# مودة المطلوب

# فی حضور الجان

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

☆اسنادناد علی (و) دعائے گنج العرش☆

☆نوروز و غرہ محرم☆

☆مجرب عملیات☆

☆علاج جنات☆



☆حالات جنات☆

☆حاضرات جنات☆

☆حاضرات الارواح☆

☆محبت کے تیر بہدف عمل☆

☆بیان عزازیل علیہ اللعنۃ☆

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

(تصنیف و تالیف)

☆☆گل گلشن مخدوم عالم سید ذوالفقار علی شاہ المعروف حضرت بابا سید غریب اللہ شاہ صاحب گولی والی سرکار☆☆

☆☆ابو محمد کاشف شفیق حسین قادری چشتی☆☆

☆حصہ اول حصہ دوئم☆

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

☆اسنادناد علی (و) دعائے گنج العرش☆

☆نوروز وغرہ محرم☆ ☆ ☆مجرب عملیات☆

☆علاج جنات☆ **مودۃ المطلوب** ☆حالات جنات☆

☆☆☆ **فی** ☆☆☆



☆حاضرات جنات☆ **حضور الجان** ☆حاضرات الرواح☆

☆محبت کے تیر بہدف عمل☆ ☆ ☆بیان عزازیل علیہ اللعنۃ☆

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

(تصنیف وتالیف)

☆☆گل گلشن مخدوم عالم سیدذوالفقار علی شاہ المعروف حضرت بابا سید غریب اللہ شاہؒ صاحب گولی والی سرکار☆☆

☆☆ابو محمد کاشف شفیق حسین قادری چشتی☆☆

خیرپور ٹامیوالی بہاول پور

نام کتاب.............................مودۃ المطلوب فی حضور الجان

تصنیف وتالیف..............گل گلشن مخدم عالم سید ذوالفقا علی

شاہ المعروف حضرت بابا سید غریب اللہ شاہ گولی والی سرکار

☆شفیق حسین قادری چشتی☆

کتابت.............................حافظ عامر حیات صاحب

زیر سرپرستی ........شیخ الحدیث والتفسیر حضرت مولانا عبدالغنی صاحب مدظلہم

منظور نظر.........................پیر طریقت استاد الکاملین ماہر عملیات

الحاج مخدوم حافظ سید عاشق حسین شاہ صاحب قادری نقشبندی سہروردی دامت برکاتہم

مہتمم مدرسہ وجامعات حسنین ابن علی کرم اللہ وجہہ

یادگار و چند مجربات......حضرت غلام محمد صاحب رحمتہ اللہ علیہ کنڈ والے

کمپوزنگ.................................محمد راشد قریشی حسینی چوک بہاول پور

صفات

364..................................................................

ناشر مکتبہ خانہ شان اسلام

فہرست

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232
Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ○

نحمدہ و نصلی علٰی رسولہ الکریم:

تمام حمد و ثناء معبود یکتا لم یزل وہ سب سے اول جس سے پہلے کوئی نہیں وہ سب سے بعد جس کے آخر کوئی نہیں وہ ہر شے سے اتنا قریب کہ متعین نہیں کیا جاسکتا وہ بے نیاز کہ جدا نہیں سمجھا جاسکتا اس کی نہ مثل نہ مثال وہم وگمان سے بالاتر۔ جس کے روضے پہ اتریں فرشتے مدام جن کا محمود احمد محمد ﷺ ہے نام ان پہ اربوں درود ان پہ کھربوں سلام۔

بعداز فضائل و مناقب اهل بیت و اصحاب و اولیاء و وخیر الامتہ

اما بعد



کتاب ھذا مودۃ المطلوب فی حضور الجان۔ جس میں تسخیر جنات وعلاج جنات وکشف القبور آپ کے سامنے ہے اس میں اور بہت سے عمل درج ہے جنات کو تسخیر کرنے کے بہترین عمل درج ہیں اس سے قبل فقیر نے جملہ القاصد واکسیر القلوب حصہ اول و مجربات کاملین۔ ملائکۃ الافلاک۔ علم طریقت کے چند سوال وجواب۔ آپ کے سامنے پیش کی ہیں ان میں مجرب عملیات درج ہیں یہ کتاب بل خصوص جنات کے تسخیر کرنے اور اس کے علاج کے لیے ہیں وہ لوگ جو جنات کے شوق میں اپنی عمر صرف کرچکے ہیں مگر تسخیر نہیں ہوئی کتاب ھذا سے فائدہ اٹھائیں اور طلبی مطلوب کے تیر بہدف پر اسرار ۱۰۰ فیصد کامیاب عمل درج ہیں میری طرف سے آپ حضرات کو ان عمل کی اجازت ہے اور عمل کرنے سے پہلے امام الانبیاء حضرت محمد مصطفے ﷺ اور مولا علی کرم اللہ وجہہ اور

اولاد تمام مولا علی کرم اللہ وجہہ اور حضرت غلام محمدؒ صاحب کنڈ والے کی نیاز دے کر عمل شروع کریں اللہ کریم آپ کا حامی وناصر ہو اہل علم وقارئین حضرات سے درخواست ہے کہیں غلطی یا کمی ہو تو فقیر کو آگاہ کریں تاکہ آئندہ اشاعت میں درست کیا جاسکے۔

## گزارش

ایک مسلمان جان بوجھ کر قرآن مجید احادیث مبارکہ اور دینی و دیگر کتابوں میں غلطی کرنے کا تصور بھی نہیں کرسکتا بھول کر ہونے والی غلطیوں کی تصحیح واصلاح کے لئے طباعت سے قبل پوری کوشش کی جاتی ہے اس کے باوجود غلطیوں کا امکان باقی رہتا ہے لہذا قارئین کرام سے مؤدبانہ گزارش ہے کہ علمی غلطیوں کی نشاندہی فرمائے تاکہ آئندہ ایڈیشن میں اصلاح ہوسکے۔ بہت بہت مہربانی ہوگی۔

والسلام

ابومحمد کاشف شفیق حسین خیر پور ٹامیوالی


Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

باب نمبر ا

ملفوظات حضرت غلام محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کنڈ والے۔

(اسناد ناد علی مع ترکیب کہ)

نا د علیا مظهر العجائب تجده عونالک فی النوائب کل هم وهم

سینجلی بنبوتک یا محمد بولایتک یا علی یاعلی یاعلی ۔

امابعد۔ یہ رسالہ ہے ملا ہوا پر بعضے خواص اسرار الٰہی سے یہ کلمات کہ مطاع مکین جبرئیل

امین علیہ السلام سے صادر ہوئے۔



اور وہ کلمات یہ ہیں۔

نا د علی مظهر العجائب .تجده عونالک فی النوائب .کل هم وهم

سینجلی .بنبوتک یا محمد بولایتک یا علی یاعلی یاعلی.

اور سبب نزول ان کلمات کا یہ تھا کہ غزوہ احد میں جو لشکر اسلام نے شکست پائی اور حضرت

پیغمبر علیہ افضل الصلوۃ نے۔ جبرئیل علیہ السلام سے یہ سوال کیا کہ علی اس وقت ہمارے

پاس پہنچے۔ کہا اچھا پس حضرت نے نقاب کر کے فرمایا۔

کل هم وهم سینجلی بنبوتک یا محمد بولایتک یا علی یاعلی یاعلی

کہ تین مرتبہ تمام نہ ہوا تھا کہ حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ حاضر ہوئے اور لشکر کفار

پر محاربہ کیا بعضے قتل ہوئے اور بعض کے ایسے منہ موڑے کہ کئی میل تک جا

کھڑے کیے۔اور لشکر اسلام نے کفار سے غنیمت بہت پائی اور ان کلمات شہر میں روایتیں ہیں کہ مظہر العجائب میم دلا کا ہے بریں تقدیر یعنی یہ ہوں کہ اے محمد ﷺ بلا علی کرم اللہ وجہہ کو کہ وہ محل ظہور عجائب کہ وہ آثار قدرت حق کا ہے۔اور دیگر روایت میں مظہر بضم میم و کسرہا معنی یہ ہوں کہ اے محمد ﷺ بلا علی کرم اللہ وجہہ کو کہ وہ دکھانیوالا اور ظاہر کرنے والا عجائب اور غریب کا ہے اور یہ کلمات شریفہ مرکب اٹھارہ حروف سے ہیں ن اد ع ل ی ا م ظ ہ ر ا ل ع ج ا ء ب ت ج د ع و ن ل ک ف ن و ا ء ب ک ل ھ م و غ م س ی ن ج ل ی اور یہ اٹھارہ کلمہ کہ گئے جاتے ہیں (نون ۔نبوت)( الف ۔ الوھیت)( دال ۔ دیانت)( عین ۔ علوم کا) (لام ۔ لطف) (ی۔ ید السیر)(میم ۔ملک) (ظ ۔ظہور ہو یہ)( رے ۔ ربوبیت) (جیم ۔ حمیت)( بے۔ برکت)(تے ۔توکل)(واؤ۔ولایت)( کاف ۔کل)(ف ۔فردانیہ)(عین ۔عنا)(سین۔ سلامت کا)۔اور ان کلمات میں تابات نظم مبارک اس کا خزان مرکب ہوا ہے دس حروف ہیں ث خ ح ز ض ط ق اور یہ دس حروف حروف ہیزدہ گانہ مذکور سے باہر آتے ہیں کیا نصف عین ثے اور نصف عشرون اس کے ہے اور نصف خمس اس کے ذال اور ذال لے اور عشرون عین اور ثلث طے اور سین اور عشرا سکے صاد اور ضرب چشم سے سح نقش اس کے ط حاصل ہوتا ہے مگر قاف ان حروف سے مذکورہ سے اور تصنیف رے وتسع ظ اور عین سے باہر آتے ہیں پس مجموع خواص حروف کا اور بیچ ان کلمات ناد علیا کے استخراج کئے جاتے ہیں جو موافق مزاج کے اور ابتلان حروف تعطی یا تعطی خاص کی خواص بے نہایت و بے شمار رکھے اور جو کہ تمام علماء اس علم سے اکتالیس خاصیت بتاتے ہیں۔

خاصیت اول

جوکوئی درمیان جماعت مخالف کے گرفتار ہو سات مرتبہ اوپر خاک کے پڑھ کر طرف ان کے پھونک مارے ساتھ درست اعتقاد کے امر اللہ تعالیٰ کوئی نہیں پہنچا سکے۔

خاصیت دوم

جو کسی کو کسی دشمن کا خوف ہوا ہو ساتھ پڑھنے ان کلمات کے موافقت کرے ہر روز ۲۷ مرتبہ پڑھے جلدی مقہور ہوویں۔ بامر اللہ تعالیٰ۔

خاصیت سوم



اگر کسی پر جادو کیا گیا ہو اور کس طرح وہ خلاص نہیں ہوتا ہو ان کلمات کو سات بار اوپر آب زم زم و بارش و نہر کے پڑھ کر اس پانی سے غسل کرے اور وہی پانی پیوے سحر باطل ہو جائے گا۔

خاصیت چہارم

جو کسی کو زہر دیا گیا ہو ان کلمات کو اوپر آب باراں خالص گمی دودھ کے اوپر پڑھے اور اس کو پلا دے چاہیے کہ ان کلمات کو بہ مشک و زعفران کاسہ چینی میں لکھے اور پانی سے دھوے اور بارہ مرتبہ اس پر پڑھے اور اس کو دیوے کہ وہ پیوے زہر اس سے جاتا رہے گا

خاصیت پنجم

اگر کوئی بیمار ہوا ہو اور اطبا اس کے علاج سے عاجز آویں ستر بار ان کلمات کو اس کے اوپر پڑھے اور پلادے انشاء اللہ شفا پاوے گا۔

خاصیت ششم

اگر کسی کو مہم دشوار در پیش آوے ہزار بار اوپر اس بیت کو پڑھے غم ساتھ فرخ کے مبدل ہو اور مہم موجب دلخواہ برآوے۔

خاصیت ہفتم

اگر بادشاہ اوپر کسی کے غضب کرے اور وہ آدمی اس سے ڈرے تو وہ آدمی ستر بار پڑھے جس وقت کہ بادشاہ کے پاس پہنچے تین بار آہستہ پڑھے غصہ مبدل ہوا اور عنایت ہووے



خاصیت ہشتم

اگر کسی سے کسی کو کوئی کام ہو یا پیغام ہو نکاح وغیرہ کا جو بھی کام ہو مطلوب کی طرف کسی کو بھیجے اور چاہے کہ مقبول ہو ۲۷ مرتبہ پڑھے مہم اسکی درست ہووے۔

خاصیت نہم

جو کوئی اول دن جمعہ کے سینتالیس بار پڑھے اور جس سے کلام کرے محبت اس کا ہوا اگرچہ دشمن اسکا ہو۔

خاصیت دہم

اگر کوئی کسی تہمت میں گرفتار ہو ہر صبح چالیس (۴۰) بار پڑھے تہمت اس سے دفع ہو اور خلائق اس سے نیکی کے ساتھ زبان کو لے

خاصیت یازدہم

واسطے دفع بے خوابی کے پہلے نماز جمعہ سے پچیس ۲۵ بار پڑھے بے خوابی اس سے دفع ہو۔

خاصیت سیزدہم

واسطے ثروت وغنا کے ہر صبح پہلے کلام کرنے سے اکانوے بار پڑھے غنی اور بے نیاز ہو۔

خاصیت چہاردہم

واسطے ازدیاد دولت اور حشمت کے ہر روز پانچ سو مرتبہ پڑھے رزق وسعی اور بابرکت میسر ہوگا۔

خاصیت پانزدہم



واسطے انقیاد عدد کے ہر روز ایک سو اٹھارہ مرتبہ پڑھے البتہ اعداد درست ہوویں۔



خاصیت شانزدہم

واسطے اخفائے اپنے کے بوقت حاجت ستر مرتبہ پڑھے آنکھ دشمن میں محجوب ہو۔

خاصیت ہفت دہم

واسطے زبان بندی دشمن کے دس روز دس مرتبہ پڑھا کرے زبان احد لو کی بند ہو اور اس کے اوپر بدی نہ کرنا چاہیے۔

خاصیت ہیزدہم۔

واسطے برآنے مہمات کے ہر روز چوبیس مرتبہ پڑھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا وھاب ناد علی مہمات اور مرادات اسکی کل حاصل ہوں۔

خاصیت نوزدہم

واسطے شفائے مریض و مرض ہائے کے دس روز ہر روز ستر بار پڑھے انشاءاللہ شفا پاوے۔

خاصیت بستم

واسطے چشم زخم وعقد اللسان کے سہ روز بیس بار ہر روز پڑھے چشم زخم وزبان حاسدان سے

بے خوف ہو۔

خاصیت بستم ویکم۔

واسطے کشف القبور کے ہر روز ستر بار چالیس روز تک پڑھے۔


خاصیت بست وسوم

واسطے زیارت رسول اللہ ﷺ کے وقت شام سات شب ہر شب کو تین ہزار بار پڑھے۔انشا

ءاللہ زیارت نبی کریم ﷺ کی حاصل ہوگی۔

خاصیت بست وچہارم

کفائیت مہمات دیرآنے حاضت اور تمام ان کے ہر روز پندرہ بار پڑھے کل مہمات بحسب

مراد حاصل ہو۔

خاصیت بست وپنجم

واسطے قتل اعداد دفع ان کے سات روز ہر روز ستر بار پڑھے۔واسطے اطفائے حرارت و

تسکین خاطر ودفع جہالت۔واسطے اس عدد کے پڑھے۔اور واسطے جذب رطوبت اور حفظ

قوی وتقویت چشم ساٹھ ان عدد کے پڑھے اگر حروف ان کلمات کے اکثر واسطے

تسخیرات خلق اللہ کے ستر مرتبہ ہر شب جمعہ کو بوقت آدھی شب کے دو رکعت نماز نفل شکرانہ کی گزار کے پڑھے انشاء اللہ خلق بہت معتقد ہوویں۔ اور واسطے دفع جادو کے ناد علی کے عدد نکال کر خانہ مثلث میں بھرے اور اس کو خانہ اول میں چال آتشی میں رکھے امید ہے کہ کوئی سحر اثر نہ کرے انشاء اللہ تعالیٰ جو کوئی اس میں شک لاوے کافر ہو تمام شد رسالہ خواص ناد علی۔

(رسالہ سپاہ گری)

,,بسم اللہ الرحمٰن الرحیم،،



۔یا مولا مشکل کشا علی مدد کن۔



ایں رسالہ سپاہ گری۔ از حضرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب کرم اللہ تعالیٰ وجہ است ہر کہ ایں رسالہ نداند نان خوردن بروے حرام ست باید کہ یاد کردن نتواند نویساند نزد خود دار۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم نویت ان اخیه یا حاجت الصیف بدیں محمد رسول اللہ علیٰ نبی مصطفےٰ بالمرتضیٰ رضا قضاء اللہ اکبر.

بوقت سپر دگلو انداختن ایں دعا بخواند۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم یا ستار یاغفار یارزاق یاغفور.

در جنگ رود اول وضو تازہ کند و طرف قبلہ رو نمودہ ایں اسماء بخواند۔

سبحانہ تعالیٰ جانمن نگہدار از برکت ایں اسمہار است چہل و چہار بار میخواند و بدست خود دم کند و ایں دعا بخواند۔

بسم الله الرحمن الرحيم ياظلمين والعطايا الله يا الله يالله

وبرسینہ دم کند بروقت کمر بستن سہ باراین دعا بخواند۔

بسم الله الرحمن الرحيم ياعظيم من كل عظيم ويا قدير حمن كل قدير

ويا وحيد من كل وحيد .

بیت:

کمر بستم

بنام شاہ مرداں۔ بلائے بود رانا بود گرداں۔



درووقت شمشیر بستن ایں دعا بخواند۔

بسم الله الرحمن الرحيم ياجليل من كل جليل وياقديم من كل قديم ويا

عزيز من كل عزيز برحمتك يا ارحم الرحمين .

وقت بہ کمان گرفتن د باراین دعا۔

بسم الله الرحمن الرحيم يا ودود يامعبود .

چوں تیر بدست گیرد ایں دعا بست و یکبار بخواند۔

بسم الله الرحمن الرحيم ياخالص يا مخلص يا خلاص .

بروقت تیر انداختن ایں دعا بخواند۔

بسم الله الرحمن الرحيم والله غالب على امره ولكن اكثر الناس لا

يعلمون.

اول پاپوش انداز زدوایں دعا بخواند۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم یادیان یاسبحان یا حنان یامنان یاسلطان ۔

چوں ہر دوصف مقابل شوند ایں آیت بخواند۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم واللہ المستعان علی ما تصفون.

شمشیر بدست گیر وایں آیت بخواند۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم نصر من اللہ و فتح قریب و امیر المومنین فاللہ خیر حافظ وھو ارحم راحمین.

وبوقت بندوق بدست گرفتن ایں آیت شریف بخواند۔



بسم اللہ الرحمن الرحیم کما احسن اللہ تعالیٰ بحق لاالہ اللہ محمد رسول اللہ.

وبوقت پر کردن بندوق ایں دعا بخواند۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم اللھم بینی واعوذ ست بینی من کل شیء قدیر.

از برکت ایں اسمہا تیر اتفنگ وبان وبرچھی ونیزہ وکٹار وشمشیر وگولہ گولی وخنجر بروی کار نہ کند قولہ حضرت شاہ مرداں مرتضےٰ علی کرم اللہ وجہہ ہر کہ دوالی بند سپاہی باشد ایں رسالہ یاد کند اگر یاد کردن نتواند یا نداند نویسایندہ نزد نگاہدارد ورنہ اسباب سپہ گری بروئے حلال نیست نعوذ باللہ منہا فرداروز قیامت سیاہ روشود ایں رسالہ سپہ گری ست سم اللہ تعالیٰ

وآیت قرآن شریف ہر کہ شک آرد گویا از مصحف مجید روگرداں شود کافر گردد۔

بسم الله الرحمن الرحيم اللهم صل على محمد وعلى ال محمد وبارک وسلم صل علے اجميع الانبياء والمرسلين وعلے كل ملائكة المقربين وعلے عباد ه الله الصلحين برحمتک یاارحمر راحیمين.

بسم الله الرحمن الرحيم بحرمت فادىٰ فی الظلمت ان لا اله الاانت سبحانک انی کنت من الظالمين.

(نادعلی کبیر مع موکل)

بسم الله الرحمن الرحيم



نادعلیا مظهر العاجائب تجده عونالک فی النوئب یا الهی صمدی ین عند مَددی بحق اياک نعبد واياک نستعين بحق محمد العربی ﷺ یا کریم تکن منی یا کریم ناد علیاً مظهر العجائب یا جليل والجلالُ فی جلالک یا جليل اجب يا جبرائيل سميعًا بحق هذه الاسمَآءِ الاعظيم عزمت عليكم يا كمائيل ياكمواكيل يا مكفيل يا شورُائيل احضرو وايامعشر الجن والشياطين اجب یا میکائیل یا حفلائیل یا دقر ائیل یا طآ طآ ئیل یا نفقائیل یا طوطآ ئیل و کفائیل يارعهآئيل یا رُیآئیل یا قمآ ئیل یا شرقائیل یا هر قآئیل یا هر قآئیل. یا طوُمائیل یا برقائیل احضرو یا

معشر الجن والشیاطین سامعًا مطیعًا یا تمخیشا یا لنفیشایا ملیثا یا طلمیشا

یا ھلیلا یا طوثیا یا وخیشا یا بغلقیاش عَدُ لیس اشھر تباش متعال یا صر

فیائیل ویاسر کیا ئیل وشماوش ارھوش بحق ھذہ اسماء العظم .

اپنی حاجت طلب کریں برحمتک یاارحم الرحمین۔

(نادعلی کبیر)

ناد علیا مظھر العجائب تجدہ عونالک فی النوآئب کل ھم وغم الی اللہ

وعلیہ مع ولی کلما رمیت متقاضی فی اللہ ید اللہ و لی اللہ لّی اد عوک

کل ھم وغم سینجلی بعظمتک یا اللہ بنبوتک یا محمد صلی اللہ علیہ



وآلہ وسلم بولایتک یا علی یا علی یا علی ادرکنی بحق لطفک الخفی

اللہ اکبر اللہ اکبر اللہ اکبر انا من شر اعدئک بریٓ اللہ صمدی بحق

ایاک نعبد وایاک نستعین یا ابا الغیث اغثنی یا علی ادرکنی یا قاھر

العدو ویاوالی الولی یا مظھر العجائب یا مرتضیٰ علی یا قھار تقسھرت

بالقھر والقھر فی قھر قھرک یا قھار یا ذاالبطش الشدید الت القاھر

الجبار المھلک المنتقم القوی الذی لا یطاق انتقامہ والوض امری الی

الی اللہ ان اللہ بصیر با العبا د والھکم الہ وا حد لا الہ الا ھو الرحمن

الرحیم حسبی اللہ ونعم الوکیل نعم المولیٰ

ونعم النصیر یا غیاث المستغیثین اغثنی یا ارحم المساکین ارحمن ی یا علی ادرکنی یا علی ادرکنی برحمتک ومنک وجو دک یا ارحم الرحمین.

باب نمبر۲

(حال غرۃ محرم الحرام)

نوشروان عادل نے حکیموں ادیبوں اور طبیبوں اور تقویم جاننے والوں اور جوگیوں اور نجومیوں اوتوریت خوانوں اور تعبیر گویوں اور جادوگر اور سیاحاں بحر و بر کو کہ دنیا کا سفر کئے ہوئے تھے جمع کر کے بزرجمہیر اکابرین دیا کہ باتفاق اس جماعت کے علم وحکمت سے ایک نسخہ تصنیف کر جس سے تمام سال کے سعد و نحس کا حال معلوم ہو بموجب حکیم نوشیروان عادل نہایت غور وفکر کے بعد نوروز عالم غرہ محرم کو قرار دیا کہ سعد و نحس۔ سال بھر کے بروز غرہ محرم معلوم ہو جائیں جاننا چاہیے کہ ہفتہ کے دنوں میں سے جونسا دن غرہ محرم کو واقع ہووے اسی کے اعتبار سے انسانوں چوپایوں غلے میوے اور درختوں اور بارش کا حال (جس پر مدار حیات منحصر ہے) معلوم ہو جاتا ہے جان تو (اے مخاطب) کہ کیفیت سعد و نحس تمام آفرینش کی سات روز کے اندر ہے اسی لئے۔ اکابرین نے جمع ہو کر ایک ایسا نسخہ مرتب کیا جس سے لوگ استفادہ حاصل کریں اور کسی قسم کی پریشانی لاحق نہ ہو جس شخص کے یہ نسخہ پیش نظر ہو سال آئندہ کے حالات کا انکشاف اس پر ہو جائے حکیم زکریا کا قول ہے کہ اگر حقیقت تمام زمانے کی تجھے معلوم کرنا ہے تو اس پر نظر کہ نوروز عالم

افروز کسی روز واقع ہوا ہے۔

اگر نوروز غرہ محرم بروز۔ یکشنبہ ہوتو۔

یہ سال مبارک ہے اس سال میں قحط نہ پڑے گا اس لیے کہ اس دن کا سال تمام بہرام ہے آپس میں اتحاد بڑھے غلہ ارزاں چوپایوں کو خطرہ نہ ہو اور درختوں پر پھول اور پھل کی زیادتی ہو جانوروں اور درندوں کو نقصان نہ پہنچے دودھ کم ہو مگر پاکیزہ اور صاف ہو سوداگراں کو خطرہ نہ ہو گیہوں اور خربوزہ کی فصل اچھی ہو والیان ملک خوش حال رہیں عورتوں کے آنچل میں درد ہو چارہ اور تل کافی پیدا ہوں بچے تندرست رہیں سورج کو گرہن لگے اجارہ سخت پڑے۔ واللہ اعلم بالصواب۔



اور اگر نوروز غرہ محرم۔ دوشنبہ کو پڑے۔

تو اس دن کا سلطان قمر ہے دوستوں میں اتحاد بڑھے بارش خوب ہو والیان ملک کم ہوں نرخ غلہ اوسط رہے مغرب کی سے جانب فتنہ اٹھے راستے محفوظ نہ رہیں۔ سوداگروں کو گھاٹا ہو درخت خوب پھلیں اور چوپائے دودھ کم دیں بیماری اور زحمت ظاہر ہو زراعت اچھی ہو تل اور کپاس خوب پیدا ہو درخت بہت ٹوٹیں آگ بہت لگے لیکن نقصان نہ پہنچے بیل اور بکریاں بہت ہوں۔

اور جب نوروز غرہ محرم۔ سہ شنبہ کو پڑے۔

اس سال کا بادشاہ زہر ہے اس سال قحط پڑے بارش بے وقت برسے رعیت ویران ہو راستے محفوظ نہ ہوں درختوں پر پھل کم آویں چوپایوں میں دودھ کم ہو میوہ ارزاں رہے

گیہوں رائی تل گنا گراں رہے خدمت گار آقا سے اولاد ماں باپ سے منحرف ہو ظلم وستم بڑھے امرا مریں اور مخلوق تباہ ہو سخت آگ لگے آندھیاں ایسی چلیں کہ درختوں کو جڑ سے اکھاڑ دیں سورج گرہن ہو زلزلہ اور کسی چیز میں برکت نہ ہو۔

اور اگر نوروز غرہ محرم بروز۔ چہارشنبہ واقع ہو۔

سلطان اس روز کا عطارد ہے اس سال فتنے بہت اٹھیں ہندوستان میں بھلائی نہ ہو بارش بے وقت برسے دنیاوی کام بند ہو غلہ بہت کم ملے مخلوق پریشان ہو راستے محفوظ نہ رہیں سوداگراں کو نقصان پہنچے چاند گرہن ہو امرا مریں اور آپس میں لڑیں ٹڈیاں بہت آئیں خربوزہ اور انگور بہت کم پیدا ہو جھگڑے چلیں اور آگ بہت لگے بلکہ چوپایوں میں دودھ کم ہو



مالداروں میں بیماری اور موت واقع ہو۔

اور اگر نوروز غرہ محرم۔ پنجشنبہ ہو تو۔

بادشاہ ورعیت آرام میں رہیں دولتمندوں اور درویشوں کو یہ سال نہایت مبارک ہو جانور دودھ زیادہ دیں درختوں پر پھول پھل بہت آویں انگور بہت پیدا ہوں سوداگروں کو نفع ہو راستے محفوظ ہوں درندوں چارپایوں کو خطرہ نہ ہو عورتوں کے آنچلوں میں درد ہو بچے بیمار ہوں سردی بہت پڑے روئی کم پیدا ہو آگ کے واقعات کم ہوں آندھیاں چلیں گیہوں تل ارزاں رہے۔ واللہ اعلم۔

اور اگر نوراز عالم افروز غرہ محرم جمعہ کو پڑے۔

اس سال کا سلطان ستارہ زہرہ ہے غلہ ارزاں رہے لوگوں میں بددیانتی پھیلے چوری

اور جھگڑے زیادہ ہوں سردی خوب پڑے سوداگراں کو نفع ہو آخر بہار میں بارش برسے

دودھ اور شیرینی بہت ہو لیکن بیماری پھیلے۔

اور اگر نوروز غرہ محرم روز شنبہ ہو۔

سلطان اس کا زحل ہے فتنہ بہت پھیلے بادشاہوں میں جنگ ہو رعیت برباد ہو غلہ کا نرخ اوسط

رہے بارش بے وقت ہو سوداگراں کو نفع نہ ہو سردی خوب پڑے کھیتی عمدہ ہو آگ کے

واقعات بہت ہوں بیماری پھیلے واللہ اعلم بالصواب۔

(پہلی روایت یہ ہے)

کہ حال غرہ کتاب دانیال پیغمبر علیہ السلام میں تھا اس سے امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ نے



نقل کیا اس کے روسے اگر غرہ محرم شنبہ پڑے تو اس سال سردی بہت پڑے بارش اور ہوا

بہت چلے مخلوق پریشان ہو گیہوں گراں رہے طاعون پھیلے بچے زیادہ مریں کھیتی محفوظ رہے

انگوروں کو نقصان ہو اہل عرب جنگ کریں اور مال غنیمت اور قیدی ان کے ہاتھ آئیں

بروایت دیگر چوپایوں خصوصاً گھوڑوں میں بیماری پھیلے درد گلو وزکام ونزلہ بہت ہو اور تمام

ممالک میں مرد اور عورت بہت مریں خصوصاً عراق وروم وبغداد میں بہت مریں روم عرب

میں لڑائی ہو عرب کو غلبہ ہو بابل خوف زدہ رہیں چغل خوروں کا غلبہ ہو چراگاہیں تروتازہ

رہیں آخر سال میں دل اور آملیہ کی بیماری بہت پڑے تیل گوشت شہد روئی گراں ہو

چھوہارے کی فصل عمدہ نہ ہو انگور اور میوہ جات فارس اور ہمدان میں عمدہ ہوں اطراف روم

میں فصل کو آفت پہنچے تاوان گراں ہو شکاری جانور بہت ہوں مگر پالتو

کم آفتاب یا چاند گرہن لگے ایک مہینے جابجا خون برسے کہتے کہ یہ سال نہایت نحس ہے

ہابیل کو قابیل نے اسی سال میں قتل کیا تھا۔

(دوسری روایت)

اس سال کا بادشاہ ستارہ زحل ہے اس سال فتنے بہت پیدا ہوں بادشاہوں کو اطمینان نہ ہو جنگ وجدل کا بازار گرم ہو رعیت تباہ ہو لوٹ کے واقعات بکثرت ہوں سوداگراں کو نفع نہ ہو چوپایوں کو خطرہ ہو بیماری سے مریں عام وبا پھیلے بارش بہت ہو لیکن قحط سالی رہے سورج اور چاند گرہن لگے اگر اول روز محرم کا یکشنبہ پڑے تو سردی زیادہ پڑے اور بارش بہت ہو اور بعض درختوں کو نقصان پہنچے اور مختلف قسم کے دردوں میں لوگ مبتلا ہوں شہد کی پیدائش کم



ہو ہوائیں طاعون اور وبا کا اثر ہو آخر سال میں بادشاہ کو غلبہ ہو۔



(تیسری روایت)

روایت میں ہے کہ اس سال گرمی سردی معتدل ہو میوہ جات اور زراعت اکثر بلاد اعراق وعرب میں عمدہ ہو بحرین اس کے حوالی میں میوہ کو نقصان پہنچے مشرقی اور کوہستانی علاقہ میں ارزانی ہو بکریوں کی افزائش ہو چراگاہیں سر سبز اونٹوں میں دیوانگی اور مستی پھیلے ایک مہینے میں عام لوگوں کو بیماری اور درد لاحق ہو آخر سال میں گرانی ہو ہندوستان میں بچے بہت مریں جو اور تیل کی پیدا وار بہت ہو بادشاہ آپس میں لڑیں اور عوام میں بھی فساد رونما ہو عرب وعجم میں جنگ ہو شام میں جنگ وفتنہ پھیلے پہاڑی علاقوں اور ہمدان اور اسکے نواحی میں قتل و



غارت ہو اور بادشاہ بابل اور اسکے وزراء میں اختلاف ظاہر ہو بادشاہ ایک دوسرے پر حملہ

کریں ایک گروہ بادشاہ پر خروج کرے اور مغلوب ہو سمت مشرق میں دو و مدار ستارے نکلیں اور اس وجہ سے قتل و غارت و گرانی غلہ ہو آندھیاں چلیں شہد گراں ہو حاجیوں کو لوگ لوٹیں اور پورے چاند یا بعض کو گرہن لگے۔

(چوتھی روایت)

کہ یہ سال مبارک ہے کوئی فتنہ و فساد برپا نہ ہو آپس میں اتحاد ہو غلہ ارزاں ہو درخت خوب پھلیں چرندوں اور پرندوں کو اور انسانوں کو کوئی خطرہ نہ ہو سوداگراں کو نفع ہو گیہوں اور خربوزہ بہت والیان ملک کو اطمینان ہو تل بہت پیدا ہوں چارہ یا فراط پیدا ہو سورج کو گرہن لگے جاڑے میں سردی کم پڑے۔ واللہ اعلم بالصواب۔



اگر پہلی محرم کو دوشنبہ پڑے۔



تو سردی کا موسم اچھا گذرے مگر گرمی بہت پڑے بہت بارش بہت ہوگی گائے بکریاں بہت پیدا ہوں اشیاء خوردنی کا نرخ اور میوہ جات کا نرخ کوہستانی علاقے (یعنی ان شہروں میں مابین اور باسجان اور عراق عرب اور خراسان اور فارس اور ہمدان کے ہے) ارزاں ہو عورتیں بہت مریں پہاڑی علاقے میں زکام کی بیماری بہت ہو۔

(پانچویں روایت)

بارش بہت ہو زرد آلو اور تمام میوہ جات یلا و فارس اور بصرہ اور تمام میں بہت ہو ککڑی خربوزہ ولایت مشرق اور شمال میں بہت ہو چھوارے میوہ گوشت اور تیل بہت ہو مرض سودا اور دیوانگی بہت ہو جاڑے کے موسم میں بہت شادیاں ہوں سیلاب آئے اور بہت

ہے شہروں کو تباہ کرے اسی سبب سے دو مہینے قحط عظیم ملک مصر میں رہے زکام پہاڑی علاقے اور اس کے اطراف میں بہت ہو غلہ اور میوہ کی مکہ معظمہ میں ارزانی رہے لیکن مشائخ عرب میں جنگ چھڑے اس کا بھی احتمال ہے کہ آفتاب ماہتاب کو گرہن لگے عام مخلوق پریشان ہو ایک جماعت بادشاہان مشرق پر خروج کرے حاجی سلامتی سے سفر کریں مگر ایک رات میں چور آ کر کچھ نقصان پہنچائیں۔

(چھٹی روایت)

اندرون سال بادشاہوں کا کام ضعیف ہو بارش بہت ہو سرداران زمین کم ہو جائیں اور نرخ غلہ اوسط پر ہو جانب مغرب فتنہ اٹھے اور آسانی سے دفع نہ ہو راستے محفوظ نہ ہوں



سودا گراں کو نفع ہو درخت پھل لائیں اور لڑکے زیادہ پیدا ہوں پرندوں اور درندوں کو خطرہ نہ ہو گائے اور بکریاں زیادہ ہوں چوپایوں میں دودھ بہت ہو زراعت عمدہ ہو تل روئی بہت ہو گھاس خوب پیدا ہو ہوا خوب چلے آندھیوں سے درخت گریں آگ کے واقعات بہت ہوں گائے اور بکریوں کو خطرہ ہو اگر پہلا روز محرم الحرام کا سہ شنبہ ہو جاڑا سخت پڑے مشرقی شہروں میں بکریاں اور شہد بہت ہو بعض درختوں اور انگور کو آفت پہنچے مشرق کے کونے اور ملک شام میں حادثے آسمان سے ظاہر ہوں جس کی وجہ سے مخلوق بہت مرے بادشاہ پر باغی خروج کریں آخر میں بادشاہ کو فتح ہو ملک فارس میں بعض غلہ کو آفت پہنچے غلہ کا نرخ آخر سال میں گراں ہو۔

(ساتویں روایت)

زراعت بہت بوئی جائے بارش خوب ہو فصل عمدہ ہو میوہ کوہستان میں زیادہ ہو گیہوں جو سور بکثرت ہو فرات میں طغیانی آئے اور گرمی کے موسم میں بارش خوب ہو بصرہ میں لوبیا باقلا اور ارد بہت پیدا ہو لیکن چھوارے کم پیدا ہو فارس میں ٹڈیوں سے زراعت کو نقصان پہنچے میوہ اس سال بہت پیدا ہو اخروٹ ومنقہ بادام بھی بہت ہوں اول سال ان چیزوں کا نرخ ارزاں رہے خربوزہ اور ککڑی پر آفت پہنچے شکار دریا کا بہت ہو۔ گرمی اور دوسری سے علاقہ مغرب کے زراعت کو نقصان پہنچے بعضے شہروں میں کوئی بادشاہ خروج کرے سلطنت ترک وعجم میں اضطرابی پھیلے عرب وعجم واہل عراق میں جنگ ہو مشائخ عرب میں سے کوئی شخص قتل ہو جائے آخر سال میں چوپایوں میں وبا پھیلے ومدار ستارہ نکلے کہ علامت جنگ اور گرانی کی ہے۔ واللہ اعلم۔



(آٹھویں روایت)

اس سال کا بادشاہ ستارہ مریخ ہے اس سال فتنہ بہت ہو بے وقت بارش ہو زراعت تباہ ہو قحط پڑے رعیت برباد ہو راستے محفوظ نہ ہوں سوداگروں کو نفع نہ ہو زمیندار آپس میں لڑیں چار پایوں میں بیماری پھیلے میوہ کم پیدا ہو خدمت گار اور اولاد سرکشی کریں امیر بے جاگیر ہو جائیں خلقت ہلاک ہو آندھی سے درخت جڑ سے اکھڑیں ٹڈیاں اور چیونٹیاں بہت ہوں جابجا زلزلہ آئے برکت کم ہو جائے یہ سال بادشاہ کے لئے مبارک ہے۔

واللہ اعلم۔

اگر پہلا روزہ محرم کا چہار شنبہ ہو سردی اوسط درجہ پر پڑے موسم بہار میں بارش برسے کوہستانی علاقے میں غلہ اور میوہ بہت ہو لیکن آدمی بہت مریں آخر سال میں اہل بابل اور پہاڑی علاقے میں لوگوں کو آفت پہنچے بادشاہ کو دشمن پر غلبہ حاصل ہو۔

(نویں روایت)

اس سال شہد بہت ہو اکثر بچے مریں ٹڈی شام کی کھیتی کو تباہ کرے آخر سال سال میں قحط پڑے بارش سے مکانات منہدم ہوں اور درخت خرما ضائع ہوں سخت آندھی چلے رعد و برق ظاہر ہو بیماری بہت پھیلے حاملہ عورتیں بہت مریں آخر سال میں وبا پھیلے سوداگری کا رواج ہو اونٹوں میں گرمی پیدا ہو چار پائے ہلاک ہوں اطراف مدینہ میں جنگ عظیم واقع ہو مشائخ و علما بہت مریں شالی ہوا چلے سامان تجارت اور روئی گراں ہوئی لیشم اور حریر ارزاں ہو عرب و عجم میں جنگ ہو اور عجم کو غلبہ ہو بادشاہ روم مرجائے فالیز کی فصل میں بیماری کی کثرت ہو بادشاہوں میں اختلاف ہو بصرہ اور فارس میں فتنہ اٹھے۔



(دسویں روایت)

اس سال کا سلطان عطارد ہے درمیان سال فتنہ و فساد برپا ہو بارش بے وقت برسے گیہوں تل روئی گنا گراں ہو چرندوں پرندوں میں بیماری پھیلے انسانوں کو خطرہ جان کا ہو غلہ نایاب ہو مخلوق پریشان راستے غیر محفوظ ہوں سوداگروں کو نقصان پہنچے چاند کو گرہن لگے ٹڈی پیدا ہوں امرا مریں اور آپس میں لڑیں انگور اور چھوہارے اور خربوزے شریں ہوں لیکن بہت کم پیدا ہوں تمام ملک میں خوف و ہراس ہو آگ جابجا لگے تو نگروں کو بیماری لاحق ہو

جس سے مر بھی جائیں غریب آسائش میں رہیں اگر پہلا روز محرم کا پنجشنبہ ہو تو نواحی مشرق میں گیہوں اور میوہ اور شہد بہت ہو اہل روم کو مسلمانوں پر غلبہ ہو اس کے بعد اہل عرب مسلط ہوں اہل ہند میں جنگ چھڑے بادشاہان عرب پریشان رہیں۔

(گیارویں روایت)

اول سال میں بارش اور دوسری کم ہو اور رعد ابدل کا ظہور ہو مگر بارش نہ ہو غلہ اور میوہ کوہستانی علاقہ میں بہت ہو سفر دریا اس سال مبارک ہو دریائے نیل میں طغیانی آئے اہل روم مسلمانوں پر حملہ کریں مگر مسلمان غالب ہو باغی بادشاہ پر خروج کریں مگر پسپا ہو۔ لڑائی اکثر بلاد میں خصوصاً فارس میں بہت ہو چور اور قزاق حملے کریں حکام رعایا پر ظلم کریں



آندھیاں چلیں درخت گریں عربوں اور ان کے سلطان میں جنگ ہو آخر میں بادشاہ غالب آئے ملک حبشہ میں بہت جنگ ہو بادفارس میں جرگے سر اٹھائیں گائیں سال بہت مریں مگر بکریاں بہت پیدا ہوں اور احتمال ہے کہ چاند گرہن لگے۔

(بارویں روایت)

سلطان ترکی کو قتل کریں یا محصور کر کے اس کو معزول کریں جس کی وجہ سے ولایت عجم میں خرابی ہو عمال سلطنت کے ظلم سے رعیت کو اطمینان نہ ہو گرانی بہت ہو اور مظلوم کی دادرسی نہ ہو اہل عرب عجم پر ظلم کریں اور بہت مخلوق کو قتل اور ان کے ملک کو تباہ کریں بادشاہ عجم اکثر جگہ مغلوب ہو وسط سال میں بارش خوب ہو باغی چاروں طرف سے بادشاہ پر خروج کریں


خصوصاً ترکان خوارزم و قطب شمالی کی جانب سے جنگ شروع کر کے حوالی سمندر

تک پہنچیں اور طبرستان میں خرابی پہنچائیں ترک عجم سے لڑیں اور ان پر غالب ہوں خلق کثیر پامال ہو اور ملک عجم خراب ہو بعض ممالک ان کے قبضہ سے نکل جائیں اس سال یا سال آئندہ دو بادشاہ عجم کے جنگ پر آمادہ ہوں امرا خراسان اور اس کے رہنے والے نہایت عاجز ہوں اس کا بھی احتمال ہے کہ عجم کا ایک بڑا لشکر عراق وخراسان میں جمع ہو اور ان کا سفیر بادشاہ کے پاس آئے اور اس سال میں گرانی بہت پڑے اکثر اوقات دریا خراب ہو اور ایک بڑا امیر قتل ہو بعض مقامات اہل اسلام سے نکل جائیں۔

(تیرویں روایت)

اس سال کا بادشاہ مشتری ہے اور اس سال کاروبار عالم بہتر صورت میں چلے سوداگروں کو تمام سال مبارک ہو نرخ غلہ ارزاں رہے بارش موافق مرضی خلائق کے ہو دنیا میں اطمینان ہو تمام مخلوق نہایت اطمینان سے رہے بادشاہ کو اطمینان رہے چوپایوں میں دودھ کی کثرت ہو پیداوار بہت ہو راستے محفوظ ہوں عورتوں کو درد پستان کی شکایت ہو دودھ بہت ہو لڑکوں کو بیماری لاحق ہو آخر سال میں سردی پڑے روئی کم ہو آندھیاں چلیں مگر آگ کے واقعات نہ ہوں لاحق ہو اگر اول روز محرم کا جمعہ ہو تو موسم سرما میں سردی اور بارش کم ہو کوہستانی علاقے میں سو سو کوس غلہ کم ہو لوگوں میں وبائیں عام ہونا حیہ مغرب میں گرانی ہو روس روم فارس پر غلبہ پائے۔

(چودویں روایت)

مصر و شام و حبش میں غلہ کم ہو اور گرانی مغرب فرنگ اور اندلس میں پیدا ہو اگر کربلا

وفارس میں ارزانی رہے بصرہ وعراق میں غلہ بہت ہو مگر سلطان اور عمال سلطنت کی طرف سے ظلم وستم بہت ہو کوہستانی علاقے اور کابل اور نواحی کابل میں غلہ بہت ہو انگور گیہوں بصرہ اور شام میں بہت ہو امراالبصرا میں سے ایک شخص قتل کر دیا جائے آب جلد میں اس قدر طغیانی آوے کہ مشرقی حصہ بغداد کا غرق ہو جاوے بادشاہان ہند میں سے ایک بادشاہ مر جائے ربیع الاوّل سے جمادی الآ آخری تک لوگوں میں بیماری درد بہت ہو خصوصاً درد گلو اور درد پشت اور ورم اور درد خلق امراض خشکی چھائیں داد خارش دمل بکثرت نکلیں حاملہ عورتوں کے لڑکے زیادہ پیدا ہوں اور بہت سی عورتیں میں وضع عمل میں مر جائیں ایک امیر شام کی جانب سے ظاہر ہو اور مدینہ منورہ پر مسلط ہو بعضے شہروں میں ٹڈی آئے جس سے بہت فتنے پیدا ہو کوئی شخص بادشاہ پر خروج کرے جسکی اہل عجم پیروی کریں عراق میں جنگ واضطراب بہت ہو اور حاجیوں کو خوف وہراس پہنچے ایک بزرگ شام میں قتل ہوں کربلا وخراسان فتنہ وعظیم ظاہر ہو چشموں میں پانی بہت ہو۔



(پندرویں روایت)

اس سال کا بادشاہ زہرہ ہے ہر قسم کا غلہ بہت ہو گیہوں ارزاں رہے لوگوں میں بددیانتی اور چوری کی عادت ہو جائے کھیتی اوسط رہے سرما میں سردی بہت پڑے آخر بہار میں بارش ہو گیہوں بہت پیدا ہوں میوہ جات شیریں ہوں چوپایوں کو خطرہ ہو ہوئے مخالف چلے آگ کے واقعات رونما ہوں سوداگری اوسط درجہ پر ہو سورج اور چاند گرہن لگے۔ واللہ اعلم۔

والسلام غلام محمد۔

باب نمبر۳

## (سات آسمان وزمین اور دوسری سات سات مخلوقات الٰہی)

اللہ تعالیٰ نے سات آسمان اور سات زمین سات خلفاء سات شیاطین سات سیارے سات مقرب فرشتے سات اسمائے ذات وصفات دافعالاً اور سات جنتیں پیدا کی ہیں عارف بھی سات ہیں جن سے ساتوں سفلیات گردش میں ہیں جن پر انوار علویات ہوتی ہے ہر ایک دوسرے کی مدد کرتا ہے سوائے غوث کے باقی سب غوث سے مدد لیتے اور دوسروں کو مدد پہنچاتے ہیں اور ان سب کو کرسی کا فیض ہے جو انسانوں کی صورت میں ہیں اسمائے اور صفات حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ہے جنت ماں کے پاؤں تلے ہے اور ماں ہی اپنی اولاد کی معلم ہے اللہ تعالیٰ نے اپنی معلومات اپنی مخلوق کے سپرد کی ہیں اور اپنے مقربین کو ان سے مطلع فرمایا ہے اور حضرت آدم کو تمام اسماء تعلیم کیلئے اور امداد کلی کے بعد ان پر حروف نازل کئے اور ان حروف سے اسماء کی ترکیب دی ہے ان حروف میں سے ایک حروف میں نو ہزار آٹھ سو انتیس علوم ہیں اور ہر علم میں ۲۸ علم ہیں اور اللہ تعالیٰ نے یہ سب حضرت آدم علیہ السلام کو سیکھائے اور ان کے خلفاء اور اوالعزم کو عنایت فرمائے اور اہل ولایت پیدا کئے جو افراد ہیں اللہ کے ولی کا معمولی درجہ یہ ہے کہ عرش سے لے کر فرش تک سب کچھ اس پر منکشف ہے جنت دوزخ اور لوح محفوظ سب اس کے سامنے پلک جھپکائے شاہی مع ماہیت موجود ہوتے ہیں۔

(زمین پر سات خلفاء اقلیموں کا راز)

اللہ تعالیٰ نے سات خلفاء کو ساتوں اقلیموں میں مقرر کیا ہے جو عالم سفلی ہیں۔ باہمی امداد کرتے ہیں مگر غوث عرش مطلق سے نسبتی مدد لیتا ہے جس کو فیض علوی ہے اور یہی صاحب توقیع شالی ہے اسی باعث دنیاوی امداد اس کا کام ہے واضح باد غوث چار اشخاص مدد دیتے ہیں۔ اور یہ چار سات کو اور یہ سات چالیس کو اور یہ چالیس ستر کو اور یہ ستر تین سو ساٹھ کو ہر آن اللہ کی مدد پہنچاتے ہیں۔ واللہ اعلم۔

(عارف باللہ حضرت فرماتے ہیں)

کہ منازل اولیاء کی تعداد دو لاکھ اڑتالیس ہزار نو سو نوے ہے۔ پھر ہر منزل میں بے حساب علوم کا دروازہ کھلتا ہے اور یہ منازل اولیاء امت محمد ﷺ کے ساتھ خاص ہیں جو سابقہ امتوں سے کسی کو نہیں ملے اور ہر مرتبہ میں ایک ذوق خاص بھی ہے۔



(امام زمانہ کی خدمت میں عریضہ برائے بخت کشائی وحاجت روائی)

آج کل اکثر حضرات بچوں کے رشتوں کاروباری رکاوٹوں سحر جادو واسیب۔ خبیث۔ نظر بد حسد لوگوں کی وجہ سے بہت پریشان ہیں۔ جو بندہ خدا ایسی کسی پریشانی میں پھنس گیا ہو وہ اپنی پریشانی کے حل کے لئے درخواست اقدس امام زمانہ عجل اللہ فرجہ میں عریضہ پیش کریں اور عرضی یوں لکھیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم السلام علیک یا ابن رسول اللہ وختم الانبیاء والمرسلین سید الکونین محبوب کبریٰ محمد کریم ﷺ توسلت

الیک یا ابا القاسم محمد بن الحسن بن علی نقی بن محمد تقی بن علی رضا بن موسیٰ کاظم بن جعفر صادق بن محمد باقر بن علی ذین العابدین بن حسین سید الشهاب اهل جنته بن مولا علی ابن ابی طالب النباء العظیم والصراط المستقیم وعصمة الا جین بامک سید نساء العالمین وبا بائک الطاهرین و کتاب مسطور آن تکون سفیری الی الله فی الحاجة کلی وحفاظت منی ومالی و جانی واهلی واو لادی فی دنیا والاخیرة و برکت وسعت رزقی مالی و جانی سائل غلام امام الحق.



نام اپنا اور اپنے والد کا لکھ یہ مکتوب لکھ کر اس کو پاک مٹی میں رکھ کر کنویں یا آب جاری میں روبقبلہ ڈالیں اور کہیں۔

یا عثمان بن سعید اوصل رقضی هذالی صاحب الزمان علیه السلام.

باب نمبر۴

(بسم اللہ الرحمٰن الرحیم)

(اسناد دعائے گنج العرش روایت میں ہے کہ)

ایک روز حضرت رسول اکرم ﷺ مدینہ منورہ کی مسجد میں بیٹھے تھے کہ اتنے میں جبرئیل علیہ السلام نازل ہوئے۔ اور یہ دعا حضرت رسول ﷺ کو سکھائی حضرت نے جبرئیل سے پوچھا کہ یہ تم نے کہاں سے سیکھی حضرت جبرئیل نے کہا میں نے میکائیل سے سیکھی ہے پھر حضرت میکائیل سے پوچھا۔ کہ یہ دعا تم نے کس سے سیکھی ہے حضرت میکائیل نے عرض کیا کہ میں نے اسرافیل سے سیکھی ہے حضرت اسرافیل سے دریافت فرمایا کہ تم نے یہ دعا کہاں سے حاصل کی ہے حضرت اسرافیل نے کہا میں نے حضرت عزرائیل سے سیکھی ہے پھر حضرت عزرائیل سے دریافت کیا تو حضرت عزرائیل نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ یہ دعا تخت رب العالمین کے آس پاس لکھی ہے وہاں سے دیکھ کر میں سیکھا ہوں۔ پھر حضرت جبرائیل نے کہا کہ یارسول اللہ ﷺ جو کوئی اس دعا گنج العرش کو پڑھے گا اسے اللہ تعالیٰ تین چیزیں کرامت فرمائیگا۔ اول اس کے کسب میں برکت ہوے گی دوسرے اللہ تعالیٰ اسے غیب سے ایسی روزی پہنچاوے گا کہ کوئی نہ جانے گا کہ یہ روزی کہاں سے کھاتا ہے تیسرے دشمن اس کے مقہور ہویں گے۔ اگر ناحق خطا سے خون بھی اس نے کیا ہوگا تو صاحب خون اس پر مہربان ہوگا۔ یارسول اللہ ﷺ جو کوئی اس دعا گنج العرش کو ہر روز پڑھے اور نہ ہو سکے تو ہفتہ میں پڑھے گا۔ اور ہفتہ میں نہ ہو سکے۔ تو مہینے

میں ایک مرتبہ پڑھے گا۔ اور اگر مہینے میں نہ پڑھ سکے تو سال میں ایک مرتبہ پڑھے اور سال میں بھی نہ پڑھ سکتا ہو تو تمام عمر میں ایک مرتبہ پڑھے اور اگر خود نہ پڑھ سکتا ہو تو دوسرے سے پڑھوا کر سنے تو ایسا ثواب پاوے گویا اس نے ہزار قرآن ختم کئے۔ اور اس کو ثواب دس ہزار شہیدوں کا اور دس ہزار غازیوں کا اور دس ہزار بھوکوں کے کھانا کھلانے کا اور دس ہزار غلام آزاد کرنے کا اور ثواب دس ہزار کنوئیں کھودنے اور دس ہزار مدرسے تیار کرنے کا اور دس ہزار مسجد تیار کرنے کا فضل خدا سے ملے گا۔ یارسول اللہ ﷺ اگر سات آسمان اور سات زمین کاغذ بنادیئے جائیں۔ اور مشرق سے مغرب تک جتنے درخت ہوں کے اس کے قلم بنادیئے جائیں اور تمام آدمی لکھنے والے ہوں تو روز قیامت تک بھی اس دعائے گنج العرش کا ثواب نہ لکھ سکیں۔ یارسول اللہ ﷺ جو کوئی اس دعائے گنج العرش کو پڑھے گا۔ یا لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو اس بندے پر خدائے تعالیٰ سو بار نظر رحمت کی کرے گا اور اگر لڑائی میں جاوے گا تو امن امان میں رہے گا اور سفر میں جاوے گا۔ تو صحیح وسلامت گھر آوے گا اور اس پر گولی وخنجر اور شمشیر یا دوسرا کوئی ہتھیا کارگر نہ ہوگا یارسول اللہ ﷺ جو کوئی اس دعائے گنج العرش کو پڑھے گا یا اپنے پاس لکھ کر رکھے گا تو خدائے تعالیٰ اس بندے کو جادو سے اور جن سے اور شیطان سے اور تمام دیو بلیات سے امن امان میں رکھے گا یارسول اللہ ﷺ اگر کسی پر جادو ہوا ہو تو یہ دعائے گنج العرش لکھ کر اسے پلانے سے سحر وجادو اس کا باطل ہو جاوے گا یارسول اللہ ﷺ اگر کسی کو ایسا آزار ہو جاوے۔ کہ کسی طبیب سے علاج نہ ہوتا ہووے تو کیسی ہی بیماری ہو خدائے تعالیٰ اسے

عافیت بخشے گا یارسول اللہ ﷺ کسی کو اگر فرزند نہ ہوتا ہووے تو اس دعا کو مشک و زعفران

سے لکھ کر اکیس روز پلاوے تو حق تعالیٰ اس بندے کو فرزند نیک عطا کرے گا۔ یارسول

اللہ ﷺ جو کوئی اس دعا کو پڑھے گا۔ خدائے تعالیٰ منہ اس بندے کا روز قیامت کو چودھویں

رات کے چاند کے مانند کرے گا اور ہزار فرشتے اس کے آگے اور ہزار فرشتے پیچھے اس کے

اور ہزار فرشتے اس کے داہنے بازو کی طرف اور ہزار فرشتے اس کے بائیں بازو کی طرف ہو

کر اسے بہشت میں لے جائیں گے۔ لوگ کہیں گے یہ کون شخص ہے۔ کہ ولی خدا کا ہے یا

کوئی دوسرا بزرگ ہے فرشتے کہیں گے اس بات کو کہ دیکھو وہ شخص ہے جو دنیا میں ہمیشہ

دعائے گنج العرش پڑھا کرتا تھا اور اسی کی برکت سے یہ مرتبہ پایا ہے تب تمام خلقت ہزار ہا



افسوس کرے گی اور کہے گی کہ ہم نے کس واسطے دنیا میں اس دعائے گنج العرش کو نہ پڑھا۔

اور ایسی نعمت عظمیٰ سے کس لئے ہم محروم رہے یارسول اللہ ﷺ اس دعا کو پڑھنے والے کو

خدائے تعالےٰ چغل خوروں اور غیبت کرنے والوں سے اور تمام بلیات سے بچاوے گا

۔ اگر کوئی کشادگی روزی کے واسطے پڑھے گا۔ تو اللہ تعالیٰ روزی اس کی کشادہ کرے گا اور

اس پر قرض ہوا ہوگا۔ تو خدائے تعالیٰ اس کا قرض ادا کرے گا۔ اور جو شخص اس دعائے گنج

العرش کو حمائل کر کے اپنے پاس رکھے گا۔ تو تمام آفتوں سے امن پاوے گا۔ اور اگر کوئی

شخص اس دعائے گنج العرش کو حاجت روائی کے واسطے پڑھی گا۔ تو خدا تعالیٰ حاجت اسکی بر

لائے اور پڑھنے والے کو اس دعائے گنج العرش کے قیامت کے روز خدا کا دیدار نصیب ہوگا

اور خدا اس بندے پر نظر رحمت کرے

گا۔یارسول اللہ ﷺ جوکوئی شخص اس دعا کوصدق نیت سے پڑھے گا تو اس بندے کو جمیع نعمتوں سے سرفراز کریگا اور اس کے دشمنوں کو مقہور کرے گا۔اور اگر کوئی پڑھتا ہوگا اور وہ شخص کبھی راہ بھولے گا تو راہ پاوے گا۔اور بد بخت ہوگا تو اس دعا کے پڑھنے کی برکت سے نیک بخت ہوجاوے گا نقل ہے۔کہ ایک دن کوئی چور مدینہ منورہ میں حاکم کے نزدیک پکڑا آیا اور لائق گردن مارنے کے تھا حاکم نے اس چور کی گردن مارنے کی اشارت فرمائی ۔جلاد نے اس پر تلوار چلائی تو تلوار اسپر کارگر نہ ہوئی تب اسے پانی میں ڈبو دینے کا حکم ہوا۔ تو وہ پانی میں بھی نہ ڈوبا پھر اسے آگ میں ڈالنے کا حکم دیا۔تو اسے آگ نے بھی نہ جلایا ۔تب حاکم نے اس سے پوچھا۔کہ اے شخص تو کیا عمل رکھتا ہے جو تیرے اوپر اثر نہیں ہوتا ہے تو جادوگر ہے چور نے کہا میں جادوگر نہیں ہوں۔مگر میرے سر میں دعائے گنج العرش کا تعویز ہے اور میں ہمیشہ پڑھا کرتا ہوں۔اور اس کی برکت سے خدائے تعالیٰ نے مجھے کو جمیع آفتوں سے بچایا ہے پھر اس چور کو حاکم نے چھوڑ دیا اور اس کے نزدیک سے وہ دعائے گنج العرش لکھ کر اپنے پاس رکھی۔اور اس دعائے گنج العرش کی خاصیت بہت سی ہیں لیکن مختصر کر کے لکھا ہے اور اسما الٰہی اس سے زیادہ تاثیر رکھتے ہیں۔اس میں شک نہیں ہے جو شک کرے گا وہ کافر ہوجائے گا۔نعوذ باللہ من ذلک۔



(نافع الخلائق)

باب نمبر۵

## (حضرت اقدس کے اور چند مجرب عمل)

نمبرا

واسطے دریافت کرنے حال محبت اور قبولیت اور جذب قلوب اور غالب کرنے دل طرف محبت کے اور نیک آنے محبت درمیان زوجین کے واسطے دریافت کرنے حال محبت اور قبول قول کے یہ آیات مبارکہ پڑھیں۔

واعتصمو ابحبل اللہ جمیعما ولا تفرقو ٥ واذ کر وانعمته اللہ علیکم اذکنتم اعداء ٥ فالف بین قلوبکم فا صبحتم بنعمة لغوانا وکنتم علیے شفا حفرة من النار ٥ فانقذ کم منھاو کذلک یبین اللہ لکم ایات لعلکم تھتدون اولتکن منکم امة ید عون الی الخیر ٥ ویا مرون بالمعروف وینھون عن المنکرواو لئک ھم المفلحون .

کہ آیات مذکور کو آب باراں وزعفران سے ورق پوست آہو برہ پر بروز شنبہ اور شروع ماہ میں لکھے اور آخر میں یوسف اللہ میں فلاں بن فلاں مع نام اس کی والدہ کے لکھے اور اسی طرح اول نام اپنا مع نام ماں باپ کے بعدہم مطلوب کا نام اس کے ماں کا نام لکھے اور اپنے پاس رکھے تو صلح ہو اور محبت کا اثر زیادہ ہوگا۔

دیگر:

نمبر۲

واسطے کشائش رزق اور دفع غم اور کثرت عیال کے بعد نماز تہجد کے سوسو بار درود شریف پڑھ کر اس دعا کو ایک ہزار مرتبہ پڑھیں۔

اللھم اغفرلی وارحمنی.

اور درود شریف یہ پڑھیں۔

اللھم صل علیٰ سید نا محمد و علی ال سید نا محمد بعد د کل معلوم لک ہ.



دیگر:

نمبر۳

واسطے محفوظی کے شرائط اسے بعد نماز تہجد کے درود شریف اول آخر گیارہ مرتبہ پڑھ کر سورہ لایلف ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے۔

دیگر:

نمبر۴

واسطے حفظ مال اسباب کے اول وآخر درود شریف پڑھ کر یا حفیظ دوکم ایک ہزار مرتبہ ہر روز پڑھا کرے اور واسطے محفوظی شر اعدا کے ختم اس کا سوا لاکھ مرتبہ پڑھے۔

دیگر:

نمبر۵

واسطے شفائے مرض کے اول وآخر درود شریف پڑھ کر یارحیم یاسلام سوالاکھ مرتبہ پڑھے

دیگر:

نمبر۶

واسطے ادائے قرض کے قاضی عبدالکریم قدس سرہ سے ارشاد ہے کہ دورکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں تین بار سورہ الم نشرح اور چار بار اذاجاء اور سات بار اخلاص اور بعد سلام کے ایک ہزار بار اس دعائے مندرجہ ذیل پڑھے۔



اللھم انی اعوذبک من غلبۃ الدین و شماتۃ اعداء



دیگر:

نمبر۷

مولوی محمد الہادی خلیفہ مولوی ذوالفقار علی قدس سرہ سے ارشاد ہے روز چہارشنبہ کو روزہ رکھے اور بعد نماز صبح خواہ ظہر کے سورہ فاتحہ ایک سو چالیس بار پڑھے اس کی حاجات پوری ہوں گی اور قرض ادا ہو جائے گا۔

دیگر:

نمبر۸

واسطے حصول عنایت حاکم اور دفع غضب ظالم میں عمل خاندان قلندریہ کا مجرب ہے تین

"مودۃ المطلوب فی حضور الجان"

روز تک ہر روز غسل کر کے ہزار دانہ گندم شستہ پر ایک ایک بار پڑھ کر دم کرے۔

یارحمن کل شیء وراحمه یارحمن.

اور تصور اسی کا رکھے اور اول وآخر تین بار درود شریف پڑھے اور ظرف گلی میں نئے سر پوش سے بند کر کے آب طاہر میں جوش دے کر ویراں کنوئیں میں معہ ظرف اور سر پوش ڈال دیا کرے کیساہی حاکم برسر غضب ہووے مہربان ہوجاوے۔

دیگر:

نمبر۹



یہ ملفوظات اکثر بزرگان سے منقول ہے ہر روز یہ دعا پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے منہ پر پھیر لیا کرے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الا مان الامان یاحنان الامان الامان یا منان الا مان الامان الامان یادیان الامان یادیان الا مان الامان یا سبحان الامان الامان ٥من فتنة الزمان وجفاء الخوان وشر الشیطان وظلم السلطان بفضلک یا رحیم یارحمن یاذوالجلال والا اکرام ٥ وصلی اللہ علی خیر خلقه محمد واله واصحابه اجمعین ٥ برحمتک یا ارحم الرّاحمین

دیگر:

نمبر۱۰

اس دعا کو پانی پر دم کر کے وضو کرے مقبول دلہا ہے داہنے ہاتھ کی چھوٹی انگلی سے بند کرنا شروع کرے آخر میں مٹھی باندھ لے حمعسق حم میم ہر حرف پر چھوٹی انگلی بائیں ہاتھ کی بند کرنا شروع کرے آخر میں مٹھی بند کر لے روبرو حاکم کے بلفظ سلام دونوں مٹھی کھول دے حاکم مہربان ہو جاوے۔

دیگر:

نمبر۱۱



شیخ بہاؤالدین زکریا قدس سرہ سے ارشاد ہے کہ روبرو حاکم کے جاوے کھیعص کہے داہنے ہاتھ کے انگوٹھے سے بائیں ہاتھ کے انگوٹھے تک بند کرے بعد سورہ فیل پڑھے لفظ ترمیم کو دس بار کہے اور ایک انگلی شروع سے کھولے اور اس کے روبرو جاوے محفوظ رہے اس کے شر سے۔

دیگر:

نمبر۱۲

جب کسی حاکم جابر کے روبرو جاوے حروف تہجی ایک مرتبہ آہستہ پڑھ کر اس کی طرف دم کرے مہربان ہو جاوے۔

دیگر:

نمبر۱۳

حروف تہجی داہنے ہاتھ کی انگشت شہادت سے سینے سے گلے تک لکھیں بائیں اس کی مقبول نزدیک مخاطب کے ہوویں۔

دیگر:

نمبر۱۴

اول آخر تین بار درود شریف پڑھ کر بیس بار یا بدوح پڑھ کر ہاتھ پر دم کر کے منہ پر پھیر لے مخاطب ہو جس سے محبت کرے۔



دیگر:

نمبر۱۵

ہر روز سورہ ویل لکل ھمزۃ اکیس بار سورہ کوثر سات بار پڑھا کرے دشمن و بدگو کی زبان بند رہے گی۔

دیگر:

نمبر۱۶

ہر روز الھکم التکاثر اکیس بار پڑھے دشمن آپ وار نہ کر سکے گا۔

دیگر:

نمبر ۱۷

اکثر بزرگوں سے پسند معتبر ارشاد ہے۔ کہ بعد عشاء کے مقام تاریک میں بیٹھ کر باوضو۔

**لا الہ الاانت سبحانک انی کنت من الظلمین۔**

ایک سو مرتبہ اپنے ہاتھ داہنے پر دم کر کے ہاتھ کو ایک پیالہ پانی میں ڈبو کر منہ پر پھیر لے اسی طرح ساڑھے تین تسبیح اول وآخر تین بار درود شریف پڑھیں ہر طرح کی مصیبت اور ترددات سے اللہ تعالیٰ نجات دیوے نہایت مجرب عمل ہے۔



دیگر:

نمبر ۱۸

واسطے دفع گرفتگی ولرزیدگی دل کے سورہ فاتحہ میں فرمایا اللہ تعالےٰ نے الحمد رب العالمین جو کوئی سورۃ فاتحہ کو برتن پاک میں پانی پاک سے لکھے اور پانی باراں سے دھوکر مریض کو پلائیں امراض کلی سے شفا ہوگی۔

دیگر:

نمبر ۱۹

مولا علی کرم اللہ وجہہ سے روایت ہے کہ آنحضور علیہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کے ہر نماز کے بعد سبحان اللہ ۳۳ الحمد للہ ۳۳ بار اللہ اکبر چونتیس ۳۴ مرتبہ پڑھ لیا کرو حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نقل کرتے ہیں کہ فی الحال اس کے پڑھنے میں مشغول ہوگیا میں اور بعد

اس کے کبھی ورد کو نہیں چھوڑا میں نے لوگوں سے پوچھا کہ سب صفوں میں بھی کیا کسی نے نہیں چھوڑا یعنی اس رات کو ساری رات قتال اور جنگ رہی تھی اس رات کی کیونکر رہی حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا کہ اس رات بھی یہ ورد میں نے نہیں چھوڑا ایک روایت یہ ہے کہ اول شب رات میں فراموش کیا تھا میں نے پھر آخر شب تدارک اس کا کیا اور پڑھا چنانچہ یہ تین کلمے کی تلقین کی گویا غذا عارفوں کی ہے کہ اس سے تقویت اور برکت ہوتی ہے اور یہ ورد دنیا کے اکسیر اعظم ہے۔

دیگر:

نمبر۲۰



واسطے دفینہ سحر و گنجینہ و دفینہ قدیم اور فتحیابی اور دشمن کے واسطے فتحیابی اور پر خزانہ اور معلوم ہونا اس کا سورہ کہف میں فرمایا اللہ تعالےٰ نے۔

واقا الحمد ار فکان لغلا مین یتیمین فی المدینة و کان تحته کنز لهما و کان ابوهما صایحا فار ادربک انیبلغا اشد هما ویستخر جا کنز هما رحمته من ربک وما فعلته عن امری ذلک تاویل مالم تسطع علیه صبرا.

دیگر:

نمبر۲۱


جو دفینہ پوشیدہ ہے اور یہ معلوم نہیں کہ کہاں ہے اگر معلوم کرنا چاہے تو آیات مذکورہ کو اوپر

ٹکڑے لوح کے لکھے اور تیرہ مرتبہ آیت مذکوراس پر پڑھے اور کپڑے میں لپیٹ کر اس کے نیچے رکھے اور جانب پہلو سے چپ خواب کرے اور بعدازاں اس جانب راست پہلو کو پھیر کر کہے۔دعا یہ ہے۔

یا مظهر العجائب یا دلیل کل حاء ر عنده کل ضالة ارشد نی بکرمک ما اطلب.

جس جگہ پر دفینہ ہو اطلاع پاوے بحکم اللہ تعالیٰ۔

دیگر:

نمبر۲۲



واسطے فتحیابی دشمن کے لیے۔

جعلنا بینهم وبین القرٰی التی با رکنا فیها قری ظاهرة وقدر نا فیها الشیر سیرو افیها لیا لی وایا ما امنین .

اکابرین نے کہا آیت مذکورہ کو پوست آہو میں لکھے اور پوست شیر میں پیچیدہ کر کے اپنے بازو پر باندھے ہر بلا سے محفوظ رہے آفات سے اور فتحیاب ہو حاجات کے لیے دعا مانگے اللہ تعالیٰ سے۔

دیگر:

نمبر۲۳

واسطے فتحیابی دشمن اور دفینہ کے سورۃ الملک میں فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

تبارک الذی بیدہ الملک الخ.

چاہیے کہ سات روز روزہ رکھے اور ہر روز غسل کرے اور ہر شب کو عشا کی نماز کے بعد چودہ مرتبہ آیت مذکورہ کو پڑھے اور چار رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں بعد فاتحہ کے سورہ مذکورہ کو سات مرتبہ اور شب چودویں کو چار رکعت نماز میں بعد فاتحہ کے ہر رکعت میں چودہ چودہ مرتبہ پڑھے اور دعا میں مقصد اپنا طلب کرے حاصل ہو بکرم اللہ تعالے۔

دیگر:

نمبر ۲۴

واسطے فتح دشمن اور دریافت حال دفینہ گنجینہ اور سحر وغیرہ کے سورۃ حم کی آیات پڑھیں۔



مقالید السموت والارض یبسط الرزق لمن یشاء ویقدر انه بکل شیء علیم شرع لکم من الدین ماوصی به نوحا والذی اوحینا الیک وما وصینا به ابراهیم و موسیٰ وعیسیٰ و اقیمو الدین ولا تتفرقوا فیه کبر علی المشرقین ما تدعو هم الیه الله یجتبی الیه منن یشاء ویهدی الیه من ینیب .

آیت مذکورہ کو پوست مرغ سفید میں کہ ذبح کی گئی ہو یا نگ دی گئی ہو اب ہنڈیا یعنی کاسی ہندوی سے اور اس میں ملا دے صبر سقوطری یعنی خالص اور تلخ اور زعفران بھی ڈالے پھر اس مکتوب کو لپیٹے ٹکڑے کپڑا لال میں اور باندھے مرغ سفید مور والا جس کہ سر پر دو تاج ہوں روز سہ شنبہ ساعت اول میں کرے پھر اس مرغ کو گھر یا جنگل یا کوہ پر جس

جگہ پر چاہے چھوڑ دے وہ محل طلب پر کھڑا ہو اور کھودنے نہ پائے دنول خود کرتی بعد کرتی

اور جدا نہ ہونے پاوے پھر اس کو پکڑے دوسری مرتبہ اور تیسری مرتبہ چھوڑ دے اور اس جگہ

کو نہ چھوڑے پس کھودے اس جگہ پر پاوے مال یا سحر یا دفینہ جو کچھ مطلوب ہو بعظمتہ اللہ

تعالیٰ۔

دیگر:

نمبر ۲۵

باہر لانے مدفون اور ظاہر ہونے گم شدہ کے اس آیات مبارکہ کا ورد کریں۔

زعم الذین کفرو ان لن یبعثو قل بلی وربی لتبعثن ثم لتنبؤن بما عملتم و



ذلک علی اللہ یسیر.

دیگر:

نمبر ۲۶

جس کسی نے کوئی چیز دفن کی ہو اور شیطان یا دیو نے نظر سے غائب کر دی ہو چاہیے کہ

دھونی دیوے جگہ مذکورہ کو کاغذ پر لوح لکھے اور آب باراں سے دھوے اور چہار گوشہ

دیوار مکان میں وہ پانی ڈالے اور ایک لوح لکھ کر صحن گھر میں لٹکا وے خواب میں یا

بیداری میں جگہ دفینے کی کوئی اس کی رہنمائی کرے اور جو معلوم نہ ہو تو جانے کہ اس

جگہ سے کوئی نکال کر لے گیا دوسری جگہ دفن کیا ہے۔

دیگر:

نمبر ۲۷

واسطے معلوم کرنے سحر خزانہ کے لیے۔

وانـہ لتنـزيـل رب العالمين نزل به الروح الا مين على قلبك لتكون من المـنـذريـن بلسان عربي مبين لفي وانه زبر الا ولين اولم يكن لهم اية ان يعلمه علماء بني اسرائيل.

دیگر:



نمبر ۲۸

جو چاہے کہ معلوم کرنے گنجینہ اور دفینہ اور خبایا د سحر کو تو لیوے خروس زنگار چشم اور اس کے سر پر دو تاج ہوں اور اس کو برگ سپندان سوختی یا او پر ورق تور کے لکھے اور لپیٹے ٹکڑا دختر نابالغ اور نا کتخدا اور سوت کا تا ہوا ہاتھ اسی لڑکی غیر بالغ کا اور اس خروس کے بازو میں باندھ کر رہا کرے جس جگہ کہ چاہے بروز یکشنبہ وقت زوال وہ خروس بجائے گنجینہ مدفون کے جا کر کھڑا ہو پھر اسکو پنجوں سے کھودے۔

دیگر:

نمبر ۲۹

دعوت بونی میں ہے کہ مرغ سفید بادو تاج ہو تمام سورہ شعرا کو باریک قلم سے کاغذ مہرہ دار میں بروز یکشنبہ بساعت مشتری لکھے اور مکتوب گردن مرغ میں باندھ کر رہا کرے وہ

بجائے دفینہ جا کر کھڑا ہو پھر اس جگہ کو پانچوں سے کھودے واللہ مخرج ما کنتم للتمون۔

دیگر:

نمبر۳۰

واسطے ظاہر کرنے سحر کے سورہ الفطار میں فرمایا اللہ تعالیٰ نے اذا اسماء الفطرت سورہ مذکور کو آب تازہ پر پڑھ کر دیواروں مکان پر جہاں کہ گمان ہو ڈالے الہام ہو کہ فلاں جگہ سحر مدفون ہے اور کوئی چیز اس کو نقصان نہ پہنچادے بکرم اللہ تعالیٰ۔

دیگر:



نمبر۳۱



واسطے معلوم ہونے دفینہ کے۔

ان اللہ یـامـر کم ان تؤ دو اا لا مانات الی اھلھا واذا حکمتم بین الناس ان تحکمو ابالعدل ان اللہ نعما یعظلکم بدان اللہ کان سمیعا بصیر.

جس کسی کا دفینہ یا کوئی چیز گم ہوئی ہو آیت مذکورہ کو ظروف نو میں سیاہی سے لکھے اور آب باراں سے دھودے اور جہاں پر گمان ہو اس جگہ وہ پانی ڈالے دفینہ معلوم ہو انشاء اللہ تعالیٰ۔

دیگر:

نمبر۳۲

علاج سحر حدیث میں آیا ہے کہ لبید بن عاصم یہودی نے آنحضرت ﷺ پر جادو کیا اور

قال له صاحبه وهو يحاورهو كفرت بالذی خلقک من تراب ثم من نطفة ثم سواک رجلا لكنا هوالله ربی ولا اشرک بربی احد ولولا اذ دخلت جنتک قلت ما شا الله لا قوة الا با الله ان تون نا امل منک والا ولد فعی ربی ان يومين خير من جنتک وير سل عليها حسبانا من السماء فتصبح صعيد زلقا او يصبح ما ء ها غور فلن تستطيع له طلبه واحيط بثمره فاصبح يقلب كفيه علی ما انفق فيها وهی خاوية علے عروشها ويقول يليتنی لم اشک بربی احد .



جس کسی کا کوئی دشمن اور ظالم ہو پس بروز پنجشنبہ وروز جمعہ روزہ رکھے اور جب کہ وقت آدھی رات شب شنبہ سے ہو آیات مذکورہ کا شانہ سرکہنہ کہ مزبلہ میں پڑا ہو لا کر لکھے اور اس کو جامہ پارہ جامہ پیراہن راہب میں ہندی میں اس کو سیوڑہ کہتے ہیں (یعنی چھوٹے قد والہ) پیچیدہ کر کے جس جگہ کہ خرابی دشمن یا ظالم کی مطلوب ہو دفن کرے تو عجیب وعجائب دیکھے اور وصیت ہے کہ غیر مستحق کو نہ کرے ورنہ رجعت بھی ہو سکتی ہے۔

انه علیٰ کل شیء قدير.

دیگر:

نمبر/۳۶

خرابی خانہ ظالم ودشمن کے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

ویسئلونک عن الجبال فقل ینسفها ربی نسفا فیذرها قاعا صفصفا لا

تری فیها عوجا ولا امتا .

استخوان آدمی یعنی کاسہ (کھوپڑی آدمی کی) سر میں آیت مذکورہ کو لکھے۔ اور آستانہ خانہ یا دیوار خانہ ظالم و دشمن کے دفن کرے خانہ اس ظالم اور دشمن اس جاہل کا خراب ہو باذن اللہ تعالیٰ اور اگر اوپر کاسہ سر آدمی کے ایک طرف میں آیات مذکورہ اور ایک طرف مخمس کرے اور ساعت مریخ میں کوئی اور جس جگہ ڈال دے وہ جگہ ہرگز آباد نہ ہو اور وصیت ہے کہ غیر مستحق پر نہ کرے۔



دیگر

نمبر ۳۷

واسطے شکست کرنے متکبری ظالم و دشمن جاہل کے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

وما ارسلنا من قبلک من رسول الا نو حی الیه الله لا اله الا انا فاعبدون وقالو اا تخذ الرحمن ولد سبحانه بل عباد مکرمون لا یسقونر بالقول وهم بامره یعلمون یعلمون مابین ایدیهم وما خلفهم لا یشفعون الا لمن ارتضی وهم من خشیة مشفقون ومن یقل منهم انی اله من دونه فذلک نجزیه جهنم کذلک نجزی الظلمین .

دیگر:

نمبر ۳۸

جو کوئی اظہار کر کے تکبر اور تجبر اور خدائے تعالیٰ سے خوف نہ کرے۔ تو اس کی دعوت حق کی زجر اور وعظ سے متنبہ کرے۔ اور مجازات اس کا چاہے۔ تو خاک چار گور شکستہ گور مسلم و یہودی و نصرانی و مجوسی مختلف ولایت ہند مثل گور مجوسی و یہودی و نصرانی دیو پری اور ہندو وہ ہے اور ایک خاک بنیاد چہاران قدیم اور ایک خاک خانہ خالی و خراب اور ایک خاک خانہ موقوفہ خراب سے جملہ سات خاک ہوں اور اوپر خاک سے سات ۷ سات ۷ مرتبہ پڑھے



اور جمع کرے اور نگاہ رکھے اور نظر کرے اس خاک میں روز چہار شنبہ سال سے یعنی چہار شنبہ کہ آخری ماہ ذی الحجہ سے ہو اور اس طرح پر نظر کرے۔ یعنی اوپر کف ہاتھ کے رکھے اور کہے۔

یا شدید یا قوی یامتین یا جبار انت فصمت احناق الجبائرۃ . واقجھم واھلک فلاں بن فلانۃ واجعلنی غالباً.

اور کھنڈ داد اس خاک کو جس جگہ چاہے۔ اور مطلوب خرابی انکار رکھتا ہوا اعلیٰ یا اسفل سے اڑاوے کپڑا کسی کہ مطلوب مذکور اوپر اس کے ہے عجیب و عجائب دیکھے اس متکبر و تجبر و ظالم و دشمن کے بقدرۃ اللہ تعالیٰ۔

دیگر:

نمبر ۳۹

واسطے تخویف دشمن اور ہیبت ڈالنے اس کے دل میں فرمایا اللہ تعالےٰ نے۔

یا یھا الناس القو ربکم ان زلزلة الساعة شیء عظیم یوم ترونها تذهل کل مرضعة عما ارضعت وتضع کل ذات حمل حملها وتری الناس سکاری وماهم بسکاری ولکن عذاب الله شدید .

خاصیت ان آیات کی یہ ہے کہ واسطے ڈرانے اور رعب میں ڈالنے دشمن کے ہے تو وہ پھرے طرف عداوت وترک ظلم کے پس مستوجب کو دیوے اور درخت نیت یا درخت آزاد یعنی بکائن سے ایک صورت بروز چہارشنبہ تراشے اور وہ صورت اوپر نام اس کے کے اور ماں اس کے کے ہو۔ اور بعدہٗ نقش کرے اوپر سر صورت نام ماں باپ مطلوب کے بعد ازاں آیات مذکورہ کو کاغذ باریک میں قلم باریک سے لکھے اور پیچیدہ اس کو اور خالی کرے پس صورت اور پھر آرہ میں محکم کرے محل سوراخ صورت کا موم یا دوسری چیز سے بعدہٗ وہ صورت پارچہ میں لپیٹ کر زیر کنڈہ لوہار کے دفن کرے۔ بعد تین دن کے نکال کر زیر کنڈہ قصار کے دفن کرے پھر وہاں سے تین دن بعد نکال کر نزدیک خراس کے دفن کرے۔ تا دشمن نفس اپنے میں عیب دیکھے تا کہ عداوت ودشمنی سے باز آوے اور توبہ کرے اور چاہیئے کے۔ یہ عمل مستحق پر کرے۔ کہ خوف رجعت کا ہو۔

انہ علی کل شیء قدیر

دیگر:

نمبر۴۰

واسطے دیر قید رکھنے دشمن کو بندی خانہ میں فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

قالو اد خلو فی امة قد خلت من قبلکم من الجن والا نس فی النار کلما دخلت امة لعنت اختها حتی اذا ادا رکو افیها جمیعا قالت اخرهم لا ولهم ربنا هؤ لا ء اضلونا فاتهم عذابا ضعفا من النار . قال لکل ضعف ولکن لا تعلمون.

میں رکھا چاہے آیت مذکورہ کو پوست آہو رنگ سرخ میں لکھے اور وہ آہو مذبوح ہو اور اس میں نام اس کا معا نام اور اسکی ماں کا لکھے۔ اور سہ مرتبہ یہ الفاظ۔



مکشا مکشا مکشا یا فلاں بن فلاں.

اور اس مکتوب کو زیر آستانہ بندی خانہ کے دفن کرے کہ وہ تا زندگی بند خانہ میں رہے اور کسی طور پر خلاصی نہ پاوے بحکم اللہ تعالیٰ۔

دیگر:

نمبر۴۱

واسطے باز گونہ مارنے ظالم و دشمن و ہلاکی اس کی خرابی باغ و خانہ وانعکاس امر اس کے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

ثم اخذ تهم فکیف کان نکیوط و کاین من قریة اهلکنا ها وهی ظالمة

وھی خاویة علی عروشھا و بئر معطلة وقصر مشید افلم یسیر وا فی الارض فتکون لھم قلوب یعقلون بھا او اذان یسمعون بھا فانھا لا تعمی البصار ولکن تعمی القلوب التی فی الصدور.

جوکوئی خرابی وہلا کی ہر چیز میں واسطے ظالم و دشمن مستحق کے چاہے۔تو درخت کنار کے سات برگ ہر روز پہلے طلوع آفتاب سے لیوے اور روز شنبہ آخر ماہ سے آغاز کرے۔اور ان آیات مذکورہ دونوں طرف سے لکھے اور سایہ میں خشک کرے اور باریک کرنے اور وقت کوٹنے ان برگہا کے یہ کہے فلاں بن فلاں بعدہٗ وہ برگ جگہ ظالم و دشمن میں جہاں کہ رات کو رہتے ہیں اور آمد و رفت ہووے۔ڈھنڈاوے عجیب وعجائب دیکھے اور سریع التاثیر ہے خرابی وہلاکی و معکوس امر میں چاہے کہ دیانت کرے غیر مستحق کو نہ کرے۔



دیگر:

نمبر۴۲

واسطے تباہی کام ظالم اور کھوجڑ ہونے جحت دشمن کے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

یآیھا الناس ضرب مثل فاستمعو له ان الذین تدعون من دون الله لن یخلقو اذبا بـا ولـو اجتمعو اله وان یسلبھم الذباب شیئا لا یستقدوه منه ضعف الطالب اولمطلوب ما قدرو الله حق قدر ان الله قوی عزیز .

دیگر:

نمبر۴۳

واسطے سدراہ دشمن اور حزن اس کے اور پوشیدہ کرنا کاموں کا اسکے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

بل قلوبھم فی غمرۃ من ھذا ولھم اعمال من دون ذلک ھم لھا لما ملون حتی اذا اخذنا منتر فیھم بالعذاب اذاھم یجرء ون لا تجرء الیوم انکم منا لا ینصرون .

جو کوئی چاہے راہ دشمن کا بند کرے اور رنج میں ڈالے۔ اور کام اس کا پوشیدہ کرے تو قبل طلوع آفتاب کے کنوئیں سے پانی نکالے۔ اور آیات مذکورہ کو اس پر پڑھے اور بروز شنبہ دروازے دشمن پر گھنڈ اوے عجیب وعجائب تاثیر مشاہدہ کرے۔



دیگر:

نمبر۴۴

واسطے رد کرنے حجت اور دور کرنے خودی دشمن کے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

کذلک یطبع اللہ علی قلوب الذین لا یعلمون .

جو چاہے دور کرنا اور رد کرنا حجت دشمن کی پس آیت مذکورہ کو پارہ جامہ اس کے میں لکھے۔

بعدازاں۔

کذلک یطبع اللہ علی قلب فلاں بن فلاں لکھے .

بعدہٗ اپنے بازو پر باندھے۔ اور دشمن کی طرف جاوے بحکم اللہ تعالیٰ نے۔ دشمن جواب نہ

رکھ سکے گا۔

دیگر:

نمبر ۴۵

واسطے پھیرنے نکال دوبال عہد شکن کے۔

واذا اخذنا من النبین میثا قھم منک ومن نوح وابرھیم وموسیٰ وعیسیٰ بن مریم واخذ نا منھم میثا قاغلیظا لیسئل الصادقین عن صدقھم واعد للکفرین عذابا الیما .



جو درمیان تیرے اور درمیان اس کے عہد پیمان استوار ہوا اور وہ عہد کو توڑے اور ایفا اس کا نہ کرے اور الٹی ظلم وعداوت ودشمنی پکڑے اور تو اسکے غالب آنے سے ڈرے تو ٹکڑا ایک کپڑے اس کا لیوے۔ اور آیات مذکورہ کو زعفران اور شبنم سے کہ وقت شب درختوں پر پڑتا ہے لکھے اور بعد ازاں۔

فلاں بن فلاں بھا کان منک فلاں بن فلاں واللہ غالب علی امرھا اللھم علیک امرہ تین مرتبہ .

اور دفن کرے آیات مذکورہ کو اس کے گھر میں اگر وہ اوپر عہد میثاق اپنے کے پھرے۔ بہتر ورنہ وبال اور نکال اس کے اوپر ہووے بقدرت اللہ تعالیٰ۔

دیگر:

نمبر ۴۶

واسطے ادبار اور وبال اور حالت فساد دشمن کے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

لئن لم ینتہ المنافقون والذین فی قلوبھم مرض انی قولہ تعالےٰ واطعنا اللہ واطعنا الرسولا .

جو کوئی تجھ سے دشمنی کرے تو تو ملاقات کر اس سے اور کوئی بندہ اس کے پاس بھیج کر کہلا بھیجے۔ عداوت سے باز آ ورنہ کام خدا کے حوالہ ہے اسی طرح تین مرتبہ کوئی بندہ دشمن کے پاس کہلا بھیجے جو عداوت سے باز نہ آوے بہتر اور جو باز آوے تو چاہ معطل پانی مقدار ایک رطل من شرعی کہ جس کا ساڑھے چار سیر پانی ہوا پانی منگاوے اور آیات مذکورہ کو ایک پارہ یا چند پارہ توز مین لکھے۔ اور اس کو دھووے اور منزل و خانہ صاحب عداوت میں پانی بحکمت عملی ڈلوا دیوے۔ وبال عداوت اوپر اس کے رجوع کرے یہاں تک کہ وہ ہلاک ہو جاوے۔



دیگر:

نمبر ۴۷

واسطے اور باز ظالم ہلاکت و تغیر کام و سد مذہب دشمن کے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

قل جاء الحق وما یبدئ الباطل وما یعید قل ان ضللت فانما اضل علی نفسی وان اھتدیت فبما یوحی الی ربی انہ سمیع قریب .

خواص ان آیات کا قولہ۔

لئن لم ینتہ المنافقون.

کا ایک ہے اور جو عمل کہ اوپر ذکر کیا گیا ہے۔ وہ ہی عمل اس جگہ کرے اور اس میں بزرگی ہے اور یہ عمل قبولیت میں التاثیر ہے چاہیے کہ غیر مستحق پر نہ کرے کہ وبال رجعت کا اوپر اس کے ہوا۔

دیگر:

نمبر ۴۸



واسطے انتہا وزعم اس کے کے اور وصیت قبول کرنے میں اس کے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔



ونفخ فی الصور فصعق من فی السموات ومن فی الارض الی قولہ تعالیٰ لا یظلمون .

کہ پڑھے آیات مذکورہ کو حضور دشمن کے کہ یہ جلب عظیم ہے واسطے دلوں کے جیسا کہ سیکھا ہے میں نے اس کو یعنی اسمائے شدیدہ وقہریہ وصورت قراءت کے وہ ہے کہ جو دشمن ساتھ دشمنی کے غالب آوے تو مقام پاک وتاریک میں پھول لے کر اور سر برہنہ ہو کر سہ رکعت نماز گذارے رکعت اول میں فاتحہ کے بعد انا اعطینا اور رکعت دوم میں بعد فاتحہ تبت یدا اور رکعت سوم میں مجرد فاتحہ پڑھیں بعد اس کے ستر مرتبہ استغفار کہے۔ اور ستر مرتبہ آیات مذکورہ کو پڑھے اور بعد ہر مرتبہ بجانب اپنے رجعت عداوت دشمن کی لے جاوے یعنی یہ کہے یا الٰہی اس شخص سے نجات دے اور پھر وبال اوپر دشمن مذکور کے اور

بعد نماز عشاء کے کسی سے بات نہ کرے اور سو جاوے۔ بحول اللہ قوۃ دشمن تاراج ہو۔ اور سب غیب سے دیکھے۔

واللہ قادر علی کل شیء قدیر.

دیگر:

نمبر ۴۹

واسطے زجر ظالم و دشمن اور فتح اس کی اور اعجاز کرنا خواب میں ہول وہیبت کا دشمن کو سورہ سجدہ میں فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔



سنریهم ایتنا فی الافاق وفی انفسهم حتی یتبین لهم انه الحق او لم یکف بربک انه علی کل شیء شهید الا انهم فی مریة من لقاء ربهم الا انه بکل شیء محیط .

آیات مذکورہ کو پارہ جامہ پیراہن دختر نابالغہ بے شعوری سے رکھے اور آخر میں یہ لکھے۔

کذلک یطبع الله ویر یهم الله فلاں بن فلاں .

بعدہ یہ پارہ مکتوب نیچے بالش اس دختر نابالغہ کے کرے اور اگر نہ ہو سکے۔ تو جس جگہ میں آدمی رہتے ہیں۔ رکھ دیوے کے خواب میں اس کے ہول ہو اور زجر کرے کہ خاموشی اختیار کرے۔

بقدرة الله تعالیٰ وقوة القاهرة.

اور یہ اسرار عجیب ہے نااہل کو نہ دکھلا وے۔ وصیت نظر رکھے۔

دیگر:

نمبر ۵۰

واسطے افزاع عدداور تخویف واہوادشمن کے سورہ البروج میں اللہ تعالیٰ نے۔

والسمــاء ذات البروج الخ .

پارہ پوست گوسپند ارزق جس کی دوشاخ یا سہ شاخ ہولیوے اور خرقہ جامہ عورت زرقاء العینین کالیوے اور خرقہ جامہ عورت جلد مذکورہ پر تین مرتبہ سورہ مذکورہ کو پڑھے اور لکھے خون گوسپند سے بنام اس کے کہ جس کے شر سے ڈرتا ہے۔ اور اوپر اس قطعہ گوسپندے کے بھی سیاہی سے لکھے۔ اور زیر آستانہ اس کے پوست مذکورہ کو اوپر اس کے پارہ جامہ کو دفن کرے عجب اور ہول خواب و بیداری میں دیکھا کرے جب تک کہ عداوت سے نہ باز آوے۔

دیگر:

نمبر ۵۱

واسطے غرق کرنے کسی ظالم ودشمن وہلاک مال اس کے سورہ جاثیہ میں فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

ویل لکل افاک الیم یسمع آیات اللہ تتلی علیہ ثم یصیر مستکبرا کان لم یسمعھا فبشرہ بعذاب الیم. واذا علم اتینا شئان اتخذھا ھزو اولئک لھم عذاب مھین من ورائھم جھنم ولا یغنی عنھم ما کسیبو

شیئا ولا ماا تخذ وا من دون اللہ اولیا ئہم جہنم ولا یغنی ۔

چند سفال گلی لیوے اور تہائی شب گذشتہ پر اٹھ کر غسل کرے اور پھر آوے ہر ایک سفال کو

تین مرتبہ اور تکبیرین پر سات مرتبہ کہے اور سفال ہائے مذکورین پر آیت مذکورہ کو لکھے اور

ذکر نام خداتعالےٰ کا کرے۔ یعنی سات مرتبہ تکبیر کہے اور سات مرتبہ یہ کلام پڑھے۔

لا سلطان لا واسطۃ لا نصرۃ الا خذ لان لا ظہرہ الا استظہار لا غلبۃ لا

قتدار فلاں بن فلاں بلید ھنالا مروالداعی بہ والمعقول علیہ ان العزۃ للہ

جمیعا۔



بعدازاں کوٹے سفال ہائے مذکور کو باریک اور ڈالے کشتی یا محل احقاق ظالم میں غرق ہونے

مال وہلاقت دشمن کے سریع التاثیر ہے اور مجرب چاہیے کہ غیر مستحق پر نہ کرے۔

دیگر:

نمبر۵۲

واسطے خرابی خانہائے ظالماں ودشمنان وخرابی باغ وزراعت وتعطیل معاش واتلاف مویشی

وتعذر احوال انہوں کے سورہ احقاف میں فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

واذکر اخا عاد اذانذر قومہ بالا حقاف اقد خلت النذر من بین یدیہ ومن

خلفہ الا تعبدوالا اللہ انی اخاف علیکم عذاب یوم عظیم قالو اجئتنا لتا

فلنا عن الھتنا فا تنا بما تعدنا ان کنت من لصدقین قال انما العلم عند اللہ

وابلغکم ما ارسلت بہ ولکنی ارکم قوما تجھلون فلما راوہ عارضا

مستقبل اودیتھم قالو ھذا عارض ممطونا بل ھو ما استعجلتم بہ ریح فیھا

عذاب الیم قدمز کل شییء بامر ربھا فاصبحوالا یریالا مساکنھم

کذلک نجزی القوم المجرمین ۔

جوکوئی خرابی خانہ ہائے وباغ وزراعت وتعطیل معاش واتلاف مویشی ظالماں ودشمنان کی چاہے۔تو آب سات چاہ معطل کا ایک ظرف میں لیوے اور آیات مذکورہ کوسات روزشنبہ کے کرے اور آخر روز جمعہ کا ہو اور ماہ کا ہیدگی پر ہو۔اور ہر روز بعد طلوع ووقت غروب آفتاب کے سات مرتبہ پڑھا کرے بعدہٗ پھر جوروزشنبہ ہشتم روزآوے آب مذکورہ کوچار خرہ میں کرے۔اور ہر ایک طفل نابالغ کودے فرمادے کہ مارے وہ ہر خرہ آب کو ہر رکن شہر ویا خانہ موبستان یارمہ کو سپدان یا محل مویشی کے بہت جلد ہر چیز ظالم ودشمن میں خرابی پیدا ہو۔

فلا تعمل الا لمن ستوجبہ لا ن فیہ سرعۃ الا جابۃ وخف اللہ تعالیٰ.

اور خدا سے ڈرے اور غیر مستحق پر مت کر۔

دیگر:

نمبر ۵۳

واسطے ہلاکی وخرابی خانہ دشمن اور پراگندہ کرنا جماعت ظالم ودشمن کے فرمایا اللہ تعالےٰ نے۔

والذاریات زاوا فالحملت وقر افالجریت یسوا والمقسما امرا انما

توعدون لصادق وان الدین لواقع وللسماء ذات الحبک انکم لفی

قول مختلف یوء فک عنه من افک قبلی الخواصون الذین هم فی غمرة ساهون یسئلون ایان یوم الدین یوم هم علی النار یفتنون ذوقو فتنتکم هذاالذی کنتم به تستعجلون.

کسی کا کوئی دشمن ہو۔متغاصب ظاہر ظلم اور ظلم اور ایذ بہت کرنیوالا وعظ کا نہ سننے والا ہو۔تو لیوے گاؤں یا شہر خراب سے چالیس سفال کہنہ اور ہر روز پانچ پانچ مرتبہ آٹھ روز تک ہر ایک سفال پر پڑھے اور شروع کرے روز شنبہ سے اور لکھے سفال مذکورہ پر ہر روز ساعت زحل میں اور اول ساعت روز شنبہ اور ساتواں دن یکشنبہ اور ششم روز دوشنبہ پنجم روز سہ شنبہ چہارم روز چہارشنبہ وسوم پنجشنبہ ودوم روز جمعہ اول بھی یہی روز شنبہ وہ دن مریخ کا ہے اول ساعت اس کی دوم چہارم شنبہ و ششم پنجشنبہ وپنجم جمعہ چہارم روز سے اور تیسرے یکشنبہ سے ودوم شنبہ سے اور اول سہ شنبہ سے جو اس طرح پر حاصل ہو پس ملادے ساتھ اس کے خاک مقبرہ کی بعد اس کے ڈالے اس خاک کو اس جگہ کہ جہاں پر خرابی اور ہلاکی اس کی چاہے اور یہ عمل تمام ہو بعد گذرنے سولہ روز کے چاہیے کہ باطہارت وسر برہنہ اس عمل کو کرے۔اور غیر مستحق پر نہ کرے کیونکہ سریع ہے تو رجعت نہ ہوے۔

دیگر:

نمبر ۵۴

واسطے ہونے پاک ونکال خرابی خانہ دشمن وکافر وظالم وجاہل کے درماندہ ہودیں فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

والطور وکتاب مسطور فی رق منشور والبیت المعمور والسقف المرفوع والبحر المسجور ان عذاب ربک لواقع ما له من دافع یوم تمور السماء مورا وتسیر الجبال سیرًا ویل یو مئذ للمکذبین الذین هم فی خوض یلعبون یوم یدعون الی نار جهنم دعا ٥ هذه النار التی کنتم بها تکذبون ٥ افسحر هذا ام انتم لا تبصرون اصلوها فاصبروا اولا تصبروا سواء علیکم انما تجزون ما کنتم تعملون .



جو چاہے کرنا تو ایک لوح چوب توت کی لیوے۔ اور نقش کرے آیات مذکورہ کو روز آخر شنبہ ہر ماہ سے اور پنہاں اور دفن کرے درمیان سقف خانہ کے اور اگر اہل خیمہ ہو یا گلیم پس آیات مذکورہ کو اوپر پراجامہ کہ زمین کے پڑا ہوا ہو جامہ راہب یعنی کاہن سے اور کرے اعلیٰ خیمہ وخوگاہ عجیب وعجائب خرابی وبلا کی دشمن وظالم سے دیکھا کرے مگر غیر مستحق پر ہرگز نہ کرے کہ اس میں وصیت ہے۔

دیگر:

نمبر۵۵

واسطے خرابی خانہ وبادیہ کے سورہ الفجر میں نے فرمایا اللہ تعالےٰ نے۔

جابو الصخر با لو ادوفرعون ذی الا وتادالذین طغو افی البلاد o الی قوله لبا لمرصاد .

یہ آیات مذکورہ اوپر سات برگ صفصاف یعنی بیدانجیر سرخ یا مصر ساتھ آب آہنگر اں کے لکھے بعدازاں سایہ میں خشک کرے اور خوب باریک پیسے پھر آمین خردل یا سپند دانہ ملاوے اور اس مکان میں ڈالے جہاں کہ مطلوب اس کی خرابی کا ہوا۔



دیگر:

نمبر۵۶

واسطے خرابی خانہ دشمن کے سورہ والشمس میں فرمایا اللہ تعالیٰ نے اذالشمس کورت الخ۔

تمام سورۃ مذکورہ کو سات مرتبہ اوپر سفال گلی خام قلم ہنی سے لکھے بعدۂ پیسے اور ڈالے اس جگہ کہ جہاں مطلوب خرابی دشمن کا ہو کھنڈوادے عجیب حال خرابی دیکھے۔

دیگر:

نمبر۵۷

واسطے پیش آنے دشمن اور ملاقات ہونے کے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

ان کانت الا صیحة واحدة فاذا هم خامدون.

جس وقت تجھ سے دشمن کی ملاقات ہو۔اس وقت یہ کہ۔

اللہ الغالب اللہ القاھر مذل کل جبار عنید قاھر الحق حیث کان وبہ الحول والقوۃ ان کانت الا صیحۃ واحدۃ فاذاھم خامدون.

کہ دشمن ہیبت کھاوے اور معتذر اموال اس کا ہو اور خاموش رہے بقدرۃ اللہ وعونہ۔

دیگر:

نمبر۵۸

واسطے پیش آنے دشمن کے سورہ عبس میں فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

عبس وتولی ان جاءہ الاعمی الی اخرھا.



اکابر نے کہا جس کسی کے دشمنی پیش آوے تو تین مرتبہ سورہ عبس کو پڑھے کہ واسطے اس کے شر کے کافی ہو۔اور اگر سلطان کے پاس جاوے تو سلطان ہیبت کھاوے اور خاموش رہے ۔اور اس میں عزیمت ہے واسطے قبولیت کے لیے۔

دیگر:

نمبر۵۹

واسطے منع کرنے ظالم کو ظلم سے اور دشمن کو دشمنی سے سورہ التطفیف میں فرمایا اللہ تعالیٰ نے

ویل للمطففین الذین اذا اکتا والخ .

اکابر نے کہا سورہ مذکور کو آوندگلی پختہ میں سیاہی و آب نادیدہ آفتاب سے لکھے اور آب چاہ بے قبل طلوع آفتاب کے نکال کر مکتوب کو دھووے اور وہ پانی دیوار ہائے خانہ ظالم ودکان

اس کی کے سات ہفتہ تک ڈالے اور ہر ہفتہ روز پنجشنبہ وقت صباح ڈالنے ظالم و دشمن ظلم اور دشمنی سے باز آویں بفضل اللہ تعالیٰ۔

دیگر:

نمبر ۶۰

واسطے جاری کرنے خون کے عورت بدکار سے اور مرد فاسق و ظالم و دشمن سے سورۃ القمر میں فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

اقتربت السامة والشق القمره الى قوله الى امر قد قدر .

دیگر:



نمبر ۶۱

جو کوئی رواں کرے خون عورت بدکارہ و یا مرد ظالم و فاسق و دشمن سے تا کہ عداوت و ظلم و بدکاری سے باز اور خدائے تعالیٰ سے ڈر کر توبہ کرے پس لیوے موم شہد خانہ مگس سے کہ آگ پر نہ پہنچا اور نام خدائے تعالیٰ اور نام شخص معمول کا لیوے اور کہے۔

يـا الله يـا قهـار يـا قـاهـر بفلان .

اور اس موم کو دھوے کہ صاف ہو جاوے اس سے ایک صورت بروز چہارشنبہ ساعت مریخ میں بناوے بعد پانوں اس صورت میں قلم خالی سے یہ الفاظ لکھے۔

يـرف تـرفـا ولا يخف حتى كالنار والعيون الغرار لا يلشف الا امداد مدرر افى الليل والنهار العجل العجل .

بعدازاں آیات مذکورہ کو پارہ جامہ اس کے سے لکھے اور وہ موم کی صورت اس جامہ میں پیچیدہ کر کے جگہ درآمد پانی یعنی حمام یا کنارہ جوئے رواں کے دفن کرے اس قدر خون اس سے جاری ہوگا کہ بستر مرگ پر جا پہنچے گا۔

دیگر:

نمبر ۶۲

اگر چاہے تو کہ پڑھوں میں واسطے دشمن کے پس پڑھ تو اسم اعظم کو گیارہ سو چالیس روز تک اس طور سے۔

یابدیع العجائب با لخیر یا بدیع .



اور پڑھ تو دو پہر کے درمیان جنگل کے جس جگہ قبریں ہوئیں اور پڑھ اس کو اس طرح پر کہ بیٹھے درمیان کسی قبر کہنہ کے اور اگر کوئی قبر ٹوٹی نہ ہووے تو باہری قبروں پر بیٹھے اور رکھ لے اپنے آگے گیارہ پتے درخت آگ جوڑا باندھ کر اور شروع کر کے اسم مذکور کو جب پڑھ چکے۔ تو ایک تسبیح یعنی سو بار پس کاٹ ڈال چھری سے ان پتوں کو اور جب پڑھ چکے دوبارہ پھر کاٹ ڈال چھری سے ان پتوں کو اور جب پڑھ چکے۔ اس اسم تین سو بار پھر کاٹے ان پتوں کو چھری سے علی ہذا القیاس۔ اسی طرح سو کے اوپر کاٹتا جاوے۔ ان پتوں کو گیارہ بار کاٹا جاوے ان پتوں کو اگر کرے اس عمل کو ایک چلہ تک دشمن تباہ اور برباد ہو جائے گا مگر اس عمل میں خوف بھی ہے بلند کمال ہے۔ یعنی کوئی شخص اگر ڈرتا ہے۔ ہرگز نہ ڈرے اگر ڈر گیا تو مرا را جائے گا۔ مگر اس طرح سے کرنا اچھا نہیں۔ بلکہ پڑھنے والے کو اس میں ضرر ہو

تا ہے اور قیامت کے روز بھی اللہ تعالیٰ اس شخص کو قاتلوں میں اٹھائے گا۔ اور کندہ دوزخ کا ہووے گا بلکہ صبر کرے اللہ تعالیٰ صبر کرنے والوں کے اور اگر کوئی شخص اسی طرح سے کریگا اللہ تعالیٰ اس شخص کو صابروں کی جماعت میں نہ رکھے گا اس امر میں چاہے کہ ہر تکلیف میں صبر کرے۔ اور ترکیبیں اسم اعظم میں بہت ہیں اگر سب ترکیبیں اس میں لکھتا تو یہ رسالہ طول پکڑتا اور اس اسم میں موکل بھی ہیں ۔

دیگر:

نمبر ۶۳

درباب دفع کرنا کذت کا دروغ گو سے اور غیبت کا مقتاب اور بسیار گو سے اور دور کرنا سفاہت کا اور نابینا کرنا دروغ گو کا طریقہ واسطے دفع غیبت و دروغ گوئی و بیہودہ گوئی فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔



ولولا اذسمعتموہُ قلتم مایکون لنا ان تتکلم بعذاسبحا نک ھذالبھتان عظیم یعد کم اللہ ان تعودو المثلہ ابد ان کنتم مومنین وبین اللہ حکم الا یت واللہ علیم .

جو کوئی چاہے دور کرے غیبت معتاب سے یا کذب کذاب سے بیہودہ شاعر وہ جو گو سے تو آیات مذکورہ او پر شیرہ انگور کے پڑھے بعد شکر لال اس میں ملاوے پھر اس سے طعام یا حلوہ کرے اور وہ کھلا دے اس شخص کو جس میں یہ عادت ہو اور پر آیت مذکورہ کو سفال گلی میں شہد سے کہ آتش نا رسیدہ ہو اور پانی میں کرے اور اس شخص کو پلا دے کہ جس میں یہ

حالت دیکھے۔ پھر وہ شخص غیبت سے باز آوے اور دروغ گوئی و بیہودہ گوئی کو چھوڑ دے۔

دیگر:

نمبر۶۴

واسطے دفع کذب کے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

لا یو اخذکم اللہ باللغو فی ایمانکم ولکن یوء اخذکم بما عقتم الایمان
فکفارته اطعام عشرة مساکین من اوسط ما تطعمون اھلیکم او کسوتھم
او تحریر رقبة فمن لم یجد فصیام ثلثة ایام ذلک کفارایمانکم اذا حلفتم
واحفظوا ایمانکم کذلک یبین اللہ لکم ایته لعلکم تشکرون .



جس کسی کو عادت کذب وغیبت کی ہو تو آیات مذکورہ صدف مروارید شہید آتش نارسیدہ سے لکھے اور پانی چاہ شیریں سے قبل طلوع آفتاب کے لا کر رکھے اور ہر روز متواتر شخص دروغ گو کو پلا دے کہ وہ دروغ گوئی سے باز آ کر راست گوئی اختیار کرے۔

دیگر:

نمبر۶۵

واسطے دور کرنے روادت اور سفاہت کے فرمایا اللہ تعالیٰ۔

یایھا الذین امنو اا ذاتنا جیتم فلا تتنا جرابا لا ثم العدوان ومعصیة
الرسول وتنا جوا با لبرو والتقویٰ واتقو اللہ الذی الیه یحشرون انما
النجوی من الشیطان لیحزن الذین امنو ولیس بضار ھم شیئا الا باذن

الله وعلى الله فليتو كل مومنون .

جس کسی کو قصد متصا اور کلام وری یعنی فحش وسفاہت کے اور دور کنا اس کا چاہے پس غسل کرے۔ اور جامہ پاک پہن کر روزہ اور پھر غسل کر کے آیت مذکورہ کو ظرف آبگینہ میں لکھے۔ اور آب باراں ربیع سے دھووے بعد ازاں روزہ اس پانی سے افطار کرے۔ سہ شنبہ بفضل خدا بخش وسفاہت جاتی رہے۔

دیگر:

نمبر٦٦



واسطے نہ بیٹا کرنے ظالم اور دروغگوئی خلاف کے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔

قد سمع الله قول التى تجادلک فى زوجها وتشتكى الى الله والله يسمع تحاوركما ان الله سميع بصير.

جو ظالم اپنے ظلم سے منکر ہو اور معلوم ہو کذب اس کا اور سوگند دروغ بہت کھاوے چاہے کہ کذب اس کا ظاہر اور معلوم ہو پس فرمادے اس کو درمیان مردمان جماعت کے جمعہ میں نظر کرے۔

اللهم انا اسئلک واتوسل بارو احهم والفسهم ان تظهرمن هذامااردت.

بعدہٗ غسل کرے درمیان دو نماز کے یعنی نماز جمعہ وعصر اور مصحف کو لے کر کھولے۔ اور اول سورہ سے انگشت شہادت دو ورق کے رکھ کر کہے۔

خلق لمن انزلها و انزل الکتاب المبین ٥ انی بری من ذلک.

اور ذکر کرے نام اس کا لکا اور سوگند کھاوے آیات مذکورہ کو پڑھے اور سوگند کھاوے۔ تو اللہ تعالیٰ دروغ گو کو اندھا کرے تھوڑی میں یا اسی روز مگر کہے۔

الھی تبت من ھذا القسم ومن الکذب.

اور یہ اسرار الٰہی غیر جگہ پر نہ ہوئے واللہ اعلم بالصواب۔

دیگر:

نمبر ٦٧

در باب تصرف پانے مردم معطل کا اور اس امیر کا جو عدل نہ رکھے اور دفع ثقل حوال اور چاہنا کوئی کام اور پر حکم کے طریقے واسطے حرف پانے مردم معطل کے فرمایا اللہ تعالیٰ نے۔



وقال الملک ائتونی به استخلیه لنفسی فلما کلمه قال انک الیوم مکین امین ٥ قال اجعلنی علی خزائن الا رض انی حفیظ علیم ٥ وکذلک مکنا لیوسف فی الارض یتبوأ منها حیث یشاء نصیب برحمتنا من نشاء ولا نصیع اجر المحسنین.

جو کوئی چاہے تصرف اور دفع ہونا تعطل کا پس بروز پنجشنبہ و جمعہ کے روزہ رکھے اور یہ پنجشنبہ شروع ماہ سے ہو بعد اس کے شب جمعہ کو سورہ یوسف کو پڑھے۔ اور بروز جمعہ درمیان ظہر و عصر کے آیات مذکورہ کو لکھے وقت افطار پر سورہ یوسف کو پڑھے۔ اور یہ سورہ نماز عشا میں بھی پڑھے۔ اور بعد نماز کے بھی پڑھے۔

غرضیکہ۔

سورہ یوسف کو پڑھے اور اپنے فرش پر آوے اور کسی سے کلام نہ کرے مگر یہ کہے۔تمام

شد۔

والسلام۔


ابو شفیق غلام محمد کنڈ والے۔

☆ حصہ دوئم ☆

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

☆ اسناد ناد علی (و) دعائے گنج العرش ☆

☆ نورز وغرہ محرم ☆ ☆ ☆ مجرب عملیات ☆

☆ علاج جنات ☆

# مودۃ المطلوب

☆ حالات جنات ☆

☆☆☆ فی ☆☆☆



☆ حاضرات جنات ☆

# حضور الجان

☆ حاضرات الرواح ☆

☆ محبت کے تیر بہدف عمل ☆ ☆ ☆ بیان عزازیل علیہ اللعنۃ ☆

☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆☆

(تصنیف وتالیف)

☆☆ گل گلشن مخدوم عالم سید ذوالفقار علی شاہ المعروف حضرت بابا غریب اللہ شاہ صاحب گولی والی سرکار ☆☆

☆☆ ابو محمد کاشف شفیق حسین قادری چشتی ☆☆



خیر پور ٹامیوالی بہاول پور

بسم الحکیم الکریم الرحمن الرحیم والرب العرش العظیم

الحمد للہ الذی شرفنا علی سائر الا مم وبرسا لہ من اختصہ من بین الا

نام بجوا مع الکلم وجو اھر الحکم وصل اللہ تعا لیٰ علیٰ خیر خلقہ

محمد علیہ وآلہ وبارک وسلم. والجان خلقناہ من قبل من ناز السموم.

ومن الجن من یعمل بین ید یہ باذن ربہ.

مفہوم: جنات میں سے بعض وہ تھے۔ جوان کے سامنے ان کے کام رب کے حکم سے کرتے تھے۔

(سورۃ سبا آیت نمبر ۱۲)



اما بعد



قارئین کرام کتاب ھذا مودۃ المطلوب فی حضور الجان۔ آپ کے سامنے ہے۔ فقیر نے اس سے قبل آپ کے سامنے جملۃ القاصد وا کسیر القلوب مجرب کاملین ملائکۃ افلاک علم طریقت کے چند سوال جواب حاضر خدمت کی ہے اب آپ حضرات کے شوق وعقید کے پیش نظر محبت جذب مودۃ المطلوب اور حاضرات جنات کیلیے محرب عمل تحریر کرتا ہو عامل حضرات اس سے پورا پورا فائدہ اٹھا ہر عمل تیر بہدف ہے پوری شرائط پر عمل کریں صدق نیت خلوص قلب سے عمل کر کے عوام الناس کا فوائد کریں اللہ کریم کی مدد آپ کے شامل حال رہے گی اور کتاب مرشدی وامام الحق الموتی والبرزخ جلد آپ کے سامنے حاضر کرونگا اس کی کتابت مکمل ہوگی ہے جلد منظر عام پر ہوگی۔ اللہ کریم آپ کا حامی ناصر ہو۔ میری طرف سے آپ حضرات کو ہر عمل کی ایک چھوٹی سی شرط کے بعد اجازت ہے کہ رزق حلال کی سعی کریں عقیدہ راسخ رکھیں۔

## گزارش

ایک مسلمان جان بوجھ کر قرآن مجید احادیث مبارکہ اور دینی و دیگر کتابوں میں غلطی کرنے کا تصور بھی نہیں کرسکتا بھول کر ہونے والی غلطیوں کی تصحیح و اصلاح کے لئے طباعت سے قبل پوری کوشش کی جاتی ہے اس کے باوجود غلطیوں کا امکان باقی رہتا ہے لہذا قارئین کرام سے مؤدبانہ گزارش ہے کہ علمی غلطیوں کی نشاندہی فرمائے تاکہ آئندہ ایڈیشن میں اصلاح ہوسکے۔ بہت بہت مہربانی ہوگی۔

والسلام

ابو محمد کاشف شفیق حسین

باب نمبرا

## (وجود جنات کے بارے میں شیخ الاسلام علامہ ابن تیمیہ کی تحقیق)

علامہ ابن تیمیہؒ فرماتے ہیں کہ۔ مسلمانوں کی تمام جماعتیں جنات کے وجود کو تسلیم کرتے ہیں اور اہل کتاب بھی وجود جنات کے قائل ہیں اگر چہ ان میں کچھ لوگ اس کا انکار بھی کرتے ہیں جیسا کے مسلمانوں میں بھی بعض لوگ اس کا انکار کرتے ہیں جو لوگ وجود جنات کے منکر ہیں ان کے ائمہ و مقتدریان وجود جنات کے قائل ہیں ان سے انکار ثابت نہیں ہے اور وجود جنات کی خبریں تمام انبیاء علیہ السلام سے مروی ہے ہر نبی نے ان کے وجود کے بارے میں خبر دی ہے ہر خاص و عام جانتا ہے تو انبیاء علیہ السلام پر ایمان رکھنے والی جماعتوں کے لیے اس کے انکار کی گنجائش نہیں ہیں تمام مسلمانوں کی ہر جماعت وجو د جنات کو تسلم کرتی ہے اس طرح اہل کتاب مشرکین عرب اور جو اولاد سام بن نوح علیہ السلام سے تعلق رکھتے ہیں اور اسی طرح مشرکین ہندو غیرہ جو اولاد حام بن نوح علیہ السلام سے تعلق رکھتے ہیں اور اس طرح تمام کنعانی اور یونانی وغیرہ جو اولاد یافت سے تعلق رکھتے ہیں خلاصہ کلام یہ ہے عربی ہوں عجمی ہوں وجود جنات کو تسلیم کرتی ہیں بلکہ جنات و شیاطین کے تعاون سے جو جادو منتر وغیرہ کیے جاتے ہیں ان کو بھی تسلیم کرتی ہیں چاہے وہ مسلمانوں کے نزدیک جائز ہوں یا نا جائز اس لیئے علماء نے ان منتروں سے منع کیا ہے کہ جن کے معنی سمجھ میں نہیں آتے ہوں یا ان میں شرک کا گمان

ہے اگرچہ ان کا استعمال کرنیوالا ان کے شرک کو نہ جانتا ہو آنحضور اکرم ﷺ نے ان منتروں سے روکا ہے جن میں شرک ہے اور جن میں شرک نہیں ہے ان کے استعمال کی اجازت فرمادی ہے آپ ﷺ نے فرمایا ہے جو شخص اپنے بھائی کو نفع پہنچانے پر قادر ہو پہنچاوے امام الحرمین نے فرمایا جو آدمی آیت قرآنی وحدیث مبارکہ کے ہوتے ہوئے بھی وجود جنات کا انکار کرے وہ دائرہ اسلام سے خارج ہے جبکہ جنات وشیاطین کے وجود کو تسلیم کرنے سے عقلی اصول وقضایا پر بھی کوئی زد نہیں آتی۔

(حوال جنات)



نمبرا

ابوعمر زاہدؒ فرماتے ہیں کہ جن بالجاء وہ جنات کہلاتے ہیں جو کتوں کی شکل میں ہوتے ہیں حضرت جوہریؒ فرماتے ہیں کہ جان ابوالجن کو کتے کہتے ہیں یعنی جنات کا جد آعلیٰ اس کی جمع جینان ہے جیسا کہ حائط کی جمع حیطان ہے اور جان سفید سانپ کو بھی کہتے ہیں۔

(شیاطین)

نمبر۲

شیاطین نافرن جنات کو کہتے ہیں اور یہ ابلیس کی اولاد میں سے ہیں۔

(مَرَدَہ)

مَرَدَہ وہ جنات کہلاتے ہیں جو زیادہ سرکش ہیں اور زیادہ گمراہ ہیں اور یہ جنات ابلیس کے معاون ہیں جو اس کی نگرانی میں ہر گمراہی کا کام انجام دیتے ہیں اور انہیں کو شیاطین کے

خادم بھی کہتے ہیں۔

(جنات کے درجے)

نمبر۳

ابن عبدالرحمٰنؒ فرماتے ہیں کہ اہل علم کے نزدیک جنات کے چند درجے ہیں اور جب خالی جنات بولنا مقصود ہوتا ہے تو جن کہتے ہیں اور جب آبادی میں رہنے والے جنات مراد ہوتے ہیں تو عامر کہتے ہیں اس کی جمع عمار ہے اور جب بچوں کو ستانے والے مراد ہوتے ہیں تو ارواح کہتے ہیں اور نہایت گندے جنات کو شیطان کہتے ہیں اور جو بہت ہی شریر ہو اس کو مارد کہتے ہیں اور جو سب سے زیادہ مکار ہوتے ہیں اس کو عفریت کہتے ہیں اس کی جمع عفاریت ہے۔



(تعداد جنات)

نمبر۴

علامہ زمخشری نے اپنی کتاب ربیع الابرار میں تحریر فرمایا ہے اللہ تعالیٰ نے چار قسم کی مخلوق پیدا فرمائی انسان۔ ملائکہ۔ جنات۔ شیاطین پھر ان کے دس حصے کیے نو حصے ملائکہ ایک حصہ شیاطین جنات انسان پھر ان تینوں کے دس حصے کیے نو حصے شیاطین ایک حصہ ایک جنات پھر جنات اور انسان کے دس حصے کیے نو حصے جنات اور ایک حصہ انسان اس طرح ہر انسان کو تمام مخلوق سے ایسی نسبت ہے جیسے کہ ایک کو ہزار سے اور جنات کو ایسی نسبت

ہے جیسے نو کو ہزار سے اور شیاطین کو ایسی نسبت ہے جیسی نو کو ہزار سے ہے ۔واللہ اعلم

(جنات کی قسموں کا بیان)

نمبر۵

ابو قاسم سہیلی فرماتے ہیں کہ جنات کی تین قسمیں ہیں ایک قسم سانپوں کی شکل کی ہے اور ایک قسم کتوں کی شکل کی ہے اور ایک قسم ہوا کی شکل کی ہے ان کے پر بھی ہوتے ہیں بعض حضرات نے ایک اور قسم کا اور اضافہ کیا ہے جو چلتی پھرتی رہتی ہے وہ بھوت کہلاتی ہے۔

(جنات کی مختلف صورتوں کے بدلنے کا بیان)

نمبر۶



اس میں کوئی شک نہیں کہ جنات مختلف صورتیں اپنا لیتے ہیں کبھی سانپ بچھو کی کبھی اونٹ گائے بکری گدھے گھوڑے خچر وغیرہ اختیار کر لیتے ہیں اور کبھی پرندوں کی اور کبھی انسانوں کی کر لیتے ہیں جیسا کہ شیطان سراقہ ابن مالک کی شکل میں کفار کے پاس آیا تھا جب وہ بدر کی طرف نکل رہے تھے جیسا کہ قرآن کریم میں ہے۔

وزین لهم الشیطن اعمالهم.

کہ شیطان نجدی بوڑھے کی شکل میں آیا تھا۔

(جنات کے مکان)

نمبر۷

مسلم جنات بستیوں میں اور پہاڑوں کی چوٹیوں میں رہتے ہیں مشرک جنات پہاڑوں کی

وادیوں میں اور جزیروں میں رہتے ہیں اس لئے بستیوں کے جنات جس کو لپٹ جاتے ہیں وہ زیادہ پریشان نہیں کرتے اور پہاڑوں کے جنات زیادہ پریشان کرتے ہیں سرکش جنات وشیاطین عموماً گندی اور ناپاک جگہوں میں رہتے ہیں اور وہ لوگ جو شیاطین سے اپنے کچھ کام انجام دلاتے ہیں اور جادو وغیرہ کرتے ہیں وہ بھی ایسی جگہوں میں بیٹھ کر جنات شیاطین کا تواب حاصل کرتے ہیں اور ان سے جو تصرفات موافق عادت امور صادر ہوتے ہیں بعض لوگ شیطان کی مرضی کے موافق کرتے ہیں تو شیطان بھی ان کی آرزو پوری کردیتے ہیں اور ان کے اندر نفع سے زیادہ نقصان ہے اور یہ تمام امور خلاف شرح ہیں ان امور کے ہوتے ہوئے ایمان سلامت رہنا دشوار ہے بلکہ جب تک آدمی اللہ کریم کے ساتھ شرک نہیں کرتا اس وقت تک شیاطین اس کے تابع بھی نہیں ہوتے اللہ کریم اس امور سے سب مسلمانوں کو بچائے آمین ثم آمین۔



## (جنات کا کھانہ)

نمبر۸

قاضی ابو لیلیٰ فرماتے ہیں کے جنات ہماری طرح کھاتے ہیں پیتے ہیں اور جماع کرتے ہیں اور جس ہڈی پر خدا کا نام لیا جاتا ہے وہ جنات کے ہاتھ جا کر پر گوشت بن جاتی ہے اور لید مینگنی ان کے جانوروں کا چارہ ہے وہ سبز قسم کا گھاس بن جاتی ہے اور جس ہڈی پر خدا کا نام نہیں لیا جاتا وہ کافر جنات کا کھانا ہے باقی بھی چیز کھاتے ہیں گوشت چاول وغیرہ اور مخنث اولاد وجن ہوتے ہیں۔

(وہ جنات جو آنحضورﷺ کے سامنے ایمان لائے)

نمبر۹

پہلی مرتبہ آپ کے پاس جو جنات آئے تھے ان کی تعداد میں علماء کا اختلاف ہے ابن اسحاق نے ان کے نام نوشمار کیے ہیں وہ یہ ہے۔ نمبر۔۱۔ حاسا نمبر۔۲۔ شاصر نمبر۔۳۔ ماصر نمبر۔۴۔ رنین نمبر۔۵۔ رخصم نمبر۔۶۔ سرق نمبر۔۷۔ منشیٰ نمبر۔۸۔ عمرو ابن الجو مانتہ نمبر۔۹۔ عمرو بن جابر۔ حضرت عکرمہؓ سے مروی ہے کہ وہ بارہ ہزار تھے۔ واللہ اعلم۔

(حضورﷺ کا جنات کے سامنے قرآن پڑھنا اوران کو مکہ مکرمہ اور مدینہ میں جمع فرمانا)

نمبر۱۰



حضرت علقمہ فرماتے ہیں کہ میں نے ابن مسعودؓ سے دریافت کیا کہ کیا تم میں سے کوئی آنحضورﷺ کے ساتھ لیلۃ الجن میں تھا انہوں نے جواب دیا کہ ہم میں سے کوئی آپؐ کے ساتھ نہیں تھا بلکہ صورتِ حال یہ تھی کہ ایک مرتبہ ہم آنحضورﷺ کے ساتھ تھے پس اچانک ہم سے آپﷺ غائب ہو گئے پس ہم نے آپﷺ کو وادیوں میں گھاٹیوں میں تلاش کرنا شروع کر دیا جب آپ نہیں مل سکے تو ہم نے سوچا کہ کہیں آنحضورﷺ کو دشمنوں نے نہ پکڑ لیا ہو اور ہماری پوری رات شدید اضطراب میں گزری پس جب صبح ہوئی تو ہم نے دیکھا کہ آپ حراء کی جانب سے آرہے ہیں پس ہم نے آپﷺ سے سارا قصہ بیان کیا آپﷺ نے فرمایا میرے پاس جنات کا قاصد آیا تھا میں نے جا کر ان کو قرآن سنایا اور انہوں نے مجھے کھانے کے بارے میں سوال کیا میں نے کہا کہ ہر بدھ

ہڈی تمہارے لئے پر گوشت کردی جایا کرے گی اور لید تمہارے جانوروں کا چارہ ہے اور حضور ﷺ نے ہم کو حکم دیا کہ ہڈی اور لید سے استنجا نہ کیا کریں یہ جنات کا کھانا ہے اور آپ نے ہم کو ان کے نشانات اور ان کی آگ کے نشانات بھی دکھلائے اور یہ جنات جزیرہ کے رہنے والے تھے۔

(مسلم ابوداؤد)

احکام المرجان فی غرآئب الأخبار والجان.

علامہ قاضی بدرالدین سبلی حنفی محدث التوفی ۷۶۹ھ کی کتاب کا ترجمہ مولانا مفتی محمد صاحب میرٹھی فاضل دارالعلوم دیوبند نے کیا اور اس کتاب کا نام رکھا جنات کے حالات واحکام اپنی اس کتاب میں فرماتے ہیں کہ یہ رات اس رات سے دوسری ہے جن میں ابن مسعودؓ آپ کے ساتھ تھے اور آپ نے ایک دائرہ بنایا تھا اور ابن مسعودؓ کو اس میں سے باہر نکلنے سے منع فرمادیا تھا ابن مسعودؓ کا آپؐ کے ساتھ جانا اس کو علامہ بیہقی نے اپنی کتاب دلائل النبوۃ میں بیان کیا ہے کہ حضور ﷺ نے صحابہ سے فرمایا کہ جنات کو دعوتِ دین دینے کے لئے میرے ساتھ کون چلے گا پس ابن مسعودؓ کے علاوہ کوئی نہیں آیا اور ابن مسعودؓ حضور ﷺ کے ساتھ مکہ کی بالائی سمت کی طرف چلے گئے پھر حضور ﷺ نے اپنے قدم مبارک سے ایک دائرہ بنایا اور ابن مسعود سے فرمایا کہ میرے آنے تک اس سے باہر نہ نکلنا پس آپ آگے چلے گئے اور آپ نے کھڑے ہو کر قرآن کریم کی تلاوت شروع فرمادی پھر آپ کے پاس بہت سے جنات جمع ہو گئے اور صبح تک آپ

ان کے ساتھ مشغول رہے جب آپ واپس تشریف لائے تو آپ نے لید ہڈی ان کے لئے بطور کھانا دی اور فرمایا کہ اس سے استنجامت کیا کرو اور بعض روایات میں یہ بھی اضافہ ہے کہ جنات نے حضور ﷺ سے کہا کہ آپ کے رسول ہونے کی گواہی کون دے تا کہ ہم ایمان لے آویں آپ نے ان سے کہا کہ اگر یہ درخت گواہی دیدے تو تم ایمان لے آؤ گے انہوں نے کہا کہ بیشک ایمان لے آویں گے پس حضور ﷺ نے اس درخت کو بلایا وہ آ گیا آپ نے اس سے کہا کہ تو گواہی دے کہ میں رسول ہوں اس نے کہا بیشک آپ خدا کے رسول ہیں میں گواہی دیتا ہوں اس حدیث شریف سے پتہ چلتا ہے کہ ابن مسعودؓ لیلتہ الجن میں آپ کے ساتھ تھے پھر ابن مسعود کا یہ کہنا کہ آپ کے ساتھ ہم میں سے کوئی



نہیں گیا ظاہر ہے کہ اس سے مراد کوئی دوسری لیلتہ الجن ہے کیونکہ لیلتہ الجن کا واقعہ متعدد بار پیش آیا ہے جیسا کہ عنقریب آ رہا ہے اور یہ بھی مراد ہو سکتا کہ آپ جس وقت قرآن سنانے کے لئے جنات کے پاس گئے تھے اور آپ ان کو قرآن سنا رہے تھے اس خاص مجلس میں ہم میں سے کوئی نہیں تھا چونکہ آپ کا صحابہ میں اعلان فرمانا کہ میرے ساتھ کون چلے گا جیسا کہ اوپر مذکورہ ہو چکا اور پھر صحابہ کا آپ کو تلاش کرنا جیسا کہ علقمعہ کی حدیث میں گذر چکا ان دونوں میں بظاہر تضاد معلوم ہے ان دو متضاد باتوں سے پتہ چلتا ہے کہ یہ دونوں واقعے الگ الگ ہیں جس میں آپ نے صحابہ میں اعلان فرمایا کہ اگر کوئی جانا چاہے تو چل سکتا ہے اور صرف ابن مسعودؓ آپ ﷺ کے ساتھ گئے یہ اور ہے اور جس رات میں صحابہؓ نے آپ ﷺ کو تلاش کیا اور یہ اندیشہ ظاہر کیا کہ کہیں دشمنوں نے نہ

آپ ﷺ کو اِدھر اُدھر کر دیا ہو اور ہے اسکے بغیر کلام کے تعارض کو ختم نہیں کیا جا سکتا پس معلوم ہوا کہ یہ دونوں واقعے الگ الگ ہیں ایک نہیں ہیں اگر چہ علامہ سہیلیؒ نے لیلۃ الجن کا واقعہ ایک ہی بتلایا ہے مگر یہ درست نہیں بلکہ متعدد بار پیش آیا ہے۔

لیلۃ الجن کا واقعہ متعدد بار پیش آیا ہے۔

اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ جنات کا آپ کے پاس آنا اور آپ کا ان کو دعوت دین پیش کرنا مکہ مدینہ میں معتدد بار پیش آیا ہے اور ابنِ مسعودؓ مدینہ میں بھی لیلۃ الجن میں آپ کے ساتھ رہے ہیں جیسا کہ۔ حافظ ابو نعیم نے دلائل النبوہ۔ میں ابن مسعود کی حدیث سے ذکر کیا ہے کہ عمرو بن غیلان فرماتے ہیں کہ ابنِ مسعودؓ کے پاس آیا اور ان سے معلوم کیا کہ میں نے سنا ہے کہ آپ لیلۃ الجن میں حضور ﷺ کے ساتھ تھے ذرا مجھ کو وہ قصہ سنا دیجیے کس طرح پیش آیا پس آپ نے فرمایا کہ ایک روز اصحاب صفہ میں سے ہر آدمی کو ایک ایک صحابی اپنے اپنے گھر کھانا کھلانے کے واسطے لے گئے اور میں رہ گیا مجھ کو کوئی نہیں لے گیا پس اسی اثناء میں حضور ﷺ میرے پاس سے گذرے آپ نے فرمایا یہ کون ہے میں نے کہا کہ ابن مسعودؓ ہوں آپ ؐ نے فرمایا کہ تجھ کو کوئی نہیں لے گیا میں نے کہا کہ نہیں آپ نے فرمایا کہ میرے ساتھ چل کہ شاید میں تجھ کو کوئی چیز کھلا دوں پس میں آپ کے ساتھ چل دیا اور آپ حضرت ام سلمہ کے حجرہ کے پاس تشریف لائے مجھ کو باہر کھڑا کر دیا اور آپ اندر تشریف لے گئے تھوڑی دیر بعد ایک بچی اندر سے آئی۔

اس نے کہا کہ ابن مسعود گھر میں کوئی چیز نہیں ہے حضور ﷺ واپس جانے کے لئے فرما رہے ہیں پس میں واپس آ گیا اور مسجد میں جا کر زمین پر لیٹ گیا تھوڑا ہی عرصہ گذرا تھا وہ بچی پھر آئی اور اس نے کہا کہ حضور ﷺ تجھ کو یاد فرما رہے ہیں میں اس کے پیچھے چل دیا کہ شاید حضور ﷺ کھانا دیں گے جب میں اس پہلی جگہ پہنچ گیا تو دیکھا کہ حضور ﷺ تشریف لا رہے ہیں اور آپ کے ہاتھ میں کھجور کی شاخ کی چھڑی ہے آپ نے اس کو میرے سینے سے لگایا اور فرمایا کہ میں جہاں جاؤں گا تو وہاں میرے ساتھ چلے گا میں نے کہا ضرور چلوں گا آپ نے یہ جملہ تین مرتبہ ارشاد فرمایا میں نے تینوں بار یہی جواب دیا اسکے بعد آپ چل پڑے اور میں بھی آپ کے ساتھ چل دیا یہاں تک کہ ہم بقیع الفرقد میں پہنچ گئے



پس آپ نے اپنی چھڑی سے ایک دائرہ بنایا اور مجھ کو حکم فرمایا کہ اس میں بیٹھ جا اور میرے آنے تک اس سے مت نکلنا پس آپ آگے چلے گئے اور آپ مجھ کو نظر آ رہے تھے پس میں دیکھتا ہوں کہ ایک سیاہ غبار سا اڑا اور پھر ختم ہو گیا پس میں نے سوچا کہ حضور ﷺ کے پاس چلا جاؤں ہو سکتا ہے کہ قبیلہ ہوازن آپ کو قتل کرنے کی کوشش کر رہا ہو اور میں جا کر آپ کی مدد کروں اور شور مچا دوں مگر ساتھ ہی مجھ کو آپ کی بات یاد آ گئی کہ آپ نے اس سے نکلنے سے منع فرمایا ہے پس میں نے دیکھا کہ آنحضور ﷺ ان کو اپنی چھڑی سے بھگا رہے ہیں اور فرما رہے ہیں کہ بیٹھ جاؤ پس وہ بیٹھ گئے یہاں تک کہ صبح ہو گئی اور وہ چلے گئے پھر میرے پاس رسول اللہ ﷺ تشریف لائے اور مجھ سے دریافت کیا کہ تو میرے بعد سو گیا تھا میں نے کہا کہ نہیں بلکہ میں تو ڈر گیا تھا کہ

کہیں آنحضور ﷺ کو قبیلہ ہوازن نے نہ پکڑ لیا ہو اور میں آپ کی مدد کے لئے آواز دینے ہی والا تھا کہ اچانک مجھ کو آپ کی چھڑی کی آہٹ سنائی دی جبکہ آپ ان کو بھگا رہے تھے آنحضور ﷺ نے فرمایا کہ اگر تو اس دائرہ سے نکل جاتا تو کوئی نہ کوئی جن تجھے ضرور مزاحمت کرتا پھر آپ نے دریافت فرمایا کہ کیا تو نے کچھ دیکھا ہے میں نے کہا کہ ہاں سیاہ قسم کے گندہ بغل لوگ تھے سفید کپڑے پہنے ہوئے تھے آپ نے فرمایا کہ نصیبین کے جنات کا وفد تھا اور انہوں نے مجھے کھانے کے بارے میں بھی پوچھا تھا پس میں نے ان کو ہڈی اور لید بتلا دی ہے ابن مسعودؓ نے فرمایا کہ اس سے کیا ہوگا آپ نے جواب دیا کہ جب وہ ہڈی اٹھائیں گے تو وہ ان کے ہاتھ میں پر گوشت ہو جاوے گی اور لید کے اوپر وہ دانے پیدا ہو جائیں گے جو اس کے اندر اس دن تھے جس دن اس کو کسی جانور نے کھایا تھا پس تم ان سے استنجا مت کیا کرو یہ لیلۃ الجن کا قصہ ہجرت کے بعد مدینہ کا ہے اور ابن مسعودؓ اس میں بھی آپ کے ساتھ تھے اور بقیع الفرقد میں آپ نے حلقہ بنایا تھا اور اس میں ابن مسعودؓ بیٹھے تھے اس سے بھی پتہ چلتا ہے کہ لیلۃ الجن کا واقعہ متعدد بار پیش آیا تھا امام احمد ابن حنبل نے ابن مسعود کی ایک اور روایت نقل کی ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں آنحضور ﷺ کے ساتھ لیلۃ الجن میں تھا کہ اچانک آپ کا سانس پھولنے لگا میں نے کہا کہ یا رسول اللہ کیا ہوا آپؐ نے فرمایا کہ میری جان نکلنے کو ہو رہی ہے میں نے کہا کہ پھر آپؐ اپنا خلیفہ متعین فرما دیں آپؐ نے پوچھا کس کو میں کہا ابو بکرؓ کو آپؐ نے سکوت فرمایا اور کچھ دیر بعد آپؐ کی وہی حالت ہوئی میں نے پھر کہا کہ آپ اپنا

خلیفہ متعین فرمادیں آپؐ نے فرمایا کس کو میں نے کہا عمرؓ کو اس وقت آپؐ نے پھر سکوت فرمایا اور کچھ دیر کے بعد آپؐ کی وہی حالت ہوئی میں نے پھر کہا کہ اپنا خلیفہ متعین فرمادیں آپؐ نے پوچھا کس کو میں نے کہا علیؓ کو اس وقت آپؐ نے فرمایا کہ خدا کی قسم جس کے قبضے میں میری جان ہے اگر لوگ اس کی اطاعت کریں گے تو سب کے سب جنت میں داخل ہو جائیں گے اس حدیث شریف میں اگر چہ مدینہ کا ذکر نہیں ہے مگر ظاہراً یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ واقعہ مدینے ہی میں پیش آیا تھا اس لئے کہ جب لیلۃ الجن کا واقعہ مکہ میں پیش آیا تھا اس وقت حضرت علی خلیفہ بننے کی عمر میں نہیں تھے اس لئے کہ حضرت علی کا انتقال ۴۰ھ میں رمضان شریف میں ہوا تھا اور آپ کی کل عمر اٹھاون سال ہوئی ہے اور لیلۃ الجن کا واقعہ مکہ میں ہجرت سے تین سال قبل پیش آیا تھا جیسا کہ پیچھے گذر چکا پس اس وقت حضرت علی کی عمر چودہ پندرہ سال کے قریب ہوگی ایسی عمر میں خلافت کے بارے میں ان کا نام پیش کرنا بعید ہے پس معلوم ہوا کہ یہ مدینے کا واقعہ ہے جبکہ آپ کی عمر کافی ہو چکی تھی اور آپ خلیفہ بننے کے لائق ہو چکے تھے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ لیلۃ الجن کا واقعہ مدینہ منورہ ہی میں پیش آیا نیز آپ کا یہ فرمانا کہ میری وفات کا وقت قریب آرہا ہے اور میری جان نکلنے کو ہو رہی ہے جیسا کہ ابھی اس واقعہ میں گذر چکا ہے اس سے بھی لیلۃ الجن کے مدینہ میں واقع ہونے کی تائید ہوتی ہے اگر چہ حافظ ابو نعیم نے ایک حدیث ذکر کی ہے جس کے اندر استخلاف علی کا ذکر ہے اور اس میں یہ ہے کہ یہ واقعہ مکہ کا ہے عنقریب اس کا ذکر آئے گا اس سے مذکورہ بالا تحقیق پر زد پڑتی ہے بہر حال جو

بھی صورت حال ہو ہر ایک سے ثابت ہوتا ہے کہ جنات کے وفود آنحضور ﷺ کی خدمت میں متعدد بار مکّہ میں مدینہ میں آئے ہیں حضرت زبیر ابن العوم نے بھی ایک واقعہ لیلۃ الجن کا ذکر فرمایا ہے اور یہ بھی مدینہ ہی میں پیش آیا تھا ابن مسعودؓ کا واقعہ بقیع الفرقد میں پیش آیا تھا اور ان کا واقعہ جبال مدینہ سے دور کی جگہ میں پیش آیا تھا اس سے بھی یہی ثابت ہوتا ہے کہ متعدد بار جنات کو مکّہ میں مدینہ میں آپ نے دعوتِ دین دی تھی۔

(وفود جنات کی توجیہہ تطبیقِ روایت مختلفہ وتعین وفود جنات)

حافظ ابو نعیم فرماتے ہیں کہ جب ابو طالب کا انتقال ہو گیا تو آپؐ کو کچھ پریشانی لاحق



ہوئی اور آپ تعاون کے لئے اہل طائف کے پاس تشریف لے گئے پس انہوں نے آپ کے ساتھ مکّے والوں سے بھی زیادہ برا سلوک کیا اور آپؐ وہاں سے آزردہ خاطر ہو کر واپس لوٹے جبریل علیہ السلام ملک الجبال کو لے کر آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے تاکہ آپ کی مدد کریں اور ان کو تباہ کریں آپ نے فرمایا کہ ان کو معاف کرتا ہوں شاید ان کی پشت سے کوئی دیندار موحد پیدا ہووے جب آپؐ واپس آرہے تھے تو باذنِ خداوندی آپ کی خدمت میں کچھ جنات حاضر ہوئے اور مشرف باسلام ہوئے۔ اور دعوت دین انہوں نے اپنی قوم کو بھی پیش کی یہ سب اس واسطے کیا گیا تاکہ آپؐ کو تسلی ہو کہ میری امت میں جنات بھی شامل ہیں اور وہ بھی دین کو قبول کرتے ہیں اور اہل طائف کا انکار کرنا



دعوت کو قبول نہ کرنا اور ان کی تکلیفوں پر صبر کرنا اس میں

بھی آپؐ کے درجات بلند ہوئے ہیں اور آنحضور ﷺ کو یقین تھا کہ خدا میری مدد کریں گے مگر چونکہ انسانی طبیعتیں جلدی متاثر ہو جاتی ہیں اس لئے آپؐ کو ایک گونہ ان کے انکار سے اذیت ہوئی مگر اللہ تعالیٰ نے اس کا بدلہ دیا کہ آپؐ کے ہاتھ پر جنات کی ایک جماعت اسی وقت ایمان لائی جو آپ کی تسلی کا باعث بنا اور وہ تقریباً تین سو تھے پھر انہوں نے جا کر اپنی قوم کو ڈرایا اور آپؐ کے دین کی دعوت پیش کی اس کے بعد پھر تین ماہ کے بعد آپؐ کے پاس آئے اور آپؐ نے رات کو ان کو قرآن سنایا اور کھانے کے لئے ہڈی اور لید بتلائی کہ اس میں تمہارے لئے گوشت اور دانے منجانب اللہ پیدا کر دیئے جائیں گے پس آپ کے اس معجزے سے جنات کو یقین ہو گیا کہ یقیناً آپؐ سچے نبی ہیں اور آپ کا دین



سچا ہے اور اسی طرح وہ واقعہ جس میں آپؐ نے عبداللہ ابن مسعودؓ کے لئے ایک دائرہ بنا کر ان کو اس میں بٹھایا تھا اور آپؐ جنات کو دعوت دینے کے لئے آگے تشریف لے گئے تھے اور اسی طرح زبیر ابن العوام کا واقعہ ان کو بھی ایک بار آپؐ اپنے ساتھ لیلۃ الجن میں لے گئے تھے اور ان کو ایک قسم کی دہشت طاری ہو گئی تھی یہ واقعات اس لئے پیش آئے تھے تا کہ آپ کو تسلی ہو جا کہ اگر چہ انسانوں نے اس وقت میری دعوت پر لبیک نہیں کہا مگر جنات نے میری دعوت کو قبول کر لیا ہے اور وہ ایمان لے آئے ہیں ان روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ آپؐ لیلۃ الجن میں تنہا نہیں تھے بلکہ آپؐ کے ساتھ صحابی بھی تھے جیسا کہ ان دونوں واقعوں سے معلوم ہو رہا ہے پھر حضرت علقمعہ کا یہ کہنا کہ عبداللہ ابن مسعودؓ نے فرمایا تھا کہ آپؐ کے ساتھ لیلۃ الجن میں کوئی نہیں تھا اس کا

مطلب یہ ہے کہ جس وقت آپ ان کے سامنے تلاوت فرما رہے تھے اس خاص مجلس میں کوئی نہیں بلکہ آپ تنہا تھے کیونکہ ابن مسعودؓ کو تو آپ ایک حلقہ بنا کر اس میں رہنے کے لئے فرما کر چلے گئے تھے یہ مطلب ہرگز نہیں ہے اس رات میں دائرہ کے اندر بھی کوئی نہیں رہا بلکہ دائرہ کے اندر خود ابن مسعود رہے اور ایک مرتبہ حضرت زبیر ابن العوام بھی رہے اور جنات کے وفود آپ کے پاس یکے بعد دیگرے آتے رہے اور مشرف باسلام ہوتے رہے اور جب بھی جنات کا کوئی وفد آپ کے پاس آتا آپ ان کو قرآن کریم سناتے اور ان کو کھانے کے لئے ہڈی اور لید فرمایا کرتے تاہم انسانوں کی طرح تمام جنات بھی مسلمان نہیں ہوئے تھے بلکہ بہت سے اپنے کفر پر مصر رہے جیسا کہ بہت سے انسان بھی اپنے کفر پر مصر رہے اور یہ کافر جنات خود نبی کریم ﷺ کو اور مسلمانوں کو پریشان کیا کرتے تھے جیسا کہ حضرت ابو ہریرہؓ کی حدیث ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ رات ایک عفریت جن میری نماز خراب کرنی چاہتا تھا خدا تعالیٰ نے مجھے اس کے اوپر قابو دے دیا میں نے اسے پکڑ کر ایک ستون سے باندھنے کا ارادہ کیا تاکہ صبح کو آپ حضرات بھی دیکھ لیتے مگر مجھ کو اپنے بھائی حضرت سلیمان علیہ السلام کی دعا کا خیال آ گیا کہ انہوں نے دعا کی تھی اے رب مجھ کو ایسی حکومت عطا فرما کہ میرے بعد اس جیسی کسی کو نہ ملے پس میں نے اس کو ذلیل کر کے چھوڑ دیا اور اس جیسی احادیث آئندہ ابواب میں آ رہی ہیں آنحضور ﷺ کے پاس مکہ مدینہ کے علاوہ دیگر مواقع میں بھی جنات کے وفود آئے تھے جیسا کہ بلال ابن حارث سے مروی ہے کہ ہم آنحضور ﷺ کے ساتھ سفر

میں تھے آپ جنگل میں تشریف لے گئے میں پانی لے کر آپ کے ساتھ چل پڑا پس دیکھتا کیا ہوں کہ آنحضور ﷺ کے پاس ایک قسم کا شور ہو رہا ہے پس آپ نے مجھ کو آواز دی اور مجھ سے اس پانی طلب فرمایا اس کے بعد میں نے آپ سے اس شور کے بارے میں دریافت کیا آپ نے جواب دیا کہ مسلم اور کافر جنات کا جھگڑا ہو رہا تھا میں نے مسلم جنات سے کہا کہ تم آبادیوں کے پاس رہا کرو اور کافر جنات سے کہا کہ تم پہاڑوں کی وادیوں میں رہا کرو یہ حدیث جنات کے مکانات کے باب کے تحت گذر چکی ہے ابن مسعودؓ مکہ میں حجون کے علاوہ دوسری رات میں بھی آپ کے ساتھ رہے ہیں جیسا کہ ابن مسعودؓ سے مروی ہے کہ آنحضور ﷺ مجھ کو اپنے ساتھ مکّہ کے بالائی حصّہ کی جانب لے



گئے آپ نے ایک دائرہ بنایا اور مجھ کو اس میں بیٹھنے کے لئے فرمادیا کہ جب تک میں نہ آؤں اس سے مت نکلنا اس کے بعد آپ پہاڑ کے پاس چلے گئے پس پہاڑ کے اوپر سے لوگ اترنے شروع ہوئے میں نے سوچا کہ کہیں یہ آنحضور ﷺ کو نہ ماردیں اور میں نے اپنی تلوار سونت لی پھر مجھ کو آنحضور ﷺ کا ارشاد یاد آگیا اور میں وہیں رک گیا جب صبح ہوئی آپ واپس تشریف لائے اور مجھ کو وہیں پایا پھر میں نے اپنا گذرا ہوا حال بیان کیا آپ نے فرمایا کہ اگر تو اس سے نکل جاتا تو قیامت تک میں تجھ کو نہ ملتا پھر آپ نے اپنا ہاتھ میرے ہاتھ میں ڈال کر فرمایا کہ مجھ سے اللہ تعالیٰ نے وعدہ کیا ہے کہ تجھ پر جن و انس ایمان لاویں گے انسان تو ایمان لا چکے اور جنات کو تو دیکھ ہی رہا ہے پھر آپ نے فرمایا کہ مجھے ایسا لگتا ہے کہ میرا وقت قریب آ گیا میں نے کہا کہ آپ ابوبکر صدیقؓ کو خلیفہ

بنا دیں آپؐ نے سکوت فرمایا پھر میں نے کہا کہ عمرؓ کو خلیفہ بنا دیں آپؐ نے پھر بھی کوئی جواب نہیں دیا میں نے کہا کہ علیؓ کو خلیفہ بنا دیں اس وقت آپؐ نے کہا کہ قسم ہے اس ذات کی جس کا کوئی شریک نہیں ہے اگر تم اس کے ہاتھ پر بیعت کرلو گے اور اس کی اطاعت کرو گے تو وہ تم سب کو جنت میں داخل کرا دیگا۔

امام بیہقی نے ابن مسعودؓ کی ایک روایت اس طرح ذکر کی ہے اور اسی طرح عباس دوری نے ابن مسعودؓ کی ایک روایت اس طرح ذکر کی ہے حضرت ابوعبیدہؓ نے ابن مسعودؓ کو خط لکھا کہ آنحضورﷺ نے کس جگہ جنات کو قرآن سنایا انہوں نے جواب دیا کہ حجون کے پاس پس ان احادیث کی روشنی میں پتہ چلتا ہے کہ لیلۃ الجن کا واقعہ چھ مرتبہ پیش آیا



۱۔ جس میں صحابہ کو یہ اندیشہ لاحق ہو گیا تھا کہ آنحضورﷺ کو دشمنوں نے اِدھر اُدھر نہ کر دیا ہو شروع باب میں گذر چکا۔

۲۔ حجون کے پاس۔

۳۔ اعلام مکہ میں جبکہ آپ پہاڑوں میں چلے گئے تھے۔

۴۔ بقیع الفرقد میں ان تینوں راتوں میں ابن مسعودؓ ہی آپؐ کے ساتھ تھے جیسا کہ روایات میں گذر چکا۔

۵۔ مدینہ سے باہر اس میں زبیر ابن العوام آپ کے ساتھ تھے۔

۶۔ کسی سفر میں جبکہ بلال ابن الحارث آپ کے ساتھ تھے۔ واللہ اعلم

حضرت جابر ابن عبداللہ سے مروی ہے وہ فرماتے ہیں کہ آنحضورﷺ نے سورۂ رحمان

کی تلاوت کی اور اس کو پورا پڑھ دیا پھر فرمایا کہ تم سب خاموش ہو تم سے اچھے جنات تھے جب میں نے ان کے سامنے اس کو پڑھا تھا جب میں (فبای الآء ربکما تکذبان) کہتا تھا تو جنات کہتے تھے اے رب ہم آپ کی کسی نعمت کی ناشکری نہیں کرتے تمام تعریفیں آپ کے لئے ہیں۔

(کون سے برے کام ابلیس کو زیادہ پسند ہیں)

نمبر ۱۱

حضرت ابو موسیٰ اشعری سے مروی ہے کہ جب صبح ہوتی ہے تو ابلیس اپنے گمراہ کن لشکر کو پھیلا دیتا ہے اور کہتا ہے کہ جو کسی مسلمان کو گمراہ کر دے میں اس کو تاج پہناؤں گا پھر کوئی شیطان خبر دیتا ہے کہ میں فلاں کے پیچھے لگا رہا یہاں تک کے اس نے اپنی بیوی کو طلاق دے دی ابلیس کہتا ہے ممکن ہے دوبارہ نکاح کر لے دوسرا کہتا ہے میں فلاں کو والدین کا نافرمان بنا کے چھوڑا ابلیس کہتا ہے کہ ممکن ہے حسن سلوک سے اس کی مکافات کر دے تیسرا کہتا ہے کہ میں نے فلاں کو شراب نوشی میں مبتلا کر کے چھوڑا ابلیس کہتا ہے تو نے عمدہ کام کیا چوتھا کہتا ہے میں نے فلاں کو زنا میں مبتلا کر کے چھوڑا ابلیس کہتا ہے تو نے بھی عمدہ کام کیا پانچواں آ کر کہتا ہے میں نے فلاں کے ہاتھ فلاں کو قتل کرا کے چھوڑا ابلیس کہتا ہے کہ واہ واہ تو نے تو سب سے عمدہ کام کیا مسلم شریف میں روایت ہے کہ ابلیس اپنا تخت پانی پر بچھا کر اپنے چیلو کو گمراہ کرنے کے واسطے بھیجا ہے امام احمد بن حنبل نے روایت کیا ہے کہ حضرت سلیمان علیہ السلام کو ابلیس نے بتایا کہ خدا کے نزدیک سب سے بری چیز یہ ہے کہ مرد مرد

کے ساتھ بدکاری کرے عورت عورت کے ساتھ اور مجھ کو یہ سب سے زیادہ پسند ہے اس لئے بعض مرتبہ یہ لوگ کلام اللہ کو نجاست سے لکھتے یا ان کے حروف کو بدل کر پڑھتے ہیں شیطان کو خوش کرتے ہیں۔ واللہ اعلم

(شیطان انسان کو گمراہ کرنے میں کس چیز سے مدد لیتا ہے)

نمبر۱۲

ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ شیطان مرد کے تین مقاموں میں رہتا ہے ایک آنکھ دوسرا دل میں اور شرمگاہ میں اور عورت کے بھی تین مقاموں میں رہتا ہے آنکھوں میں دل میں اور سرین میں مراد یہ ہے کہ ان دونوں کو ان تینوں اعضاء کے ذریعہ گمراہ کرتا ہے۔



(ابلیس کا اپنی اولاد میں سے ہر ایک کو کسی خاص کام پر مقرر کرنا)

نمبر۱۳

حضرت مجاہدؒ فرماتے ہیں کہ ابلیس کے پانچ لڑکے ہیں ان میں سے ہر ایک کو ایک کام پر مقرر کر رکھا ہے ان کے نام یہ ہیں ایک ثبور۔ دوم اعور۔ تین مسوط۔ چار واسم۔ پانچ زنبور۔ ثبور کا کام یہ ہے۔ کہ وہ مصیبتوں کے وقت گریبان چاک کرنے اور منہ پیٹنے اور خلاف شرع باتیں زبان سے نکالنے پر انسان کو اکساتا ہے۔ اعور زنا کرانے پر مامور ہے۔ اور لوگوں کو اس میں مبتلا کرتا ہے۔ مسوط جھوٹ پر مامور ہے۔ وہ کوئی بات سن کر کسی سے جھوٹ بیان کرتا ہے وہ شخص سن کر اپنے خاندان والوں سے کہتا ہے کہ میں نے فلاں آدمی سے ایسا ایسا سنا ہے میں اس کو پہچانتا ہوں۔ مسوط کا کام مجھے یاد نہیں۔

واسم زوجین میں بدگمانیاں پیدا کرتا ہے۔اور آپس میں ناراضگی پیدا کراتا ہے۔زنبور بازار میں جاتا ہے۔اور اپنا جھنڈا گاڑ دیتا ہے۔آنحضورﷺ سے چڑیل کے بارے میں معلوم کیا گیا آپ نے فرمایا وہ جادوگر جنیاں ہوتی ہیں۔

(شیطان کا رنگ لباس پگڑی)

نمبر۱۴

شیطان سرخی کو پسند کرتا ہے تم اپنے کو سرخی سے بچائے رکھنا اور سیاھی کو پسند کرتا ہے تم اپنے آپ کو سیاھی سے بچائے رکھنا شیطان پگڑی کا طرہ اپنے سر سے بلند کرتا ہے مگر اس کو نیچے نہیں چھوڑتا۔


(جنات وشیاطین کا تعویز گنڈوں اور منتروں کا تابع ہونے کا سبب)


نمبر۱۵

کافر جنات وشیاطین ابلیس اور اس کا لشکر کفر وشرک اور معاصی کو پسند کرتے ہیں اور شرات ومکر ان کی مرغوب چیزوں میں ہیں اسی کے طالب رہتے ہیں اور اسی جستجو میں لگے رہتے ہیں اگر چہ یہ چیزیں ان کے اور ان کے متبعین کے عذاب کا سبب بنتی ہے شیاطین خبیث النفس ہوتے ہیں اور جادو منتر والے جب ان کی مرغوب چیزوں سے ان تقرب حاصل کرنا چاہتے ہیں اور ان کی مرضی حاصل کرنے کے لئے کفر وشرک کرتے ہیں تو یہ کفر وشرک رشوت کا کام دیتے ہیں اور ان کی بعض حاجتوں کو پورا کر دیتے ہیں یہی وجہ ہے کہ بعض مرتبہ یہ لوگ کلام اللہ کو نجاست سے لکھتے ہیں جادوگروں کا یہ خیال ہے کہ جنات وشیطین اور

ارواح خبیثہ ان کی فرمابرادری کرتے ہیں تعویز گنڈے کرنے والے مسلمان یہ کہتا ہے کہ یہ اطاعت خداوندی کا ثمرہ ہے کہ اس کے اثر سے جنات وشیاطین تابع بن جاتے ہیں آدمی جب شہوات کو چھوڑ دیتا ہے خالص اللہ کریم کی عبادت میں مشغول ہو جاتا ہے تب بھی یہ اثر پیدا ہو جاتا ہے جنات وشیاطین اطاعت خداوندی کی وجہ سے فرمابرداری کرتے ہیں ایک جادوگر کا بیان ہے کہ ابلیس کی بیٹی بیذخ اپنا تخت پانی پر بچھاتی ہے اور اس قسم کے لوگوں کے واسطے شیاطین کو مقرر کرتی ہے کہ وہ اس کے مقصد کی براری کرا اور یہ لوگ اس کی رضامندی کے لئے ہر قسم کے حرام کام کرتے ہیں قربانیاں پیش کرتے ہیں اور ہر وہ کام کر گزرتے ہیں جو عقلاً قبیح ومذموم میں اور بعض مرتبہ یہ لوگ اس کو سجدہ بھی کرتے ہیں۔



## (جنات کس دن پیدا ہوئے)

نمبر ۱۶

حضرت ابو لعالیہ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کو بدھ کے دن پیدا کیا اور جنات کو جمعرات کے دن پیدا کیا اور حضرت آدم کو کو جمعے کے دن پیدا کیا پھر جنات کی ایک قوم نے اختیار کیا تو فرشتے ان کی طرف زمین پر اترتے تھے اور ان سے جنگ کرتے تھے

(کون سی مخلوقات پہلے اور کون سی بعد میں پیدا ہوئیں)

نمبر۱۷

حضرت وہیب "حضرت ابن عباسؓ سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے جنت کو دوزخ سے پہلے اپنی رحمت کو غضب سے پہلے آسمان کو زمین سے پہلے سورج کو اور چاند کو ستاروں سے پہلے دن کو رات سے پہلے سمندر کو خشکی سے پہلے زمین کو پہاڑوں سے پہلے فرشتوں کو جنات سے پہلے جنات کو انسانوں سے پہلے اور نر کو مادہ سے پہلے پیدا فرمایا۔

(اولاد شیطان کی پیدائش)


نمبر۱۸


پیران پیر حضرت سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانیؒ نے فرمایا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے اپنی بارگاہ سے ابلیس کو نکال دیا تو اس کی شیطان بیوی کو اسی کی بائیں پسلی سے پیدا کیا جس طرح حوا کو حضرت آدم سے پیدا کیا گیا تھا پھر اس عورت سے شیطان نے جماع کیا وہ حاملہ ہوگئی اور اس نے اکتیس انڈے دیئے اس انڈے سے دس ہزار نر مادہ پیدا ہوئے جنھوں نے پہاڑوں جزیروں ویرانوں جنگلوں دریاؤں ریگستانوں بیابانوں چشموں چوراہوں حماموں پاخانوں فرجوہ جنگ وجدل کے میدانوں قبرستانوں گھروں کوٹھیوں بددوں کے خیموں کو بھر دیا۔

باب نمبر۲

## (بیان عزازیل اللعنتہ کا)

حق سبحانہ تعالیٰ نے دو صورتیں دوزخ کے اندر پیدا کیں ایک صورت شیر کی اور دوسری صورت بھیڑیے کی یہ دونوں صورتیں عذاب الٰہی سے دوزخ سجین میں جا کر باہم جفت ہوئیں اس سے یہ عزازیل یعنی۔ ابلیس۔ پیدا ہوا اس نے وہاں پر ہزار سال تک خدائے تعالیٰ کو سجدہ کیا پھر اس کے بعد ہر طبقہ زمین پر ہزار سال عبادت کر کے زمین دنیا پر آیا حق سبحانہ تعالیٰ نے اس کو دو باز وزبرجد سبز کے عنایت کئے تب وہاں سے اڑ کر آسمان اول پر گیا وہاں ہزار برس تک رب العالمین کی عبادت کی وہاں رہنے والوں نے اس کا نام عابد رکھا۔ پھر تیسرے آسمان پر جا کر ایک ہزار سال تک رب العالمین کی عبادت کی وہاں اس نام صالح ہوا اور چوتھے آسمان پر بھی ایک ہزار سال تک عبادت کی وہاں اس کا نام عزازیل رکھا گیا اس کے بعد چھٹے آسمان پر جا کر وہاں بھی ایک ہزار سال تک عبادت کی اس کے بعد ساتویں آسمان پر جا پہنچا وہاں بھی ایک ہزار سال تک رب العالمین کو سجدہ کیا حاصل کلام یہ ہے ایک کف دست کے برابر جگہ زمین وآسمان میں باقی نہ رہی جہاں اس نے اپنا سر نہ جھکایا ہو بعد عرش معلی پر جا کر چھ ہزار برس حق تعالیٰ کی پرستش کر کے ایک مقام پر سجدے سے سر اٹھا کر جناب باری تعالیٰ کو عرض کیا کہ خدایا مجھے لوح محفوظ پر اپنے فضل وکرم سے اٹھا لے تا کہ میں تیری قدرت دیکھوں اور تیری عبادت زیادہ کروں۔ جناب الٰہ العالمین سے حکم ہوا اسرافیل علیہ السلام کو کہ اسے اٹھا لے جب وہ لوح محفوظ

پر گیا نظر اس کی نوشتے پر جا پہنچی اس میں لکھا تھا کہ بندہ خدا چھ لاکھ برس تک اپنے خالق کی عبادت کرے اور ایک سجدہ خدا کا نہ کرے تو خدا تعالیٰ اس کی چھ لاکھ برس تک کی عبادت کو مٹا کر سب مخلوقات میں نام اس کا ابلیس مردود مرحوم رکھے گا عزازیل اس کو پڑھ کر دو ہیں چھ لاکھ برس تک کھڑا ہو کر رویا۔ جناب باری تعالیٰ سے ارشاد ہوا کہ عزازیل جو بندہ میری اطاعت نہ کرے اور میرا حکم بجا نہ لائے سزا اس کی کیا ہے عزازیل نے کہا کہ خداوند جو شخص حکم اپنے خالق کا نہ مانے اس کی سزا لعنت ہے۔ ارشاد معبود ہوا۔ اے عزازیل تو اس کو لکھ رکھ۔ حضرت عبداللہ ابن عباس نے روایت کی ہے کہ عزازیل کے مردود ہونے سے بارہ ہزار برس پہلے یہ امر واقع ہوا تھا یہ کہ عزازیل نے کہا۔



(لعنۃ اللہ علی من اطاع اللہ)

کہ لعنت خدا کی اس پر ہے جو اطاعت نہ کرے اللہ کی۔ تب حکم ہوا کہ عزازیل بہشت میں کئی ہزار سال خزانچی بہشت کا رہا اور ایک دن اس جہان کا اس جہان کے ہزار سال کے برابر ہے پس بہشت میں ایک منبر نور کا رکھوا کر ہزار برس تک درس و تدریس اور وعظ نصیحت کرتا رہا جبرائیل میکائیل اور اسرافیل و عزرائیل اور جملہ ملائکہ اس منبر کے نیچے بیٹھ کر وعظ سنا کرتے تھے۔ ایک روز فرشتے آپس میں باتیں کرتے تھے کہ اگر ہم لوگوں سے کوئی گناہ صادر ہو جائے تو عزازیل کو شفیع کریں گے تاکہ خداوند کریم ہمارا گناہ معاف کرے اتفاقیہ ایک روز فرشتوں کی نظر اس نوشتے پر جو لوح محفوظ میں لکھا تھا جا پڑی اسے دیکھ کر سب رونے اور سر پیٹنے لگے تب وہ کہنے لگا کہ آج تم لوگوں کو کیا ہو گیا ہے جو روتے بھی ہو اور

اپنے اپنے سر کو پیٹتے بھی ہوانہوں نے کہا کہ لوح محفوظ پر لکھا ہے کہ ہم میں سے ایک معزول ومردود ہوگا اس بات کو سن کر عزازیل کہنے لگا کہ میں اللہ تعالیٰ سے دعا مانگتا ہوں کہ وہ مجھے نصیب کرے سب اس بات کو سن کر خاموش ہوگئے اور ایک دن عزازیل نے جناب احدیت میں عرض کی کہ یاالٰہی جنوں نے پردہ زمین پر آپس میں کشت وخون وفساد برپا کر رکھا ہے مجھے ان سب پر سپہ سالار بنا کر بھیج دے تاکہ میں وہاں جا کر سب کو مار ڈالوں جناب احدیت نے قبول فرمایا اور کہا اے عزازیل تو چار ہزار فرشتوں کی جماعت اپنے ساتھ لے کر جا زمین پر کسی کو قتل اور کسی کو کوہ قاف میں ڈال کر روئے زمین کو مفسدوں سے پاک کر بعد درگاہ الٰہی سے خطاب آیا کہ اے عزازیل اور اے جماعت ملائکہ میں زمین پر ایک خلیفہ بناؤں گا۔



(قولہ تعالیٰ . واذ قال ربک للملئکة انیٓ جاعل فی الارض خلیفة قالو اا تجعل فیها من یفسد فیها ویسفک الدماء و نحن بحمدک ونقدس لک قال انی اعلم مالا تعلمون)

کہ جب کہا تیرے رب نے فرشتوں کو کہ مجھ کو بنانا ہے زمین میں ایک نائب بولے کیا رکھیں گے آپ اس شخص کو جو فساد اور خون ریزی کرے اور ہم ذکر کرتے ہیں تیری خوبیاں بیان کرتے ہیں اور یاد کرتے ہیں تیری ذات پاک کی کہا (معبود برحق نے) مجھ کو معلوم ہے جو تم نہیں جانتے۔ تب جبرائیل علیہ السلام پر رب العالمین کا حکم ہوا کہ ایک مشت خاک زمین سے لاؤ بحکم معبود برحق سے جبرائیل علیہ السلام بلندی سے آسمان کی

فوراً اس زمین پر آئیکہ اب جہاں خانہ کعبہ ہے چاہے کہ ایک مشت خاک لیں اس وقت
زمین نے ان کو قسم دی کہ اے جبرائیل برائے خدا مجھ سے خاک مت لے کہ اس سے خلیفہ
پیدا ہوگا اور اس کی اولاد بہت عاصی اور گنہگار مستوجب عذاب ہوگی۔ میں مسکین خاک پا
ہوں طاقت وتحمل عذاب خدا کا نہیں رکھتی ہوں۔ اس بات کو سن کر حضرت جبرائیل خاک
سے باز آئے غرض اس طرح سے اور میکائیل واسرافیل سے بھی یہ کام انجام کو نہ پہنچا تب
عزرائیل کو بھیجا ان کو بھی زمینے منع کیا انہوں نے نہ مانا اور کہا کہ جس کی قسم دیتی ہے میں
اسی کے حکم سے آیا ہوں میں اس کی نا فرمانی نہیں کروں گا تجھ کو لے ہی جاؤں گا پس
عزرائیل نے ہاتھ نکال کر ایک مٹھی بھر خاک زمین سے لے کر عالم بالا چلے گئے اور عرض کی
کہ خداوند تو دانا و بینا ہے میں نے یہ حاصل کیا ہے تب اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے عزرائیل
میں اس خاک سے زمین پر ایک خلیفہ پیدا کروں گا اور اس کی جان قبض کرنے کے لئے تجھی
کو مقرر کروں گا۔ تب عزرائیل نے معذرت کی کہ یارب تیرے بندے مجھے دشمن جانیں
گے اور گالیاں دیں گے۔ جناب باری تعالیٰ سے ارشاد ہوا اے عزرائیل تو غم مت کر میں
خالق مخلوقات کا ہوں ہر ایک موت کا سبب گردانوں گا اور ہر شخص اپنے اپنے مرض میں
گرفتار رہے گا تب تجھ کو دشمن نہ جانے گا کسی کو درد میں مبتلا کروں گا اور کسی کو تپ دق میں
اور کسی کو پانی میں غرق کروں گا۔ بعد حکم الٰہی سے فرشتوں نے وہ مشت خاک مابین طائف
اور مکہ معظمہ کے رکھ دی پس باران رحمت برسا تب دو برس میں وہ خاک گیلی ہوئی اور
چوتھے برس میں صلابہ ہوئی اور چھٹے برس

میں لگی رہوئی اور اٹھویں برس میں آدم کی صورت بنی۔تو ایک دن ابلیس ستر ہزار فرشتوں کو اپنے ساتھ لے کر حضرت آدم کے پاس آیا دیکھا تو قالب آدم کا خاک پر پڑا ہوا تھا اس نے بچشم حقارت اس کی طرف نظر کی اور ایک دن فرشتوں نے عزازیل سے کہا کہ اس خاک سے خلیفہ خدا کا پیدا ہوگا وہ بولا سچ ہے۔مگر اللہ تعالیٰ اس صورت کو میرا فرمابردار کردے گا تو میں اس کو ہلاک کروں گا اور اور اگر مجھے اس کا فرمابردار کرے گا تو میں اس کی فرمابرداری نہ کروں گا۔اور عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہو کہ ایک دن ابلیس علیہ اللعنۃ قالب میں حضرت آدم علیہ السلام کے داخل ہو کر ناف تک پہنچا تھا بسبب گرمی و آتش کے وہاں سے نکل آیا اور اس کے سبب حسد و بغض و دشمنی ان سے زیادہ ہوئی اور اپنے منہ کا تھوک ان کے قالب میں ڈالکر چلا گیا اور حق تعالیٰ کے حکم سے جبرائیل علیہ السلام نے تھوک ابلیس اللعنۃ کا کالبہ سے حضرت آدم کے لیکر گیا اور گل باقی سے آدم کے درخت خرما پیدا کیا۔اور عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے روایت کی ہے کہ جان پاک اور آنحضور ﷺ کی قندیل میں عرش معلے پر تسبیح پڑھتی اور قطرہ عرق نور مصطفےٰ ﷺ کا وہاں سے ٹپک کر اس جگہ میں گر پڑا جہاں اب تربت منورہ خاتم الانبیاء ﷺ اور حکم الٰہی سے حضرت جبرائیل نے اس خاک پاک کو مشک و عنبر سے ملا کر معطر کر کے پیشانی حضرت آدم پر مل دیا تب حضرت آدم علیہ السلام کا نور اس کے ملنے سے دو چند ظاہر ہوا بعد اس کے چالیس دن گزرے خلقت روح آدم کی ہوئی اس وقت رب جلیل کی طرف سے فرمان آیا کہ اے جبرائیل میکائیل اسرافیل جان آدم کی

اس کے قالب میں پہنچا دو ہر ایک کے ساتھ ستر ہزار فرشتے جان آدم کی ایک طبق نور میں رکھ کر اور طبق پوش نور سے ڈھانک کر آدم علیہ السلام کے سر پر لا رکھا پھر وہ طبق پوش ان کی جان سے اٹھایا اور تمام ملائکہ ساتوں آسمان کے دیکھنے کو آئے کہ جان آدم کی قالب میں کیونکر جاتی ہے اس کو دیکھیں اور ارشاد حق تعالیٰ ہوا۔

(قوله تعالیٰ. ایها الروح ادخل فی هذه الجسه)

کہ جان آدم کی قالب کے اندر جا تب سات مرتبہ ان کی جان پاک نے اطراف میں ان کے قالب کے گشت کیا اور اندر نہ جا سکی اور عرض کی یا خالق میں جسم نورانی رکھتی ہوں اور یہ قالب اندھیرا کثیف ہے میں کیونکر جاؤں پھر ارشاد ہوا۔



(ادخل کرها واخرج کرها)

کہ اے جان آدم داخل ہو تن میں نفرت سے اور نکل آ تن سے نفرت سے اسی وقت جان پاک آدم کی ناک کی راہ سے داخل ہو کر چاروں طرف دماغ کے پھرنے لگی۔ جب آدم نے آنکھیں اپنی کھولیں فوراً جان ان کے حلق میں آ رہی اور حلق سے سینے میں اور سینے سے ناف تک پہنچی جب گل گوشت پوشت ہڈی رگ اور آنت ہوگئی بعد آدم نے اللہ کی قدرت سے ہاتھ کو زمین پر ٹیک کر اٹھنے کا قصد کیا اس میں فرشتے بول اٹھے کہ یہ بندہ شتاب ہوگا کہ اب تک آدھا تن اس کا گل ہے اور چاہتا ہے کہ اٹھے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

(قوله تعالیٰ. الانسان عجولا)

کہ پیدا کیا گیا انسان جلد باز یعنی شتاب کار اور حضرت آدم نے اپنے سارے بدن پر نظر کر کے دیکھا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے کس چیز سے بنایا ہے اور جان آدم کی جوڑوں اور بندوں میں مانند ہوا کے رگوں میں اور گوشت پوشت میں سارے بدن کے پھر رہی تھی۔ تب حق تعالیٰ نے فرشتوں کو بھیجا کہ دماغ آدم علیہ السلام سلادے اور پیشانی ان کی ملیں اور ایسا ہی ہوا۔ تب جان ان کی گوشت اور رگوں میں قرار پزیر اور مستحکم ہوئی فی الفور چھینک آئی اور حضرت آدم علیہ السلان بالہام خدا تعالیٰ کے کلمہ الحمد اللہ زبان پر لائے اور اسکا جواب رب العالمین کی طرف سے۔ یرحمک اللہ۔ ارشاد ہوا اسی لئے اس کا جواب ہوا جو کوئی چھینکے اور الحمد اللہ پڑھے تو سننے والے پر واجب ہے کہ اس کے جواب میں یرحمک اللہ کہے۔ بعد اس کے جناب باری تعالیٰ سے حضرت جبرائیل کو ارشاد ہوا کہ وہ چھینک لے لے کہ اس سے ایک بندہ عیسیٰ ابن مریم پیدا کروں گا اور جب آدم خاک سے اٹھے حق تعالیٰ کے حکم سے ایک تخت مکلل پر بہشت میں چالیس میل کا زروزیور جواہر سے اور حلہ تاج زریں پہن کر جا بیٹھے اور نور ان کی پیشانی کا عرش تک چمکتا رہا اور وہ نور در حقیقت آنحضور ﷺ کا تھا تب جناب رب العالمین کا حکم ہوا کہ جمیع ملائکہ حضرت آدم علیہ السلام کو سجدہ کریں اور وہ سجدہ تعظیم کا تھا نہ کہ عبادت کا جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

(قولہ تعالیٰ . واذ قلنا للملئکۃ اسجدوا لآدم فسجدوا الا ابلیس ابیٰ واستکبر وکان من الکفرین)

کہ جب کہا ہم نے فرشتوں کو سجدہ کرو آدم کو تو سجدہ کیا سب نے مگر ابلیس نے نہ کیا اور تکبر کیا اور تھا وہ منکروں میں سے فرشتوں نے جب سجدے سے سر اٹھایا تو ابلیس کو کھڑا ہوا دیکھا اور معلوم کیا کہ وہ ابلیس ہے جس نے سجدہ نہ کیا پھر دوسری دفعہ فرشتے سب سجدے میں آگے پس سجدہ اول حکم کا تھا اور سجدہ ثانی شکر کا تھا تب رب العالمین نے ابلیس کو فرمایا۔

(قولہ تعالیٰ. قال ابلیس ما منعک ان تسجد لما خلقت بیدی استکبرت ام کنت من العالمین)

کہ اے ابلیس تجھ کو کیونکر انکار ہوا کہ سجدہ کرے تو اس کو جو میں نے بنائی ہے دونوں ہاتھوں سے یہ تو نے غرور کیا تو بڑا تھا درجے میں۔ ابلیس نے کہا۔



(قولہ تعالیٰ. قال انا خیر منہ خلقتنی من نار و خلقتہ من طین)

کہ ابلیس بولا میں بہتر ہوں اس سے کہ مجھے کو بنایا آپ نے آگ سے اور اس کو بنایا مٹی سے اور دوسری بات یہ ہے کہ میں نے سجدہ کیا ہے آپ کو پھر دوسرے کو کیونکر سجدہ کروں۔

تب اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

(قولہ تعالیٰ. قال فاخرج منھا فانک رجیم وان علیک لعنتی الی یوم الدین)

کہ یہاں سے نکل جا تو مردود ہوا اور تجھ کو میری پھٹکار ہے یعنی لعنت ہے قیامت کے دن تک علماء نے اس بات میں اختلاف کیا ہے۔ بعض نے کہا کہ اس سے مراد یہ ہے کہ نکل

جا ایمان سے اور بعض کے نزدیک نکل جانے سے مراد یہ ہے کہ جماعت فرشتوں کی سے نکل جا اور ابلیس کی صورت میں ہو جا تب غضب الٰہی سے اس کی صورت بدل گئی اور آنکھیں اس کے سینے پر آ گئیں جو اس کی طرف دیکھتے تو کہتے یہ خدا کی درگاہ سے راندہ گیا اور مردود مخذول ہوا اس وقت شیطان لعین نے زبان کھولی اور کہا اے پروردگار تو نے مجھے مخذول و مردود کیا آدم کے لئے یہ شامت میری تھی تب حق تعالیٰ نے ارشاد فرمایا اے ابلیس تو نے اپنے نوشتے کی طرف دیکھ جب دیکھا تو یہ لکھا تھا جو بندہ خدا کا حکم نہ مانے سزا اس کی لعنت ہے اس نوشتے کو پڑھ کر خجل و مایوس ہوا اور کہا۔



(قولہ تعالیٰ . قال رب فانظرنی الیٰ یوم یبعثون)

کہ شیطان بولا اے رب مجھ کو ڈھیل دے جس دن تک مردے زندہ ہوں اور دوسری عرض یہ ہے کہ گوشت اور پوست اور رگوں میں آدمیوں کے مجھے داخل دے اور ان کے دیدوں میں مجھے محجوب رکھے تب فرمان رب العالمین ہوا۔

(فانک من المنظرین الیٰ یوم الوقت المعلوم)

کہ تجھ کو ڈھیل ہے اس وقت جو دن کے معلوم ہے جب مراد اس کی حاصل ہوئی کمین گاہ میں آدمی کے جا بیٹھا اور تاک میں رہا پھر کہا شیطان نے۔

(قولہ تعالہ. فبعزتک لا غوینھم اجمعین الا عبادک منھم والمخلصین)

کہ ابلیس نے کہا قسم ہے تیری عزت کی میں گمراہ کروں گا ان سب کو مگر جو بندے ہیں

تیرے ان میں چنے ہوئے پس حق تعالیٰ نے ارشاد فرمایا۔

(قولہ تعالیٰ. قال فالحق والحق اقول لا ملئن جھنم منک وممن تبعک منھم اجمعین)

کہ ٹھیک بات یہ ہے اور ٹھیک ہی کہتا ہوں مجھ کو بھرنا ہے دوزخ تجھ سے اور ان سے جو تیری راہ پر جائیں گے بعد جناب باری تعالیٰ کے حکم کے تخت آدم کا فرشتوں نے جنت الفردوس میں جا رکھا اور سب نعمتیں جو حق تعالیٰ نے ان کو عنایت کی تھیں اس کے ساتھ ہی ان کو قرار و تسلی نہ تھی کیونکہ آرام و تسلی ہر کسی کو اپنے ہم جنس سے ہوتی ہے اور عالم تنہائی میں کوئی ہم جنس ان کا نہ تھا اور خالق کی مرضی یہی تھی کہ ان کا جفت وہمسر پیدا کرے کیونکہ بے جفت و بے مثل و بے مانند و بے حاجت سوا خدا کے کوئی نہیں جب وہ بے قرار ہوئے تب حق تعالیٰ نے ان کو خواب میں ڈالا اور وہ ایسے سوئے کہ نیند نہ آئی اور نہ بیدار ہوئے اس صورت میں خالق نے جبرائیل سے ایک ہڈی بائیں پہلو سے ان کے نکلوائی اور اس سے ان کو درد والم نہ پہنچا تھا اگر پہنچتا تو ہرگز محبت عورتوں کی دل میں مردوں کے نہ ہوتی۔ اس ہڈی سے حضرت حوا کو بنایا خوبصورتی نیک روئی و ملاحت و حسن و جمال اور جو کچھ خوبیاں جہاں کی عورتوں میں تھیں تمام تر حق سبحانہ تعالیٰ نے حضرت حوا کو بخشیں اور زیر کی شرم اور مہر و شفقت کمال ان کو دی اور صلہ زریں بہشت سے لاکر ان کو پہنائے اور تاج زریں ان کے سر پر رکھ کر تخت زریں پر بٹھایا۔ بعد اس کے حضرت آدم کو نیند سے بیدار کر کے حوا کے ساتھ جلوہ دیا۔ حضرت آدم علیہ السلام نے حضرت حوا کو اس طرح

دیکھ کر بے اختیار چاہا کہ ان پر دست انداز ہوں تب درگاہ الٰہی سے فرمان آیا کہ اے آدم خبردار اسے مت چھوؤ بے نکاح اس کی صحبت حرام ہے تب حضرت آدم نے ان سے نکاح کرنے کی خواستگاری کی۔ بعد حق تعالیٰ نے حضرت آدم کا نکاح حضرت حوا کے ساتھ کر دیا اور فرمایا سرا اور پردے اور جملے جتنے ہیں لگائے جائیں اور طبق زرد مروارید اور جواہرات نثار کئے اور ساتویں آسمان کے فرشتے سب درخت طوبیٰ کے نیچے حاضر ہوئے بعد حق تعالیٰ نے وہ پردے سب اٹھا لئے اور ثنا اپنی آپ کو سنادی۔ یعنی خطبہ نکاح حضرت آدم علیہ السلام کا پڑھا۔ وہ خطبہ نکاح یہ ہے۔

(الحمد ثنائی والكبرياء ردائی والعظمة ازاری ولخلق عبيدی وامائی والانبياء رسلی واولیائی ومحمد حبيبی ورسولی وخلقت الاشياء ليستدرک بها علی وحدالیتی اشهد و املا لكتی وسكان سموائی وحملة عرشی قد زوجت امتی حوّا وآدم ببدیع نظرتی ومنیع قدرتی وصداق آدم لحوا ء ستبيحنی وتنزيهی وتحليلی وتقديسی وهی شهادة ان لا اله الا الله وحده لاشريک له يا آدم يا حوّا ء اد خلا جنتی وكلا منها لثمرتی ولا تقربا هذه الشجرة فتكو نا من الظلمين وسلام عليكما ورحمتی وبركتی)

حق تعالیٰ سبحانہ نے نکاح حضرت آدم علیہ السلام کے یہ ثنا خود ارشاد فرمائی کہ حمد میری ثنا ہے اور بزرگی میری چادر اور عظمت میری ازار ہے اور کل مخلوقات میری غلام اور لونڈیاں

ہیں اور انبیاء میرے رسول اور اولیاء میرے دوست ہیں اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم میرے حبیب اور رسول ہیں اور پیدا کیا میں نے کل شئی کو تا کہ گواہی دیوے میری واحدانیت پر اور گواہ ہیں میرے فرشتے سب اور سب آسمان کے رہنے والے اور عرش کو اٹھانے والے بے شک میں نے نکاح باندھ دیا ساتھ اپنی بدیع فطرت اور منبع قدرت کے اور آدم کا مہر حوا کے نکاح کا میری تسبیح اور تنزیہہ اور تہلیل اور تقدیس ہے نہیں معبود سوائے خدا کے ایسا خدا کہ وہ۔ احد ہے اور اور کوئی شریک اے آدم تم اور تمہاری بیوی جنت میں جا رہو اور وہاں کے سب میوے محظوظ ہو کر کھاؤ اور مت جا اس درخت کے پاس ورنہ تم نا انصاف ہو گے اور میرا سلام تم پر ہو اور میری طرف سے صحت و برکت ہو۔ بعد حضرت آدم نے خود ثنا کی معبود بر حق کی۔

(سبحان اللہ والحمدللہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم)

کہ میں تسبیح پڑھتا ہوں اور حمد کرتا ہوں واسطے اللہ تعالیٰ کے اور نہیں ہے کوئی معبود سوائے اللہ تعالی کے جو بڑا بزرگ ہے اللہ جل شانہ کو جب خطبہ نکاح خوانی آدم سے فراغت ہوئی تو سب فرشتے خوشیاں منانے لگے اور مبارک بادیاں دینے لگے اور زر و جواہر نثار کئے۔ پس جب آدم علیہ السلام نے قصد مباشرت کا کیا حضرت حوا کے ساتھ وہی ارشاد ہوا۔ اے آدم خبردار جب تک کے ادائے دین مہر حوا نہ کرو گے تب تک وہ تم پر حلال نہ ہو گی۔ حضرت آدم نے کہا اے بار الہا میں کہاں سے ادا کروں۔ فرمایا کہ دس دفعہ درود حضرت محمد

مصطفیٰ ﷺ پر حضرت آدم یہ نام برگزیدہ۔ سنتے ہی مشتاق دیدار کے ہوئے مالک برحق کا حکم ہوا کہ اے آدم تو ناخن دست پر اپنے دیکھ جب حضرت آدم نے دیکھا رخ انور کا جلوہ جمال کمال حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ مہر فرزندی اور شفقت پدری دل میں زیادہ ہوئی تب حضرت آدم نے شوق سے حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ پر دس مرتبہ درود پڑھا اور ان کی رسالت پر ایمان لائے۔ تب حق تعالیٰ نے فرمایا اے آدم یہ دس مرتبہ درود جو تم نے پڑھا ہے یہ اتنی مرتبہ رکھتا ہے کہ اس کی برکت سے ہم نے تم کو سب نعمتیں بخشیں اور حوا کو تم پر حلال کیا۔ بعد حق تعالیٰ نے فرمایا۔

(قولہ تعالیٰ. وقلنا یا آدم اسکن انت وزوجک الجنۃ وکلامنھا رغدا



حیث شئتما ولا تقربا ھذہ الشجرۃ فتکونا من الظلمین)

کہ اے آدم تو جنت میں جا اور بیوی تیری بھی اور کھاؤ اس میں بافراغت ہو کر جہاں سے چاہو مگر ایک درخت (گندم) کے نزدیک مت جانا ورنہ تم پھر بے انصاف ہو گے۔ مروی ہے کہ اس درخت کی جڑ چاندی کی اور ڈالیاں سونے کی اور پتیاں زبر سبز کی تھیں۔ آدم نے جب اس ڈرخت کی طرف نظر کی نہایت خوش وضع اور خوبصورت دیکھا کہا سبحان اللہ کیا خوبصورت درخت ہے حق تعالےٰ سے ارشاد ہوا کہ اس کو میں نے تجھے بخشا مگر اس سے میوہ مت کھانا تب وہ بولے جب تو نے وہ خوبصورت درخت مجھے بخش دیا تو پھر مجھے اس کے میوے کھانے سے کیوں منع فرمایا تب حکم ہوا کہ اے آدم تم مہمان ہو میرے گھر کے اور وہ درخت ہے تمہارا۔ اور یہ چیز بعید ہے کہ مہمان میرا ہو کر اپنی چیز

کھائے۔ بعد ایک طرف سے آواز آئی اے آدم صبر کر اور دوسری طرف سے آواز آئی کہ

اے صبر تو آدم کے پاس مت جا اور دوسری طرف سے آواز آئی اے ابلیس تو حوا کو مت للچا

اور اس کی خواہش دلا۔ پس قضائے کہا الہا اس کا کیا سبب ہے حکم ہوا کہ اس میں کچھ بھید

ہے۔ اس باغ سے باغ میں دنیا میں بھیجوں گا تا کہ قدرت میری ظاہر ہو اور کہا گیا اے نمرود

تو حضرت ابراہیم کو آگ میں ڈال اور آگ کو کہا کے اے آتش تو مت جلا اے ابلیس تو

تلمس کر پھر قضا نے عرض کی حکم ہوا کہ مجھے اس میں کچھ تامل ہے مگر آتش کو ریحان سے

بدل دوں تا کہ خلق میں ادوست پیدا ہو اور اے شیطان تو ان کو جلوہ دے اور کہا کہ اے دنیا

تو دل میں بندوں کے شیریں بن جا اور بندوں کو کہا گیا کہ اے بندو تم دنیا سے دور رہو تا کہ



جفا کو وفا سے تبدیل کر دوں اور میری رحمت و مغفرت میں زیادہ تی ہو انصاف کے دن اور

کہتے ہیں کہ بہشت میں چار چیزیں نہیں بھوک۔ پیاس۔ سردی۔ دھوپ۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ

نے فرمایا۔

(قولہ تعالیٰ .ان لک ان لا تجوع فیھا ولا تعریٰ ہ وانک لا تظمؤا فیھا

ولا تضحیٰ)

کہ تجھ کو یہ ملا ہے کہ نہ بھوکا ہو تو اس میں اور نہ دھوپ کا صدمہ پاوے اور آدم ہوشیار رہو

شیطان کے مکر و فریب سے کہ وہ تیرا دشمن صاف ہے جیسا اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا۔

(قولہ تعالیٰ. فقلنا یآدم ان ھذا عدولک ولزوجک فلا یخرجنکما من الجنۃ)

کہ پھر کہدیا ہم نے اے آدم یہ دشمن ہے تیرا اور تیری بیوی کا سو نکلوا نہ دے تم کو بہشت سے حضرت آدم نے جب دیکھا کہ بہشت کے دروازے مسدود ہیں اور وہ اس چیز سے مطمئن ہوئے کہ شیطان دنیا میں اور میں بہشت میں اور مجھ سے اسے کیا لاگ ہے جو مجھے بہشت کے درخت کا میوہ کھلا کر جس کے پاس جانے سے خدا نے منع کیا ہے گنہگار کرے گا اپنے مکروفریب سے اس میں بالکل بے پرواہ ہوں پس ایک روز ابلیس لعین نے قصد کیا آدم کے پاس بہشت میں جانے کا اور وہ تین اسم اعظم خداوند قدوس کے جانتا تھا انہیں پڑھ کر سات طبق آسمان کے طے کر کے بہشت کے دروازے پر جا پہنچا۔ بہشت کے دروازے مسدود دیکھ کر تصور وخیال کرتا رہا کہ کس حیلے سے بہشت کے اندر جانا چاہیئے



اتفاقاً ایک طاؤس کنگرے پر بہشت کے بیٹھا ہوا تھا اس نے دیکھا کہ وہ اسم اعظم پڑھتا ہے طاؤس نے پوچھا تو کون ہے۔ اس نے جواب دیا میں ایک فرشتہ ہوں فرشتوں میں خدا تعالیٰ کے۔ طاؤس بولا تم یہاں کیوں بیٹھے ہو۔ شیطان نے کہا کہ (لانظر الجنۃ) کہ میں بہشت کو دیکھنا چاہتا ہوں اور اندر جانا چاہتا ہوں۔ طاؤس نے کہا مجھے خدا کا حکم نہیں ہے کہ کسی کو جنت میں لے جاؤں جب تک آدم بہشت میں ہے۔ شیطان بولا تو مجھے بہشت میں لے جا تو اس کے صلہ میں تجھے ایک ایسی دعا سکھاؤں گا کہ جو شخص اس دعا کو پڑھے اور اس پر عمل کرے تو اس کو تین چیزیں حاصل ہوں گی ایک تو وہ بوڑھا نہ ہوگا دوسرے وہ مرے گا نہیں اور تیسرا وہ جنت میں ہمیشہ رہے گا۔ ابلیس نے اس دعا کو پڑھا اور پڑھ کر کنگرے سے بہشت کے دروازے پر دونوں آئے اور طاؤس

نے یہ ماجرا سانپ کو سنا دیا۔ اس بات کو سنتے ہی خوف سے دروازے بہشت کے بند کر کے اپنے سر کو باہر نکال کر ان سے پوچھنے لگا تو کون ہے اور کہاں سے آیا ہے جو یہاں بیٹھا اسم اعظم پڑھتا ہے۔ وہ بولا میں ایک فرشتہ ہوں فرشتے سانپ نے کہا وہ دعا مجھے سکھا شیطان نے کہا بشرطیکہ تو مجھے بہشت میں لے جاوے۔ سانپ بولا مجھے خدا کا حکم نہیں ہے کہ کسی کو بہشت میں لے جاؤں جب تک آدم بہشت میں ہیں۔ ابلیس لعین نے کہا میں قدم اپنا بہشت میں نہ رکھوں گا اس سے باہر نہ نکلوں گا تب سانپ نے اپنے منہ کو پھیلا دیا ابلیس لعین اس کے منہ کے اندر جا گھسا تب اس کو بہشت میں لے گیا اور دروازے بہشت کے بند کر دیئے۔ بعد شیطان نے کہا مجھے کو اس درخت کے پاس لے جا جس کے کھانے سے اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم کو منع فرمایا ہے جب ابلیس کو لے کر اس درخت کے پاس پہنچا تب وہ ملعون اپنے مکروفریب سے سانپ کے منہ کے اندر رونے لگا جو شخص کہ پہلے نفاق سے رویا وہ شیطان لعین تھا اور اس کی آواز سن کر بہشت کی حوریں اور غلام ان سب کے سب مجتمع ہوئے اور کہنے لگے ہم سب نے یہ آواز سانپ کے منہ سے پہلے کبھی نہیں سنی تھی اور سانپ سے پوچھنے لگیں کہ تو کس لیے روتا ہے شیطان نے کہا میں اس لیے روتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ تم کو بہشت سے نکالے گا کیونکہ تم کو اس درخت کے میوہ کھانے سے منع کیا مگر جو اس درخت کے میوے کھائے گا وہ بہشت میں رہے گا نکالا نہیں جائے گا۔

(قال یآدم هل ادلک علی شجرة الخلد وملک لا یبلی)

کہ کہا شیطان نے اے آدم میں تمہیں بتاؤں وہ درخت کہ جس سے زندگی جاوید ہے

اور بادشاہی پرانی نہ ہو اور بولا اور قسم خدا کی میں سچ کہتا ہوں اور برائی نہیں چاہتا بلکہ میں تو

آپ کو نصیحت کرتا ہوں چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔

(قولہ تعالیٰ. وقال سمھما انی لکما لمن الناصحین قد لھما بغرورٍ)

کہ اور شیطان نے ان کے پاس قسم کھائی پس حوا نے اس کی قسم کھانے سے یقین کر لیا کہ

یہ جو کہتا ہے سچ کہتا ہے تب اس سے فریب کھا کر اس درخت پر ہاتھ بڑھا دیا تین دانے

گندم کے لیے ایک تو آپ کھایا اور دو دانے حضرت آدم کے لیے لائیں حضرت معاذ رضی

اللہ عنہ نے تفسیر میں لکھا ہے کہ جب حوا نے گندم کے خوشے توڑ لیے تو خوشے کی جگہ سرخ



ہو گئی اور ایک قطرہ خون اس سے ٹپکا تب اللہ تعالیٰ نے اپنی قسم کھا کر فرمایا کہ تمہاری

بیٹیوں کو قیامت تک ہر مہینے میں ایک مرتبہ خون سے آلودہ کروں گا اور اپنے درخت کی داد

تجھ سے اور تیری بیٹیوں سے لوں گا۔ پس حضرت آدم بہشت میں جب تخت پر جا بیٹھے گندم

خود بخود ان کے نزدیک آ موجود ہوا۔ اور جب بوئے شیریں اس کی حضرت کو معلوم ہوئی

تب حضرت نے تخت سے کہا کہ تو یہاں سے مجھے دور لے جا کر رکھ۔ جب وہ تخت سے

نیچے اترے تو وہاں بھی گندم جا موجود ہوا غرض جہاں کہیں حضرت جا کر بیٹھتے وہیں گندم بھی

آ جاتا ایک اور روایت ہے کہ اسی طرح تخت نے ان کو ہزار برس کر راہ کے فاصلے پر بھی جا

پہنچایا مگر وہاں بھی گندم جا موجود ہوا۔ بعد گندم کہنے لگا اے حضرت آدم جو کچھ خدا نے مقدر

کیا ہے سو وہ ضرور پہنچے گا۔ اگر تم لاکھوں برس کی راہ کے

فاصلے پر بھی جا کر رہو گے گندم وہاں بھی پہنچے گا۔ حاصل کلام یہ ہے کہ حضرت حوا حضرت آدم علیہ السلام کے لئے دو دانے گندم کے لے گئیں۔ وہ بولے یہ کیا چیز ہے حضرت حوا نے کہا یہ پھل اس درخت کا ہے جس درخت کے پھل کھانے سے ہمیں خدا نے منع فرمایا تھا۔ اس میں کیا لذت ہے حضرت حوا بولیں کہ حلاوت و شیریں ہے۔ حضرت آدم نے فرمایا نہیں کھاؤں گا میرا اللہ تعالیٰ سے عہد ہے کہ اس درخت سے میوے نہ کھانا اور حق سبحانہ تعالیٰ نے فرمایا۔

(قولہ تعالیٰ. و لقد عهد ناالی ادم من قبل فنسی ولم نجد له عزما.)

کہ اور ہم نے عہد کر دیا تھا آدم کو اس سے پہلے پھر بھول گیا اور نہ پائی ہم نے اس میں کچھ ہمت۔ حضرت حوا جب مایوس ہوئیں حضرت آدم دانہ کھلانے سے پہلے ایک پیالہ شربت بہشت سے لا کر پلا دیا تو مدہوشی کے عالم میں حضرت حوا سے دو دانے گندم کے لے کر کھا گئے اور عہد شکنی کی۔ ہنوز دانے ابھی حلق کے نیچے نہیں اترے تھے کہ تاج ان کے سر سے اڑ گیا اور تخت سے بھی نیچے گر گئے اور دونوں کی پوشاک بھی اتر گئیں۔ جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

(قولہ تعالیٰ. فلما ذاقا الشجرة بدت لهما سوا تهما و طفقا يخصفن عليهما من ورق الجنة)

کہ پھر چکھے درخت سے دونوں نے میوے اور ظاہر ہو گئیں شرم گاہ ان کی اور بہشت کے پتے جوڑنے لگے جس درخت کے پاس پتے لینے جاتے وہ درخت پتے نہ دیتا۔ جب

درخت انجیر کے پاس دونوں گئے تو اس درخت نے سر جھکا دیا اور کہا۔ خذمنی ورقا۔ تم مجھ سے پتے ضرورت کے مطابق لے لو اور ان پتوں سے اپنی ستر کی پردہ پوشی کر لو۔ چنانچہ دونوں نے اس درخت سے پتے لے کر اپنے اپنے ستر ڈھانک لیے اور درخت عود سے بھی پتے لے کر اپنی ستر پوشی کر لی۔ بعد جناب تعالیٰ سے ارشاد ہوا اے انجیر کے درخت تو نے ان کے ساتھ اچھا سلوک کیا میں تجھ سے خرابی و خستگی دور کرے یہ عزت عطا کی کہ اگر تجھ کو کوئی ستر مرتبہ بھی چبائے تو وہ نئی نئی لذت تجھ سے اٹھائے گا۔ اور اسی طرح درخت عود کو بھی خطاب ہوا کہ اے درخت عود سب کے نزدیک میں نے تجھے عزیز کیا کہ آگ پر دھر کر تجھ سے خوشبو لیویں۔ بعد بہشت کے باشندے آواز دینے لگے کہ آدم و حوا دونوں خدا کی درگاہ میں عاصی ہوئے اور دیوانوں کی طرح بہشت میں بھٹکتے پھرتے۔ اور اللہ تعالیٰ کی درگاہ میں عاصی ہوئے ندامت اور شرمندگی سے پھر رہے تھے اسی حالت میں اللہ تعالیٰ کی درگاہ سے تین بار ان کی پکار ہوئی جواب اس کا کچھ نہ دیا حضرت جبرائیل ان کے پاس آئے اور بولے اے آدم تجھے تیرا رب بلاتا ہے۔ تب آدم نے کہا یا رب ہم تجھ سے شرمندہ ہیں۔

(قولہ تعالیٰ .ونا دھما ربھما الم انھکما عن تلکما الشجرۃ واقل الکما ان الشیطن لکما عدومبین.)

کہ اور ان کو ان کے رب نے اور کہا میں نے تم کو منع نہیں کیا اس درخت سے اور یہ بھی کہا تھا کہ شیطان تمہارا کھلا دشمن ہے۔ تب حضرت آدم اور حوا دونوں روتے ہوئے کہنے

لگے جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا۔

(قولہ تعالیٰ. قالا ربنا ظلمنا انفسنا وان لم تغفر لنا وترحمنا لنکونن من الخسرین.)

کہ حضرت آدم وحوا نے کہا اے رب ہمارے ہم نے ظلم کیا اپنی جان پر اور اگر نہ بخشے تو ہم کو اور ہم پر رحم نہ کرے تو ہم ہو جائیں گے نامراد اور حق تعالیٰ نے فرمایا۔

(قولہ تعالیٰ. قال اہبطوا بعضکم بعض عدو ولکم فی الارض مستقرو متاع الی حین.)



کہ کہا تم اترو ایک دوسرے کے دشمن ہوئے اور تم زمین پر ٹھہرتا ہے اور کام چلانا ہے ایک وقت تک اور کہا اسی میں جیو گے اور اسی میں مرو گے اور پھر اسی سے نکالے جاؤ گے۔ یہ مضمون کلام اللہ کا ہے۔ تب فرمان رب العالمین کا حضرت جبرائیل کو حکم ہوا کہ آدم اور حوا ۔ اور سانپ۔ اور شیطان۔ اور طاؤس۔ ان سب کو بہشت سے نکال کر دنیا میں بھیج دو ۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام، حضرت آدم علیہ السلام کے پاس گئے اور ان سے یہ حال بیان کیا وہ اس بات کو سنتے ہی گھبرا گئے اور بہشت کی جدائی سے زاروقطار رونے لگے آخر ایک ٹکڑا لکڑی کا مسواک کے واسطے وہاں سے لیا اور وہ لکڑی پشت بہ پشت ان کے خاندان میں چلی آئی یہاں تک کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ہاتھ کا عصا بنی۔ پس آدم وحوا اور طاؤس۔ سانپ اور شیطان مردود ان پانچوں کو بہشت سے نکال کر اول آدم کو سراندیپ میں کہ ہندوستان کا ایک جزیرہ ہے ڈالا۔ اور حضرت حوا کو خراسان میں اور

طاؤس کو سیستان میں اور سانپ کو اصفہان میں اور شیطان علیہ اللعنۃ کو کوہ ماؤند میں ڈالا اس وقت سانپ کے چار ہاتھ پاؤں مثل شتر کے تھے بباعث واقعہ ہونے اس ماجرے کے اللہ تعالیٰ نے اس سے لے لیئے تاکہ وہ پیٹ کے بل چلے اور خاک چھانے اور کھاوے حضرت آدم کو سراندیپ میں ڈالا وہ اپنے گناہ سے چالیس برس تک روتے رہے اور دوسری روایت میں ہے کہ تین سو برس تک روتے رہے ایسا کے آب چشم سے ان کی نہریں جاری ہوئیں اور کنارے پر نہروں کے درخت خرما اور لونگ اور جائفل پیدا ہوا اور حوا کے آنسو سے مہندی اور وسمہ اور سرمہ پیدا ہوا اور جو قطرات ان کے آنسو کے دریا میں گرے اس سے مروارید پیدا ہوئے تاکہ ان کی لڑکیوں کے زیورات بنیں اور ایک روز جبرائیل حضرت آدم کے پاس آئے اور کہا اے آدم قبل اپنی موت کے حج کر لو۔ وہ موت کی خبر سنتے ہی ڈرے اور اٹھ کھڑے ہوئے اور حج کا قصد کیا جس جگہ پر ان کا قدم جاتا وہاں گاؤں اور بستی ہو جاتی اور جس جگہ پر وہ ٹھہرتے اور اپنی مسافت کی منزل کرتے تو اس جگہ پر خداوند کریم چند روز میں شہر بنا دیتا اور بعض علماء نے لکھا ہے کہ مکہ معظمہ تک حضرت آدم علیہ السلام کے تیس قدم ہوئے اور جب وہ مکہ کے نزدیک پہنچے سب فرشتے وہاں حضرت آدم کے پاس آئے اور کہا یا آدم ہزار برس ہوئے کہ ہم اس گھر کا طواف کرتے ہیں اور اس وقت اس کعبہ کا نام بیت المعمور تھا اور اندر باہر اس کا ظاہر تھا اور اس کے اوپر خیمہ زبرجد کا تھا اور طنابیں اس کی سونے کی تھیں اور چو میخیں اس کی تھیں آج وہ ستون ہیں اور حرم شریف میں داخل ہیں اور جو شکار اس میں پناہ

لیوے اس کا مارنا حرام ہے اور آدم علیہ السلام میدان عرفات میں جبل رحمت پر آرام کے واسطے جب بیٹھے تو حوا کو دیکھا کہ جدے کی طرف سے آتی ہیں انہوں نے اٹھ کر انہیں گودی میں اٹھالیا اور دونوں زارزار رونے لگے۔ چنانچہ ان کے رونے سے آسمان کے فرشتے بھی روئے پس دونوں نے آسمان کی طرف نگاہ کی اور خداوند قدوس نے حجاب کو ان کی آنکھوں سے اٹھالیا تب انہوں ن نے عرش کی طرف نظر کی جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

(قولہ تعالیٰ. فتلقی آدم من ربہ کلمات فتاب علیہ)

کہ پھر سیکھ لیں حضرت آدم نے اپنے رب سے کئی باتیں پھر متوجہ ہوا اس پر حق وہی ہے



معاف کرنے والا مہربان۔ اور ساق عرش پر یہ کلمہ لکھا ہوا دیکھا۔

(لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ.)

تب حضرت آدم نے کہا یارب اس کلمہ مبارک کی برکت سے جو تیرے نام کے ساتھ ہے ہمارے گناہ بخش دے اور ہماری توبہ قبول فرمائی الفور حضرت جبرائیل ان کے پاس آئے اور کہا کہ حق تعالیٰ نے تجھ پر سلام بھیجا ہے اور فرمایا ہے اگر تو بہشت میں اس کا نام شفیع بناتا تو تم کو ہرگز دنیا میں نہ بھیجتا ایک اور روایت میں ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنی مناجات میں یہ کہتے تھے۔

(یا رب ھل للجنۃ حیطان قال اللہ تعالیٰ للجنۃ حیطان قال للجنۃ حراس



قال اللہ تعالیٰ للجنۃ حراس فقال کیف دخل ابلیس و غزادم قال اللہ

"مودۃ المطلوب فی حضور الجلی"

تعالیٰ یاموسیٰ لا نفر من قضائی وقدری.)

کہ ایک روز حضرت موسیٰ علیہ السلام مناجات میں کہتے تھے یارب بہشت میں دیوار یں ہیں یانہیں حق تعالیٰ نے فرمایا دیواریں ہیں پھر کہا جنت کے دربان ہیں فرمایا ہیں تب موسیٰ علیہ السلام نے کہا کہ ابلیس لعین کیونکہ بہشت میں گیا اور آدم کوفریب دیا کہا اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے موسیٰ میری مرضی سے مفر نہیں کیونکہ میری مرضی یہی تھی اور بارالہا نے ارشاد فرمایا

(فدلهما بغرور.)

پھر کھینچ لیا ان کوفریب سے پس آدم نے جب حج سے فراغت پائی تو ان کے پاس حکم آیا اے جبرائیل علیہ السلام حضرت آدم کو وادی نعمان میں جو ایک میدان کا نام ہے لے جا کر اپنے پروں کو ان کی پشت پر مل دے جبرائیل نے ملا تب ذریات بے شمار ان کی پشت سے نکلیں اسی طرح پر کہ تمام عالم ان کی اولاد سے بھر گیا پس حضرت آدم بولے یہ سب کون ہیں جبرائیل نے کہا یہ سب تمہارے فرزند ہیں۔ انہوں نے کہا کہ اتنی مخلوق کی گنجائش پر کیونکر ہوگی۔ تب آواز آئی اے آدم ان کی تدبیر میں نے آگے سے کر رکھی ہے حضرت آدم علیہ السلام نے کہا رب العالمین کیا تدبیر ہے معبود برحق نے فرمایا بعضوں کو ان کے آباؤں کے اصلاب میں اور بعضوں کو امہات کے ارحام میں کسی کو روئے زمین پر اور کسی کو زیر زمین رکھوں گا پھر حضرت آدم نے کہا خداوند میرے فرزند کے لیے کیا فرماتے ہیں۔ فرمایا کوئی مومن ہے تو کوئی کافر ہے اور کوئی تونگر ہے اور کوئی فقیر کوئی خوشحال

ہے کوئی غمناک۔ پھر کہا یہ سب شاد ما ہوتے تو کیا خوب ہوتا اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے آدم میں اس سے خوش ہوں جو میرا شکر کریں اس لئے خوشحال کو غمناک اور تونگر کو درویش اور مطیع کو عاصی نہ کیا تا کہ شکر کریں پس اللہ تعالیٰ کا حکم ہوا کہ زریات آدم کھڑی ہودیں۔ صف باندھ کر مشرق سے مغرب تک اسی وقت کھڑی ہوگئیں سب کی سب جو لوگ داہنی طرف آدم کے کھڑے تھے وہ سب کے سب مومن تھے اور صف اول میں انبیاء اور انبیاء سے آگے آنحضورﷺ جلوہ افروز تھے اور جو لوگ بائیں طرف ان کے کھڑے تھے وہ سب کافر اور صف اول میں ان کے جبار اور متکبر تھے۔ بعد امر بار الہا ہوا۔ الست بربکم۔ کیا میں تمہارا رب نہیں ہوں۔ قالوا بلیٰ۔ بولے سب سچ ہے تو بیشک ہمارا رب ہے بعد اس کے حق تعالیٰ نے کہا کہ سجدہ کرو تم اپنے رب کو پس جو لوگ کہ داہنی طرف حضرت آدم کے کھڑے تھے وہ سب کے سب سجدے میں چلے گئے اور جو لوگ کہ بائیں طرف تھے ان لوگوں میں سے کسی نے بھی سجدہ نہیں کیا پھر دوسری دفعہ حق تعالیٰ ارشاد فرمایا۔ اسجدو۔ یعنی سجدہ کرو تم اپنے رب کو جو لوگ بطرف راست تھے ان میں سے سجدہ کسی نے کیا اور کسی نے نہ کیا اور جو کہ بطرف چپ تھے ان میں سے بھی بعض نے سجدہ کیا اور بعض نے نہ کیا یہ حقیقت دیکھ کر حضرت آدم نے جناب باری تعالیٰ میں عرض کیا اے رب اس میں عجیب و غریب جو میں دیکھا اس سے تو مجھے آگاہ کر کہ جو لوگ داہنی طرف کھڑے تھے پہلے حکم میں سب نے سجدہ کیا اور ثانی حکم میں ان میں سے بعض نے کیا اور بعض نے نہ کیا اور جو قوم کہ بائیں طرف ہے اور اول حکم میں سجدہ نہ کیا ثانی میں بعض نے کیا

اور بعض نے نہ کیا اس میں کیا راز الٰہی تھا ندا آئی اے آدم جس قوم نے کہ اول و آخر میں سجدہ کیا وہ مومن پیدا ہوں گے اور مومن مریں گے اور جنہوں نے اول و آخر میں سجدہ نہ کیا وہ کافر پیدا ہوں گے اور کافر مریں گے اور جنہوں نے اول حکم میں سجدہ کیا اور ثانی میں نہ کیا وہ مسلمان پیدا ہوں گے کافر مریں گے اور جس نے ثانی حکم میں سجدہ کیا اور اول میں نہ کیا وہ کافر پیدا ہوں گے اور مومن مرے گا۔

(قال هؤ لا ء فی الجنة ولا ابالی وهؤ لاء فی النار دلا ابالی.)

کہ حق تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے آدم جو لوگ تیری داہنی طرف ہیں سب بہشتی ہیں اس کی مجھے کچھ پرواہ نہیں اور جو کہ بائیں طرف کھڑے ہیں وہ دوزخی ہیں مجھے کچھ پرواہ نہیں اے آدم نہ ان کی اطاعت سے مجھے کچھ فائدہ ہے اور نہ ان کی معصیت سے کچھ ضرر پس ایک فرشتے کو حکم کیا کہ عہد نامہ یعنی عہد کا جو حکم فرمایا اس کے سوا اور دین قبول نہیں۔ اور وہی فرشتہ اللہ کے حکم سے پتھر خانہ کعبہ کے داہنے میں رکھا گیا ہے اب اس کو حجر الاسود کہتے ہیں اور سب حاجی اس کو بوسہ دیتے ہیں پھر روز قیامت میں وہی پتھر فرشتہ ہوگا جس صورت پر وہ پہلے تھا اور ہر ایک کا عہد نامہ کھولا جائے گا جو شخص اپنے عہد پر قائم ہوگا اس کو جنت ملے گی اور جو برخلاف ہوگا وہ دوزخی ہوگا اور حق تعالیٰ نے پیغمبروں کیساتھ روز میثاق میں کہا۔



(قوله تعالیٰ. واذاخذ الله میثاق النبیین لما اتیتکم من کتاب وحکمة ثم جاء کم رسول مصدق لما معکم لتومنن به ولتنصرنه قال ءاقررتم

واخذتم علی ذالکم اصری قالوا اقررنا قال فاشھدوا وانا معکم من الشاھدین.)

کہ جب اللہ تعالیٰ نے نبیوں سے اقرار کیا جو کچھ میں نے تمہیں دی ہے کتاب اور حکمت پھر آوے تمہارے پاس کوئی رسول کہ سچ بتادے تمہارے پاس آنے والے کو تو اس پر ایمان لاؤ گے اور اس کی مدد کرو گے حق تعالیٰ نے فرمایا اور تم نے اقرار کیا اور اس شرط پر میرا ذمہ لیا سب بولے ہم نے اقرار کیا۔ فرمایا تم شاہد رہو اور میں بھی تمہارے ساتھ ساتھ شاہد ہوں پھر جائے اس کے بعد تو وہی لوگ ہیں بے حکم اور فرمایا تم سب گواہ رہو رسالت پر ایک دوسرے کے میں گواہ ہوں تمہارا پھر فرمایا اے آدم تم شیث پر گواہ رہو اے شیث تم ادریس پر گواہ رہو اے ادریس تم نوح پر اور اے نوح تم ابراہیم پر اے ابراہیم تم اسماعیل پر اے اسماعیل تم اسحاق پر گواہ رہو اسی طرح حضرت عیسیٰ تک اور فرمایا اے پیغمبرو تم سب رسالت پر پیغمبر آخر الزمان سید اولین والاخرین حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ کے گواہ رہو۔ اور اپنی قوم کو وصیت کرنا کہ ان کی رسالت پر ایمان لاویں اور نصرت دیویں۔ اللہ تعالیٰ نے اقرار لیا نبیوں کے مقدمے میں بنی اسرائیل سے اور تمام اولاد حضرت آدم علیہ السلام سے بس اس موضوع کو یہاں پر تمام کرتا ہوں۔


Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

باب نمبر ۳

## (تسخیر جنات)

ومن الجن من یعمل بین یدیہ باذن ربہ.

مفہوم: جنات میں سے بعض وہ تھے۔ جو ان کے سامنے ان کے کام رب کے حکم سے کرتے تھے۔

(سورۃ سبا آیت نمبر ۱۲)

(بسم اللہ الرحمٰن الرحیم)

اللہ تعالیٰ نے اٹھارہ ہزار مخلوق کو پیدا کر کے انسان کو اشرف المخلوقات کا مرتبہ عنایت فرمایا اور اٹھارہ ہزار مخلوق پیدا کی جو اکثر انسان سے پوشیدہ رکھیں جیسے ملائکہ اور جنات وغیرہ فرشتے اللہ پاک کا حکم بجالاتے ہیں اور سر سوانحرف نہیں کرتے اسی طرح انسان اور جنات کو بھی یہ حکم ہے (ما خلقت الجن والانس الالیعبدون) لیکن یہ اپنی عقل کے آگے دوسرے کو پسند نہیں کرتے اور یہ جانتے ہیں ہم سے زیادہ کوئی عاقل نہیں ہے اس لئے اس کی اطاعت سے منحرف بھی ہو جاتے ہیں اور کوئی کسی مذہب کا پیرو اور کوئی کسی مذہب کا پابند ہے اسی طرح جنات میں مرد بھی ہیں اور عورتیں بھی جن کو جن دیو بھوت پریت پری چڑیل ام الصبیان وغیرہ بھی کہتے ہیں ان میں سے مسلمان اور کافر بھی ہوتے ہیں لیکن خدا پاک نے ان کو انسان سے پوشیدہ رکھنا اس لئے پسند کیا ہے کہ ہر وقت نظر آتے رہیں گے تو ان سے انسان ہمیشہ پریشان رہا کریں گے انسان کا چلنا پھرنا دنیا کے کاروبار کرنا دشوار ہو جاتا اگر اللہ کریم انسان کی آنکھوں سے پردہ اٹھا دے تو انسان جناتوں کو اور انکی کیچ پیچ کو ٹڈیوں کی طرح اڑتا اور پھیلا ہوا دیکھے انسان جب گذرتا ہے تو اس کے واسطے راستہ چھوڑ دیتے ہیں اللہ کریم کی حفاظت ہر وقت انسان کے ساتھ نہ ہو تو

جنات شیطان وغیرہ ہر وقت انسان کو پریشان کریں گے اس لئے ہر انسان کے ساتھ تین سو ساٹھ ملائکہ رہتے ہیں جو انسان کی حفاظت کرتے ہیں اور ہر اعضاء کو چلاتے ہیں اور جس شخص کو جنات تسخیر کرنے کا شوق ہو تو اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام کا چلہ کرے اور حفاظت جان کے لئے وظائف پڑھے جنھیں جنات کی نظروں میں اور ان کے دلوں کے اندر عامل کی عظمت اور ہیبت اثر کر جائے اور یہ خود حواس باختہ نہ ہو جائے اور ان کا رعب عامل پر نہ چھائے جبکہ عامل کو احتیاط اور ہدایتوں کا پابند ہو کر عمل کو شروع کرے تو جنات کے قبیلوں میں سے ایک جن پکارتا ہے کہ فلاں انسان تم کو اپنے قابوں میں لانا چاہتا ہے اے قوم جنات تم کو اس کی تابعداری کرنی چاہیے کیونکہ تم اس کی مخالفت کی تاب نہ لا سکو گے جب کہ عامل متقی اور پرہیزگار رہتا ہے اور ان عملیات مسخرات کو نفاست باطہارت کرتا ہے تو جنات اس کے پاس آتے ہیں نہایت عاجزی سے کام کرتے ہیں اور ہر وقت اس مرد مومن کی خدمت میں حاضر رہتے ہیں جنات عابدوں اور پرہیزگاروں سے خوش رہتے ہیں نماز اور قرآن پڑھنے والوں کو بہت دوست رکھتے ہیں جو شخص نہایت خوش الحانی سے قرآن شریف پڑھتے ہیں اس کے پڑھنے کو بہت پسند کرتے اور سننے کے لئے آیا کرتے ہیں عامل جب عمل شروع کرے تو پہلے کوئی ایسا مکان تجویز کیا جائے کہ جہاں کسی کی آواز نہ آتی ہو اور اتنا بڑا ہو کہ جس میں اچھی طرح بیٹھ کر عمل کر سکے اور چل پھر سکے اور اس مکان کو پانی سے اچھی طرح دھووے عمل سے کچھ دن پہلے سے روزمرہ ان عملیات کی خوب مشق کر لے تاکہ پڑھتے وقت پڑھنے میں کوئی غلطی نہ ہو جائے۔

اس مکان میں روشنی کا انتظام کریں اگر بتی سے مکان معطر کریں اگر بتی خوشبو والی دن رات جلائے عامل اپنے کپڑے عطر سے معطر کریں دن کو سورہے رات کو جاگنے کی عادت ڈالے ایک تسبیح ۳۳۳ یا ۳۴۴ دونوں کی اپنے پاس رکھیں کاغذ قلم اور ایک چاقو اپنے پاس رکھیں کھانا بہت کم کھائے جب بہت بھوک لگے تو روٹی کھائے شہد یا نمک سے کھاوے زیادہ تر روزہ رکھے افطاری کے وقت کشمش یا کھجور سے روزہ کھولے ایک مصلہ پڑھنے کو سفید کپڑے کا بنایا جائے صرف ایک چادر اوڑھنے اور ایک باندھنے کے لئے ہو جیسے احرام باندھتے ہیں عمل شروع کرنے سے پہلے اعوذ باللہ بسم اللہ پھر آیت الکرسی عزیمت کے ساتھ کم از کم تین بار پڑھیں اور ہر حاضری کے عمل میں یہ سفوف بنا کر رکھے جو قبل عزیمت کے پڑھنے یا حاضر کے اس سفوف کو آگ پر ڈال کر دھونی دیں دوران عمل باقی خوشبوں کے ساتھ اس کو بھی جلائے سفید کبوتر کا خون ایک مشارک خشک بعینہ ایک شارک چراتہ ایک شارک الگ الگ باریک کر کے آپس میں ملائیں گولیاں بنانے کی ضرورت نہیں بوقت حاضری آبادی سے دور جا کر ویران جگہ میں رات کے وقت اس کی دھونی کریں اور جن وغیرہ جلدی حاضر ہو کر کلام کریں گے اور جو سوال دریافت کیا جائے اس کا جواب دیں گے ان سے ڈرنا نہیں چاہیئے کیونکہ وہ دھونی دینے والے کے دوست ہوتے ہیں اسے ذرا بھی تکلیف نہیں دیتے بلکہ اس کی ہر ضرورت کو پورا کرتے ہیں اپنے آپ کو اللہ کریم کی حفاظت میں دے کر قبلہ رخ بیٹھ کر عمل شروع کریں عقیدہ صحیح ہو انشاالله الله کریم آپ کا مدد گار ہوگا۔

(چند شکال ۱)

جنات میں سے کچھ کے نصف جسم مثل انسان کے ہوتا ہے ان کے دانت درندوں کے مانند ہوتے ہیں اور بجائے ناخن کے چنگل ہوتے ہیں اوران کی دم پر بال ہوتے ہیں اورکوئی ان میں سے نہیں مرتا جب تک کہ ایک ہزار اولاد اپنی پشتوں سے نہیں دیکھ لیتا یہ گروہ بکثرت ہے کہ سوائے حق تعالےٰ کے کوئی ان کا شمار نہیں کرسکتا۔

(شکال ۲)

اوران کا ایک گروہ آدمی کی صورت ہوتے ہیں مگران کے ہاتھی کے طور پر کان ہوتے ہیں سوتے وقت ایک کو اپنے نیچے بطور چادر کے بچھاتے ہیں اوردوسرے کو اوڑھتے ہیں۔



(شکال ۳)

ایک گروہ سکندری کے قریب پہاڑوں میں رہتے ہیں ان کے قد کوتاہ اور ہر ایک درازی قد پانچ بالشت کی انھیں کے ہاتھ سے ہوتی ہے ان کے منہ چوڑے اور بدن کالا اوراس پر زرد اور سفید نقطے ہوتے ہیں آدمی سے متوحش ہوکر درختوں پر چڑھ جاتے ہیں۔

(شکال ۴)

ایک گروہ جزیرہ زنگیان میں بصورت آدمی ہوتا ہے اوران کے پر ہوتے ہیں کہ ان سے اڑتے ہیں اوران کے کلام کوان کے اورکوئی نہیں سمجھ سکتا اور آدمی کے مانند کھاتے پیتے ہیں

(شکال ۵)

ایک گروہ برہنہ جزیرہ رامی میں رہتا ہے ان کا طول قامت چار بالشت کا انھیں کے ہاتھ سے ہوتا ہے اور بال سرخ رنگ اور ان کا کلام مانند آواز نقارہ کے ہوتا ہے۔

(شکال ۶)

ایک گروہ بعض جزیرہ زنگیان میں رہتا ہے جن کا طول قامت ایک گز کا ہوتا اور اکثر واحد العین ہوتے ہیں۔

(شکال ۷)

ایک گروہ ان میں سے زنگ میں ہوتا ہے ان کے سر کتے کے طور پر اور باقی بدن مانند انسان کے ہوتا ہے۔



(شکال ۸)

زنگ میں ایک گروہ ہوتا ہے آدمی کی صورت ان کی صورت زیبا اور ان کے پاؤں میں ہڈی نہیں ہوتی ہے چلنے میں گھسٹتے جاتے ہیں اگر کسی انسان یا جاندار کو پاتے ہیں تو اس کو اپنے پاس بلاتے ہیں اس پر سوار ہو جاتے ہیں۔

(شکال ۹)

بعض جزیروں میں ایک گروہ ہوتا ہے جن کے پر اور سونڈ ہوتی ہے اور باریک باریک بال اور کبھی دو پیر سے چلتے ہیں اور کبھی ہوا میں اڑتے ہیں۔

(شکال ۱۰)

ایک گروہ دراز قد سبز چشم سبک برواز ان کے سر مانند گھوڑے کے ہوتے ہیں اور باقی بدن انسان کی صورت کا ہوتا ہے۔

(شکال ۱۱)

ان میں ایک گروہ ہے جس کے دو منہ ہوتے ہیں اور بدن مانند انسان کے اور ان کے لمبے لمبے بال ہوتے ہیں۔

(شکال ۱۲)

ان میں ایک گروہ ہے جس کے دو سر اور بہت پیر ہوتے ہیں اور ان کی مانند آواز طیور کے ہوتی ہے اور دم دراز ہوتی ہے بدن مانند انسان کے ہوتے ہوتے ہیں۔



(شکال ۱۳)

ان میں ایک گروہ ہے جس کے سر مانند آدمی اور بدن مانند سانپ کے اور سانپ ہی کے مانند زمین پر چلتے ہیں۔

(شکال ۱۴)

ان میں ایک گروہ دریائے چین کے بعض جزائر میں ہوتا ہے ان کے منہ اور آنکھیں سینے پر ہوتی ہیں۔

(شکال ۱۵)

بعض جزیرہ میں ایک گروہ نسناس نام ہوتا ہے بصورت انسان لیکن ہر ایک کے آدھا سر اور

ایک ہاتھ اور ایک پیر ہوتا ہے اور یہ گروہ ایک ہی پیر سے بہت تیزی کے ساتھ دوڑتا ہے۔

(شکال ۱۶)

ان میں ایک گروہ ایسا ہے جن کا چہرہ آدمی کی صورت پر اور پیٹھ کچھوے کی طرح اور سر پر لمبے لمبے سینگ ہوتے ہیں۔

(شکال ۱۷)

اور بھی بہت سے اشکال کے ہیں جن کی تعداد اور صورت اللہ کریم بہتر جانتا ہے۔

باب نمبر ۴

## (عمل حاضرات)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نمبر ۱

یا صاحب صفیات یا جامع الا شتاب و مخرج الجنات یامنشی الرقاب یا شاہ پری یا بدیع جمال حور پری راج من العظیم حاضر شو حاضر شو حاضر شو بحکم اللہ ورسولہ وخاتم النبیاء و المرسلین.

ترکیب:



اس عزیمت کوایک چلہ میں سوالاکھ کریں عمل کرنے کی جگہ جنگل میں ہویا آبادی سے دور مسجد میں کرے چالیس دن کے بعد دوخوبصورت عورتیں آئیں گی ایک کالباس سرخ چمک دار ہوگا دوسری کالباس سفید موتیوں والہ ہوگا ان کے ہاتھ میں ایک تھال ہوگا جو عامل کو پیش کرے گی اور رخصتی کی اجازت مانگے گی اس وقت عامل اس تھال کو قبول نہ کرے ان کی تسخیر اور اپنے لیے ایک خادمہ مانگ لے اسی وقت ایک خادمہ سامنے آئے گی اس سے قول قرار کرکے اس سے بلانے کا عمل پوچھ کر اجازت دے ہر وقت اپنے ساتھ رہنے کو قبول نہ کرے اس سے یہ وعدہ لے جب بھی میں آپ کو بلاؤں اس وقت حاضر ہو تو جو مجھے ضرورت ہو اس کو پورا کرو جو کام ہو اس کو بجالاوے یہ عمل بارہ سال کے بچے پر بھی کیا جاتا ہے اس کیلئے یہ نقش لکھیں بارہ سال سے کم عمر والے بچے کو دیں عمل بالا پڑھنا شروع

کریں بچے کو سیاھی کی جگہ دیکھنے کو کہئے بچے پر حاضر ہو جائے گی جو چاہو پوچھ لو۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱ | ۳۱ | ع د | دکھن |
| ۱۱ | ن | ل ا | یابدوح |
| ۱۱ | ن | ب ا | یابدوح |
| ۱۱ | سیاھی | ۹۰عع | حاضر شود |

دیگر:



(عمل حاضری)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نمبر۲

اللّٰھم صل علیٰ مُحمّدٍامی عطا قل اجودم والکرم و لو رودملک قلے ودر شاہ فلک واللہ وانا رسول مثل بہ فاللہ عزمت علیکم واقسمت علیکم برب جبرائیل میکائیل واسرافیل کمائیل یا عزرائیل بحق یا باسط یا بدوح حاضر شو حاضر شو حاضر شو حاضر شو حاضر شو حاضر شو حاضر شو حاضر شو۔

ترکیب:

مندرجہ بالا عمل کو نوچندی جمعرات سے شروع کریں پھول شیرینی رکھکر لوبان جلا کر ۳۳۴ بار ۴۱ دن یومیاں پڑھے آپ اس کے عامل ہو جائے گے جس وقت ضرورت ہو آئینہ پر عطر لگا کر خواہ کسی عمر کا مرد ہو یا عورت بٹھاوے مگر الٹا پیدا ہوا ہو شاہ جن آویں گے جواب دیں گے۔

دیگر:

(عمل حاضری)

نمبر ۳



عزمت علیکم واقسمت علیکم برب جبرائیل میکائیل اسرافیل عزرائیل سلطان اذرومن ذال من بغیر مشارق وا لمغارب وجنبوب والشمال بحق سلیمان ابن داود علیہ السلام حاضر شو حاضر شو حاضر شو حاضر شو حاضر شو حاضر شو حاضر شو حاضر شو.

ترکیب:

نوچندی جمعرات کو بوقت ۱۲ بجے شب قبلہ رخ بیٹھ کر شیرینی پھول عطر پر ۳۳۴ مرتبہ پڑھے لوبان جلاتا رہے ۴۱ دن عمل کریں بعد ختم عمل شیرینی بچوں کو تقسیم کر دیا کرے روز نئے پھول لاوے ۴۱ روز میں عامل ہو جائے گا جب ضرورت ہو پندرہ کا نقش آتشی اس طرح سے لکھے بیچ میں سیاہی لگا کر تین سرکنڈوں کی تکٹکی مثل چراغدان بناوے اور اس پر

اسکے منہ پر چھینٹے مارے یہاں تک کہ وہ بولے گا اور چلاوے گا اور اگر نہ مانتا ہو اس دعا کو فتیلہ کرے اور جلاوے اور اس کے سامنے رکھے کہ اس کو دیکھے اور دیکھے بھی نہیں تو فتیلہ جلا کر ہاتھ میں لے کر اس کی ناک میں دھونی دیوے پس اگر جن یا چڑیل وغیرہ ہوگا جل جاویگا بھاگ جاوے گا۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

عزمت علیکم برب جبرائیل ومیکائیل واسرافیل وعزرائیل امعحنا الذی جعل العرش عزمت علیکم بالذی اجاب اذالب له عیسی ابن مریم وایدنا ه برد القدس عزمت علیم بخاتم سلیمان ابن داؤد علیه السلام الذی سخر له الریاح والجن والشیطن سریدا۔



مگر جس روغن میں وہ فتیلہ جلاوے وہ روغن پاک ہو اور روغن تلخ ہو اگر جادو بھی ہوگا تو ختم ہو کر بہ جاتا رہے گا۔

دیگر:

نمبر۲۶

واسطی دفع بلیات کے واسطے دفعہ تمام بلیات وآفات۔ جو شخص صبح شام اس دعا کو پڑھے۔ تو ہر آفت سے اللہ کی پناہ اور امن میں رہیگا۔ دعا یہ ہے۔

اللهم انت ربی لااله الاعلیک توکلت وانت رب العرش الکریم ماشاء الله کان ومالم یشاء لم یکن اعلم ان الله علی کل شیء قدیر وان الله قد احاط بکل شیء علما اللهم انی اعوذبک من شر نفسی ومن شر کل

دابۃ الت ا خذ بنا صیتھا ان ربی علی صراط مستقیم .

دیگر:

نمبر ۲۷

واسطے دفع آسیب کے۔ جس لڑکے وغیرہ کو شیطان ستاوے اور آسیب ہو جاوے تو اس کے بائیں کان میں سات بار اس آیت کو پڑھکر پھونک دے۔

ولقد فتنا سلیمان والقینا علی کرسیہ جسد الم اناب .

اگر اسے نہ جاوے تو سات بار اس کے بائیں کان میں اذان کہ دیوے۔ اگر اس سے بھی نہ جاوے تو آسیب زدہ پر سورۃ فاتحہ اور معوذتین اور آیۃ الکرسی اور سورۃ طارق اور آخر سورۃ حشر اور اول سورہ صفات تمام پڑھکر دم کردیا کرے۔



باب نمبر ۶

(بیچ بیان حصاروں کے)

نمبر ۱

بعد نماز عشاء تین بار آیۃ الکرسی پڑھ کر دونوں ہاتھ پر دم کرے اور تین بار دستک دے یعنی دونوں ہاتھ باہم مارے۔

دیگر:

(حصار کے)

نمبر۲

تین بار آیۃ الکرسی پڑھکر جس کی طرف دم کرے محفوظ رہے جہاں کہیں بھی ہووے۔

دیگر:

(حصار کے)

نمبر۳

اس حصار کو تین بار پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے تمام بدن اور ہاتھوں پر پھیرے۔



یا حکیم یا کریم یا حافظ یا حفیظ یا ناصر یا نصیر یا رقیب یا وکیل یا اللہ یا اللہ یا اللہ بحق کھیعص حمعسق حوز کردم خودرابہ لا الہ الااللہ حصار کردم خودرابہ محمد رسول اللہ.

دیگر:

(حصار کے)

نمبر۴

اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم.

پڑھ کر گیارہ بامعوذتین پڑھے اور درمیان دونوں صورتوں کے تسمیہ نہ کہے اپنے اوپر دم کرلیا کرے۔

نمبر:

نمبر٥

یہ حصار مجرب بعد نماز عشا کے پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے تین بار ہاتھ بر ہم پورے جسم پر مارے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ٥ لا الہ الا اللہ حوا لینا حصار محمد رسول اللہ ٥ قفلا ومسما ر الا الہ الا اللہ ٥ صد ہزار بار گرد من و دوستان من حصار باد محمد الرسول اللہ ٥ وبر دوستان من یار یاد بستم دست و پاوے وعقل و ھوش و چشم وگوش و زبان ٥ کسانے کہ

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

در سجدہ ہزار عالم انداز آدمیاں ویوان وپریاں وماران و کژ ومان ٥ و خدانا ترسان وناحقاں ونا شکران کسانے کہ مارا بد خوا ھندہ بد گویند دیدا اندیشند بحرمت لا الہ الا اللہ مہر کر دم بنام محمد رسول اللہ قولا و فعلا ٥ ان بطش ربک لشدید ٥ واللہ من ورآئھم محیط بل ھو قران مجید فی لوح محفوظ ٥ صم بکم عمی فھم لا یر جعون ٥ صم بکم عمی فھم لا یعقلون ٥ صم بکم عمی فھم لا یتکلمون ٥ صم بکم عمی فھم لا یبصیرون ٥ وصلے اللہ علی خیر خلقہ محمد والہ واصحابہ الطیبین الطاھرین ٥ برحمتک یا ارحم الرحمین ٥

Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

دیگر:

(حصار کیلئے آیۃ الکرسی)

نمبر۶

آنحضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ایک سفید موتی پیدا کیا پھر موتی میں عنبر اشہب یعنی آیۃ الکرسی پیدا کیا اپنی عزت وجلال کی قسم کھا کر فرمایا جو شخص ہر فرض نماز کے بعد اس کو پڑھیں تو جنت کے آٹھوں دروازے اس کے لئے کھل جاتے ہیں جس میں سے چاہے جنت میں جائے اور جو شخص گھر سے نکلتے وقت آیۃ الکرسی پڑھے اس کی حاجت پوری ہوگی گناہ بخشے جائیں اور شیاطین اس سے دور ہو جاتے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے اس کے لیے فرشتے مقرر کر دیتے ہیں جو ہر بیماری و بلا اور جن وانس سے اس کو محفوظ رکھتے ہیں۔



دیگر:

(عزیمت آیۃ الکرسی)

نمبر۷

یا حی یا قیوم یا من قوام وجوده بنفسه ٥ وقوام وجود غيره به لا حول ولا قوة ٥ الا بک قد رفعت فا قتی الیک وبسطت کفی بین یدیک فلا تخیب رجائی فیتک ٥ الت لجود الا جو دین وکیف لا یکون ذلک ولیس من سواک وجود الا لک فانک انت الوجد حقا لا اله سواکا وجد بما فی سر اسمک من وجود برحمتک یا ارحم الراحمین

۳بار ٥ وصل الله على سيدنا محمد وعلى اله وصحبه الطاهرين الطيبن ٥

والحمدلله رب العلمين.

ترکیب:

(حصار کیلئے)

جو بھی عمل کریں یہ عزیمت اول آخر آیت الکرسی کے پانچ بار پڑھیں آیت الکرسی کا نقش مثمن بنا کر بازو یا گلے میں ڈالیں اور جو شخص اس نقش کو چاندی یا سیسے کی لوح پر اس وقت نقش کرے جب کہ قمر عین شعاع میں ہو اور نقش سے پہلے ۱۲۸۹ مرتبہ عزیمت پڑھ چکا ہو تو اللہ اس سے ہر ایک ظالم کو اندھا کر دیگا اگر بچی حاجت ہے تو سب کام پورے ہوں گے شرف قمر میں چاندی کی لوح پر کندہ کرے تو عجب اثر دیکھیں گے۔



عامل کو چاہیے کہ تمام حروف اسم کے جو قرات میں آتے ہیں اعداد نکلا کر ان کا برج وکوکب اور ان کے اوقات و بخور دریافت کر کے ادا ۳۱ بار پڑھ کر چھری پر دم کر کے اپنے گرد حلقہ کھینچ لے اور رنگ حلقہ کا مثل رنگ اس ستارے کے ہوں چاہیے مثلاً اگر اسم زحل سے متعلق ہو تو حلقہ کا رنگ سیاہ ہونا چاہیے۔ستاروں کا رنگ نقشہ ذیل سے معلوم ہو سکتا ہے پھر اس رنگ پر اس برج کی ہیت بنائیں اور جو برج اس اسم کا نکلا ہے اس پر مصلی بچھا کر وقت مقررہ پر دعوت دینی شروع کرنی چاہیے۔

| کواکب | بخورات | رنگ |
|---|---|---|
| زحل | عودولوبان | سیاہ |
| مشتری | عودومشک | صندلی |
| مریخ | عودوملاگیری | سرخ |
| شمس | عودوارچینی | زرد |
| زہرہ | عودصندل سفید | سفید |
| عطارد | عودصندل سرخ | فیروزی |
| قمر | عودکافور | سبز |



دیگر:

نمبر۸

(دوسری عزیمت آیۃ الکرسی حصار)

اللھم احرسنی بعینک التی لا تنام ٥ واکنفنی بکنفک الذی لا یرام٥ واغفرلی بقد رتک حتی لا اھلک٥ وانت رجائی امسینالی خزائن اللہ مسلسلات٥ بذکر اللہ بابھا لا الہ الا اللہ سور ھا ٥ محمد رسول اللہ سما ذھا٥ لا حول ولا قوۃ الا باللہ٥ بسم اللہ نور وبسم اللہ سرورہ٥ وایۃ الکرسی علیناالدہ٥ ور کماء ارا السور علی محمد الرسول لیس لھا قفل ولا مفتاح من العشاء الی الصباح باذن الملک الفتاح فا لق

الا صباح بالف الف لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم○ انت الملک

الذی ذلت لعزتک الرقاب○ وتد کد کت من ھیبتک الجبال الشوامخ

لک السلطان الشامخ وا لملک الباذخ والملک والملکوت ولک ○

العزۃ والجبروت ○ تردیت با النعماء القاد لعز عظمتک جمیع

المخلوت○ ور جملۃ الملائکۃ المقربون والروحانیتون والکر وبیون ○

الاولین والاخرین○ الھی اسئالک ان تحفظنی وتر عانی وتنظر الی بنظر



رحمتک انک○ انت ارحم الراحمین○ خفیت من اعدائی باللہ ود

خلت فی کنف اللہ وترددیت بر داع اللہ وتمسکت○ با لعروۃ الوثقی لا

انفصام لھا واللہ من ورا بھم محیط○ بل ھو قران مجید فی لوح

محفوظ○

ترکیب:

اس عزیمت کو ۲۱ بار لازمی پڑھیں پھر کوئی عمل حاضری شروع کریں اس عمل کے بغیر کوئی

حاضری والا عمل نہ کریں یہ اصل حصار آیت الکرسی کی عزیمت ہے۔

باب نمبر ۷

## (کشف الرواح وکشف القبور)

نمبر ۱

بسم اللہ الرحمان الرحیم

**زیارت حضرت امام حسین صلوۃ اللہ فی الکونین منقول از حضرت امام جعفر صادق ناطق بالصدق .**

محرم کی پہلی رات سے بارھویں تک بعد نماز عشاء غسل کرکے کسی مکان کی چھت پر پاک صاف ہو دور تک کپڑا سفید پھیلایا جائے اس پر مصلی بھی نیا اور صاف شفاف بچھائے اپنے کپڑے بھی نئے پہنے عطر گلابیا کیوڑہ سے تمام کپڑوں کو بسائے پھول گلاب چنبیلی موگرا وغیرہ جو میسر آئیں تمام پاک جگہوں میں بکھیرے اور ایک تسبی اپنے پاس رکھے پھر اسی طرقہ سے دوگانہ کی نیت کرے لیکن یہاں یہ حروف زبان سے اور دل سے یہ ادا کرے۔



**کشف الرواح کی جگہ کشف الروح حضرت امام حسین کہہ کر متوجھا الی جهت اللقبة الشریفة کہہ کر سبحانک اللهم .**

پڑھے بعد الحمد قل ھو اللہ ایک ہزار مرتبہ پڑھے اگر اس قدر ہمت کھڑے رہنے کی نہ ہو تو کم از کم ایک سو سو بار دونوں رکعت میں پڑھے بعد سلام شمال مغرب کے گوشہ کیطرف منہ کرکے دوزانو بیٹھے اور اپنے سامنے حضرت فیض معرفت کو تشریف فرمائے ہوئے

دیکھیں گے اپنا ہدیہ یہ دو رکعت نماز پس کریں بعد میں ایک سو مرتبہ۔

السلام علیک رحمۃ اللہ السلام علیک یا رہا عبداللہ السلام علیک یا ابن کاتم انبیاء ورسول اللہ والمرسلین وفخر وسید الولا ہت وسید نساء السلام علیک یا سید الشھدہ اامام حسین صلوۃ اللہ فی الکونین

نذگروانے اور اپنی آنکھیں تشریف اورما کے انتظار میں کشادہ رکھے کبھی آسمان اور کبھی اس رخ جدھر ضرار پر انوار کا گوشہ بتایا ہے بغور دیکھا کرے انشاءاللہ المستعان جلوہ افروزی سے آنکھیں منور ہوگی اگر محبت صادق عقدراسخ ہے اسی شب ورنہ دوسری تیسری کو ضرور ظہور فرما کر آپ کی آنکھیں منور فرمائیں گے حضرت شبلی کی دو رکعت نماز جن میں ۱۵ ۱۵ مرتبہ قل ھواللہ پڑھی جاتی ہے حضرت زیارت سے سے مشرف ہوتے ہیں اور صاحبان ذیشان کو یہ نذر پیش کرنے سے انکی فیض رسانی ہوتی رہتی ہے۔



دیگر:

(کشف عالم ارواح)

نمبر۲

اگر کوئی شخص اپنے کسی کام میں حیران وپریشان ہو اور کسی طرح مشکل حل نہ ہوتی ہو تو عالم ارواح سے امداد چاہے تو جمعرات کو آدھی رات کے بعد نہاوے نماز کی ادائگی کے لئے نیت دو رکعت کشف الارواح اس طرح کرے۔

ان اصلے للہ تعالیٰ رکعتی صلوۃ کشف الارواح متوجھا الی جحجھۃ

الکعبة الشریفة اللہ اکبر سبحانک اللهم.

اور الحمد کے بعد دونوں رکعت میں سو سو مرتبہ قل ھو اللہ پڑھکر۔

یا رب دلنی علی عبد من عبادک المقربین حتی یدلنی علیک ولصر فنی طریق الوصول الیک.

یہ دعا پڑھکر اسی جگہ سو جائے۔

دیگر:

(عمل کشف خاص روح سے ملاقات)

نمبر ۳



کسی خاص روح سے ملاقات یا باتیں کرنی ہوں یا اپنے ماں باپ سے ملنے یا کسی اور سے گفتگو کرنے کی خواہش ہو اور ان کے حالات معلوم کرنے ہوں تو عشاء کی نماز کے بعد کسی خالی اور پاک مکان میں دوبارہ وضو کر کے اچھے کپڑے پہنے اور عطر لگائے پہلے والی نیت کر کے بعد الحمد کی سورۃ والشمس مع بسم اللہ اور سورۃ واللیل اور سورۃ قل ھو اللہ ہر ایک سورۃ کو سات سات مرتبہ پڑھے پھر یہ دعا پڑھے۔

اللهم ارنی فی منامی روح فلاں واجعل لی من امری فر جاو مخر جاو ارز قنی لی منالی ما استدل وبه علی اجابة دعوتی .

یہ عمل سات رات تک کریں سات دن کے اندر ملاقات ہو جائے گی ان کا حال معلوم ہو جائے گا۔

دیگر:

## (عمل کشف قبر پر)

نمبر۴

اس عمل کے ذریعہ روح قبر پر عامل کے سامنے آجاتی ہے اور اس سے باتیں کر کے نیک وبد حالات معلوم کر سکتا ہے تو چندی جمعرات کو نہا دھو کر اچھے پاکیزہ کپڑے پہنے اور عطر لگائے جمعرات کو تہجد کے وقت جس روح سے ملاقات کرنی ہو اس کی قبر کے سرھنے جا کر عامل اور قبر کے درمیان کوئی پردہ نہ ہو اور نہ کوئی اور قبر وغیرہ ہو دو رکعت نماز نفل پڑھے اور ہر ایک رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سو مرتبہ قل ھو اللہ پڑھکر سلام پھیر کر سو بار درود شریف پڑھکر تین ہزار مرتبہ سورۃ یس پڑھے اور جب سلام قولاً من رب رحیم پر پہنچے تو سات مرتبہ اسی آیت کو قبر کی طرف نظر اٹھا کر اور مخاطب ہو کر پڑھے بفضلہٖ خدا روح سامنے دکھائی دے گی سورت تمام کر کے سو بار درود شریف پڑھے اور روح سے باتیں کرے سلام کا جواب دے روح سے باتیں کرنے کے لئے روحانی اخلاق اپنے میں پیدا کرنا چاہیئے بدکار اور برے اعمال والے سے زندہ انسان ناخوش ہوتے ہیں تو پاک روحیں زیادہ نفرت کرتی ہیں اس سے ملنے سے خدا کی پناہ مانگتی ہیں۔

دیگر:

(عمل کشف صاحب مزار)

نمبر۵

جمعرات کے دن اپنا لباس معطر کریں نماز مغرب کے فرض قبر کے سرھانے پڑھیں باقی نماز قبر کے پاؤں کی طرف پڑھے نماز کے بعد دو نفل اس نیت سے پڑھے زیارات صاحب مزار کی زیارت ہو رکعت اول میں الحمد ۴۰ بار قل ھواللہ احد ۲۰ بار رکعت دوم میں الحمد ۲۰ بار قل ھواللہ احد ۴۰ بار بعد سلام سبوح قدوس ربنا ورب الملئکۃ والاروح ۱۰۰۰ بار پڑھ کر وہاں سو جائے یہ عمل تین جمعرات کریں انشاالله صاحب مزار سے ملاقات ہو جائے گی جو



مقصد ان سے بیان کرے گا بحکم خدا آپ کی رہنمائی کریں گے۔

دیگر:

(عمل کشف القبور)

نمبر۶

نوچندی جمعرات کو قبرستان جائے سورۃ یٰس ایک مرتبہ اور قل ھواللہ دس مرتبہ پڑھکر قبرستان والوں کو اس کا ثواب بخش دے پھر چار رکعت نماز نفل نیت کشف القبور اس طرح پڑھے رکعت اوّل میں الحمد و ۴۰ بار قل ھواللہ ۱۰ بار رکعت دوم میں الحمد و ۳۰ بار قل ھواللہ ۲۰ بار رکعت سوم میں الحمد و ۲۰ بار قل ھواللہ ۳۰ بار رکعت چہارم میں الحمد و ۱۰ قل ھواللہ ۴۰ بار پڑھکر الله


کریم سے دعا مانگے کے انشاء اللہ یہ عمل چند جمعرات کرنے سے آپ

کے سامنے سے حجاب اٹھ جائے گا۔

دیگر:

(عمل کشف القبور)

نمبر ۷

اوّل آخر درود شریف سوسو بار درمیان میں تین سو ساٹھ ۳۶۰ بار سورۃ مزمل ہر روز چالیس دن تک ساتھ تصور قائم رکھے انشاء اللہ تعالیٰ چلہ کے اندر معاون ہوکر روحانی امداد دینگے۔

دیگر:

(عمل کشف القبور)



نمبر ۸

نو چندی جمعرات قبرستان جا کر قبرستان والوں کو دو رکعت نماز نفل پڑھ کر ہدیہ کرے اپنے کپڑے معطر رکھے سورۃ مزمل تکرار کے ساتھ باموکل پڑھے جب سورۃ ختم ہوجائے اسی جگہ سو جائے پھر قدرت کا کرشمہ دیکھیں سورۃ مزمل مع موکلوں کے مجربات کاملین میں دیکھیں۔

دیگر:

(عمل کشف الروح)

نمبر ۹

بروز جمعہ علی الصبح صادق اٹھکر دو رکعت نماز تہجد پڑھیں اپنی آنکھیں بند کرکے اپنی روح

کو آسمان میں تلاش کریں اور کبھی اپنے اردگرد تلاش کریں اور یہ آیت مبارکہ پڑھتے رہیں

اللہ نور السماوت والارض ایسا تصور کرے کہ آسمان سے ایک نور میری طرف آ رہا ہے

میرے سر پر گر کر میرے دل میں داخل ہو رہا ہے اور دل سے نکل کر طیبہ کی طرف جا رہا ہے

طیبہ سے آسمان کی طرف آسمان سے میرے سر پر اسی تصور میں کلمہ طیب کا ذکر کرے انشاء

اللہ چند دن کی مشق سے آپ کامیاب ہو جائے کے پھر قدرت خداوندی کے عجائب

دیکھیں رض سماء کی روح کے ذریعے سیر کریں۔

دیگر:

(عمل کشف صافی روح کیلئے مناجات)



نمبر ۱۰

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللھم صل علےٰ محمد وعلی آل محمد بعداد ماھو المکتب فی لوح

والقلم فی کل یوم ولیل واساعة ونفس والمحیة الف مائة الف مرة الی

یوم الی یوم العلم.

اس درود شریف کہ بعد مناجات شروع کرے۔

یا اللہ میں تجھ سے ہر اس گناہ کیلئے بخشش مانگتا ہوں جو میرے متعلق آپ کے علم میں آیا ہو

خواہ وہ میری خوبیوں کا علم ہو یا بدی کا زندگی بھر کا علم میری زندگی کے اول سے آخر تک کا علم

جان بوجھ کر یا غلطی سے یا بھول چوک سے ہونے والے گناہوں کا علم کم اور زیادہ چھوٹے

اور بڑے نئے اور پرانے خفیہ اور علانیہ خطاؤں کا علم اور ان تمام چیزوں کا علم جن کا میں گنہگار ہوں اور میں تجھ سے توبہ کرتا ہوں اور درخواست کرتا ہوں حضرت محمد ﷺ اور ان کی آل پاک کے صدقے میں میری ان تمام زیادتیوں کو معاف کردے جو میں نے تیرے بندوں کی ہوں اور تیرے علم میں ہوں کیونکہ تیرے بندوں کے مجھ پر کچھ حق ہیں اور میں ان کا ذمے دار ہوں مگر تو انہیں معاف کرسکتا ہے جس کی امید صرف تجھ سے ہی ہے۔

استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ .

(پانچ بار) میرے مولا مجھے معاف فرمادے اگر کوئی آنکھوں کے اشارے اور لفظوں کی بھول چوک دل کی غفلتیں اور زبان کی لغزشیں ہو سب معاف فرمادے اے اللہ اسلام کے صدقے میں میرے جرموں کو معاف فرما میری اس حالت مسافرت پر رحم فرما اے میرے مالک میرے معبود میرے مولا میرے آقا میرے خالق اسلام کا واسطہ دیکر حرمت قرآن کا سہارا لے کر تیری بارگاہ میں مانگنے آیا ہوں تجھے محمد وآل محمد ﷺ حق کے صدقے میں تیری بارگاہ سے رحمت مغفرت مانگتا ہوں مجھے معاف فرما میرے فرض پر توجہ فرما جس کام کی امید لگائے بیٹھا ہوں اسکو پورا فرما۔

یــا اللہ یــا اللہ یا اللہ یا رحمن یارحمن یارحمن یا رحیم بارحیم بارحیم یا حیی یــاقیــوم یا لہٗ العلمین یا خیر ناصرین بحق حمعسق بحق کھیعص یا ربہ یا ربہ یا ربۃ ارحمنی ارحمنی ارحمنی برحمت یا الرحیمین انظر

الھی برحمتی بحق وصل علی محمد وال محمد صل اللہ علیہ وسل

وصل علیھم ما دعاک موحدونا جاکا اخیار بیابک رکع۔

اس مناجات کو عامل ہر روز ایک بار بعد نماز عشاء پڑھے انشاء اللہ جو بھی کام کرے گا

بفضل خدا جلدی پورا ہوگا۔

باب نمبر ۸

(توکل نامہ آنحضور ﷺ کا)

ایک دن آپ ﷺ مدینہ طیبہ میں تشریف فرما تھے حضرت جبرائیل تشریف لے آئے



آ کر اللہ رب العزت کا سلام پہنچایا اور عرض کیا یا رسول ﷺ حق تعالیٰ نے آپ کو سلام کے



ساتھ یہ تحفہ دیا ہے آپ کے اور آپ کی امت کے واسطے میری طرف سے اگر کسی پر کوئی مہم

آوے تو توکل اوپر خدائے بزرگ اور برتر کے لا دے جیسا کہ ارشاد ہوا۔

(قولہ تعالیٰ۔ ومن یتوکل علی اللہ فھو حسب)

بعد جبرائیل نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ اللہ تعالیٰ نے سات رات دن پیدا کئے ہیں

اور ہر رات دن کے چار پہر مقرر کئے ہیں۔

اور اول پہر کے وقت کا نام (۔ذکی۔) رکھا ہے۔

وہ وقت اچھا ہے۔



دوسرے وقت کا نام (۔یمن۔) رکھا ہے

وہ وقت میانہ ہے نہ نیک ہے نہ بد جیسا ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

(قولہ تعالیٰ .یعلم ما بین ایدیھم وما خلفھم ولا یحیطون بشیءٍ من علمہ

الا بما شاء واسع کرسیہ السموات والارض )

تیسرے وقت کا نام (۔ریح۔) رکھا ہے۔

وہ وقت بد ہے جیسا کہ ارشاد ہے حق تعالیٰ۔

(قولہ تعالیٰ .فاھلکو بریح صرصر انیہ سخو ھا.) .

اور چوتھے وقت کا نام (۔احراق۔) رکھا ہے۔

جیسا کہ فرمان بار الہا ہے۔



(قولہ تعالیٰ .ان الذین فتنو المؤمنین والمؤمنات ثم لم یتو بو افلھم عذاب

جھنم والھم عذاب الحریق .)

اس کے بعد عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ کہ چاروں وقت کی تاثیر ہے جیسا کہ کہا گیا وقت۔

ذکی نیک ہے۔

اس وقت میں جو کام کرے بزار وار ہو جو کوئی اس وقت میں جاوے ساتھ فتح مندی کے پھر آوے اگر اس وقت میں فرزند پیدا ہو دراز عمر دولت مندی اور عالم ہو اگر اس وقت میں تخم ریزی کرے غلہ بہت ہو اگر اسوقت میں تجارت کے واسطے جاوے مع مال کے سلامت اپنے وطن میں آوے اور اس وقت میں گھر بہت خوشی دیکھے اگر اس وقت میں پڑھنا شروع کرے عالم ہو اگر اس وقت میں اپنی حرم کے ساتھ صحبت کرے فرزند نرینہ نصیب ہو اگر اس وقت میں کوئی چیز خرید کرے اسکے پاس بہر باقی رہے اگر



اس وقت میں قرض دام لیوے غیب سے وہ قرض ادا ہو۔

دوسرے وقت کا نام بین رکھا۔

یہ وقت نہ نیک ہے نہ بد جو کام کرے میانہ رہے جیسا کہ آنحضورﷺ نے ارشاد فرمایا۔

خیر الامور اوسطھا۔

تیسرے وقت کا نام رتج رکھا ہے۔

اور وہ وقت صفت بد ہے اس وقت میں کوئی کام نہ کریں اگر اس وقت میں عورت سے نکاح کرے وفاداری نہ ہووے اگر اس وقت فرزند پیدا ہوا تو کم عمر ہوگا اور کم دولت ہوگا اور ہر وقت پریشان حال رہے گا اگر اس وقت میں دوستی محبت کا پیغام منگنی رشتہ طے کریں گے اپنے مطلب کو جلد نہ پہنچے گا۔



چوتھے وقت کا نام احراق رکھا ہے۔

یہ وقت میں صفت آتشی رکھتا ہے چاہیئے کہ اس وقت میں پودا درخت کا زمیں میں لگانا کوئی خاص زیادہ پھل نہ لاوے گا اگر اس وقت میں کوئی دعا کرے یا نقش لکھکر دیا خاص اثر نہیں ہوتا اگر اس وقت میں واسطے کسی مہم کی قصد کرے راست نہ آوے۔

واللہ اعلم۔

## (اسباب فقر)

آنحضور ﷺ نے ارشاد فرمایا۔ کہ جو کوئی شانہ کو کھڑا کرے قرضدار ہو۔ اور جو کوئی طعام کو سونگھے برکت اس سے چلی جاوے۔

حضرت سلیمان علیہ السلام نے درود اللہ کا ہو جیو اوپر ان کے کہا جس گھر میں خیانت و چوری وزنا ہو اس گھر میں برکت نہ ہووے۔

امیر المؤمنین مولا علی ابن ابی طالب علیہ السلام نے خاص اپنے احباب واصحاب کو کہا کہ تم کو خبر دار کرتا ہوں میں ایک خبر سے کہ فقیر بہت لئے۔ جالا عنکبوت کا گھر میں چھوڑنا۔ اور سو گند دروغ کھانا اور زنا کرنا۔ اور پیدا کرنا حرص کا۔ اور خواب کرنا درمیان نماز شام اور نماز عشاء کے۔ اور راگ ونشتر دو بہت سننا۔ اور رد سائل کو کرنا جب کہ شب کو آوے۔ اور ترک تقدکا روزی میں۔ اور کاٹنا رحم سے۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ کہا رسول اللہ ﷺ نے کہ۔ بددعا مت کرو فرزندان اپنے کو۔ کہ جو کوئی دعا مرگ کی کرے فرزند اپنے کی مبدل ساتھ فقر کے ہو۔ حضرت سلیمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت ہے کہ۔

آنحضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کے دس حدیث ہیں کہ۔ جو سبب فقر کا ہے۔ لاتی کھانا طعام کا نزدیک مردے کے۔ اور پہننا ازار کا کھڑے ہو کر۔ اور باندھنا دستار کا بیٹھکر۔ اور ڈالنا سلیس زندہ۔ اور کاٹنا موئے نہانی کا مقراض سے۔ اور پینا پانی کا گوشہ برتن

سے۔اور نظر کرنا نعلین میں۔وکاہلی نماز میں۔اور تنگ رکھنا مردمان سے۔اور جھوٹ کی عادت کرنا۔اور خبر میں ہے جس گھر میں کہ۔شراب ہو۔ودف۔وتبسودہ ونرد۔دعا اہل گھر اس کی قبول نہ ہوگی۔اور فرشتے برکت کے اس گھر میں نہ آویں گے۔

اور اللہ تعالیٰ اس گھر سے برکت اٹھالیتا ہے۔

اور تین آدمی ہمیشہ تنگ روزی ہوں۔فرزند عاق۔اور عورت فائنہ۔اور ہمسایہ بد۔

اور مشارق میں یہ حدیث ہے۔



لا یدخل هذا بیت قوم و دخله الله۔

یہ حدیث درباب جو بہائے زراعت یعنی یہ چوب گھر میں نہیں آویں مگروہ کہ خواری اس گھر میں آوے اور یہ حدیث اس جگہ پر فرمائی ہے ایسا تھا کہ ایک وقت آنحضور ﷺ ایک گھر میں تشریف فرما ہوئے اس گھر میں دو چوب دیکھیں کہ اس سے زراعت کریں۔اور جوڑا چلاتے تھے جو دیکھا کہ یہ حدیث فرمائی۔

اور ابونعیم نے کتاب الطب میں لکھا ہے کہ مولا علی کرم اللہ وجہہ کو فرمایا کہ علی آدھے مہینے میں تو اپنی اہلیہ سے صحبت نہ کیا کر اس واسطے کہ اس تاریخ میں شیطان حاضر ہوا کرتے ہیں۔

(دوسری چند چیزوں کہ سبب فقر کا آنا)

زنا کرنا۔اور دروغ کہنا۔اور نان ریزہ زمین پر چھوڑنا۔اور ہاتھ منہ آستین ودامن سے پاک کرنا۔اور جالا عنکبوت کا گھر میں چھوڑنا۔اور باپ کو آزردہ کرنا نماز خوار رکھنا۔اور استاد کو خفیف کرنا بوقت صبح سونا۔اور بے وقت اٹھنا۔اور کوڑہ جادوب کو گھر میں رکھنا۔اور خراب طعام کو کھانا۔اور ہاتھ منہ آستانہ درواز پر بیٹھ کر دھونا۔اور کاسہ و دیگچی بغیر دھوئے چھوڑنا۔اور بغیر دھوئے ہاتھ طعام کھانا۔اور فرزند ومہمان کو خوار رکھنا۔اور باوجود طاقت کے سوگند دروغ کھانا۔اور درمیان وضو کے بات دنیا کی کہنا۔اور پیشاب کرتے وقت بولنا۔اور پیشاب کی جگہ پر وضو کرنا۔اور بغیر وضو کے قرآن شریف کو ہاتھ لگانا۔اور پوست لہسن پیاز کا جلانا۔اور جلدی باہر آنا مسجد سے بعد نماز صبح کے۔اور ہاتھ دھونا مٹی سے اور گل تکیہ کرنا۔اور ساتھ زور بازو کے کسی کو ستانا۔مادر پدر کا نام لیکر پکارنا یا بلانا۔اور بغیر سلا کپڑا پہنے ہوئے کو۔اور خریدنا نان ریزہ فقیروں سے۔اور چراغ کو پھونک مار کر بجھانا۔اور رات کو بازار میں جانا۔اور بے وقت آنا۔اور اترا سے قلم کو نیچے پاؤں کے کرنا۔اور کنگھا ٹوٹا ہوا بالوں میں کرنا۔اور قلم گرہ بستہ لکھنا۔اور ناخن کا دانتوں سے کاٹنا۔اور راہ میں پہلے کسی کے جانا کہ اس سے بزرگ ہو۔سجدہ تلاوت قرآن میں تاخیر کرنا۔

اور صلوٰۃ مسعودی میں لکھا ہے کہ۔

شب کو جھاڑو دینے محتاجی آتی ہے۔اور ابواللیث نے بستان میں لکھا ہے کہ۔جو شخص

جھاڑو دیا کرے کپڑے سے تو آخر کو محتاج ہو جاوے گا۔اور رات کو آئینہ دیکھنا۔اور رات کھڑیان سونا۔اور بوقت شام گھر میں چراغ روشن نہ کرنا۔اور بہت سونا۔اور برہنہ جا کر پیشاب کرنا اور صبح کی روٹی شام کو کھانا۔اور شام کی روٹی صبح کو کھانا۔اور ہر ایک لکڑی سے خلال دندان کرنا۔

اور دروازے پر بیٹھنا۔اور تکیہ کرنا ستون دروازے کا۔اور پانخانے میں ابدست۔اور خشک شانہ ریش میں کرنا۔اور فضول خرچی کرنا وغیرہ۔واللہ علم

باب نمبر ۱۰

## (نصائح)

### ☆اپنے مہربانوں بچوں اور تلامذہ کے نام☆

یہ چند نصیحتیں اس عمر قلیل میں جمع کیں وہ واسطے فرزندان لخت جگر کی درج کی جاتی ہیں فرزندان و برادران کو اس پر عامل ہونا واجب اور لازم ہے۔

خدائے تعالیٰ کو پہچان اس پر نگاہ رکھ کہ تمام نعمات کی بخشش اللہ کی جانب سے ہے جان دار یں کی نیکی خدا سے مانگ سب نعمات الہی سے حکمت کو بہتر سمجھ۔

صرف باتوں کا اکابرین نہ بن کہ حکمت قولی دنیا میں رہ جائیگی اور حکمت عملی عاقبت میں کام آئے گی۔ حکمت دوست ہے حکیموں کی بات سن وہ حکیم نہیں جو شقیہ و اشیاء فانی ہے حکیم وہ ہے کہ جس کی فکر و قول و فعل باہم موافق ہو۔ علم پڑھ عالم کا رتبہ اس کے علم پر قیاس کر۔ حیات لات کو بے عمل نیک کے اچھا نہ جان آرام و آرائش کرنا محاسبہ نفسانی کے جائز نہ رکھ۔ سوچ کہ اصل میں کیا تھا اور پھر کیا ہوا اور آخرت میں کیا ہوگا۔ موت کو ہمیشہ یاد رکھ جو لوگ مر گئے ہیں ان کے حال پر بغور نظر کر۔ بدبخت وہ شخص ہے جو کہ فکر آخرت سے غافل رہے۔ مستحقین کے ساتھ نیکی کرنے میں جلدی کر۔ سائل کو منتظر سوال نہ کر۔

نہ آج کے کام کو کل پر منحصر سے نہ کر کہ کل کا حال معلوم نہیں کہ کیا ہوگا۔ اگر کسی نیک کام میں رنج و تکلیف اٹھائیگا تو وہ رنج باقی نہ رہے گا نیکی باقی رہ جائیگی اگر عمل بد سے متلاذ ہوگا تو لذت باقی نہ رہے گناہ اور بدی رہ جائے گی۔ ہوشیار ہو کہ حیات بدیوں کے بہت

ہیں ان چیزوں پر مغرور و خوار نہ ہو جو تیری ذات سے خارج ہو۔ مصیبت زدوں کی مدد

کر سوائے انکے جو بداعمالی کی سزا میں گرفتار ہیں۔

عادات پسندیدہ اختیار کر دوستی پیشہ ہو زود غم نہ بن کہ غصہ کا عادی ہو جائے گا۔ متواضع ہو

ارباب تواضع کو حقیر نہ جان۔

کوئی کام وقت سے پہلے نہ کر جب کسی کام میں مصروف ہو تو آرزو ہے دانائی اور بصیرت

کے مشغول ہو۔ دوست کے ساتھ ایسا معاملہ کر کہ حاجت حاکم نہ ہوئے دشمن کے ساتھ ایسا

معاملہ کر کہ پیش حاکم فتح ہو۔ کسی کے ساتھ کمینہ پن و تمسخر نہ کر جسکو خود نہ کر سکے۔ واسطے

اوروں کو ملامت نہ کر نیک فعلوں سے پشیمان نہ ہو۔ خصلت نیکوں و عدل کی لازم پکڑا



مداومت کرتا کہ نیک ہو جائے۔

واضح ہو کہ میری عمر غفلت میں بسر ہوئی

مگر تم کو غفلت نہ کرنا چاہیے۔ اول تو اپنا یقین یعنی اعتقاد درست کرو کہ اس کے باعث کامل

ہو۔

دوسرے اپنے مذہب میں ثابت قدم رہو اس میں کمی بیشی نہ کرو۔

تیسرا میرے کسب میں کمالیت پہنچاؤ۔

چوتھے دل سخاوت کا رکھو۔ اول خویش بعدہ درویش اور بقول حضرت محمد مصطفی ﷺ کے

جبار رکھو اور تقدیر کے رزق پر قناعت رکھو اور غیر کی روزی پر نیت مت رکھو اور تھوڑی چیز پر

شکر کرو۔ اور بہت خطرہ پہنچانے والی سے پرہیز کرو۔ اور فضول خرچی سے احتراز رکھو

کیونکہ فضول خرچی خداوند کریم کو منظور نہیں ہے۔

ان اللہ لا یحب المسرفین.

اور صاف نیت رہنا چاہیے کسی طرح ظن بد نہ لانا چاہیے اور گفتگو کم کرنا چاہیے اور ہر ایک بات کا اول انجام سوچ کر بعدازاں جواب دینا مناسب ہے۔ خوص سراسری کوئی بات نہ کہو اور جو مصافت تم میں نہیں ہے تو دوسرے کی مدح کرنے پر فخر مت کرو۔ اور زبردستوں کے آگے اپنے کو ادنی تصور مت کرو۔ اور زبردستوں سے نہ ڈرو اور غیر کا بد حال سن کر شاد مت ہو۔ جب تک اپنے عیبوں سے فارغ نہ ہو غیروں کی عیب جوئی مت کر۔ بلکہ اہل ہنر کا یہ شیوہ نہیں ہے اگر غیر کا عیب بھی دیکھے تو اس کو حتی المقدور ڈھاکنا چاہیے۔ اور کسی ذلت



اور خواری کرنے کی نیت نہ رکھو ہر آدمی کو اپنے سے وقعت و عزت میں دیکھو کیونکہ اس نمونے سے ظہور اسکی شان کا ہے۔ اور سب کاموں میں اصلیت ہے اور تدبیر کی اصلیت تقدیر ہے۔ اور ہر ایک کام میں مشورت لینا بہتر ہے کیونکہ بلا مشوارت کام خراب ہوتا ہے۔ اور خدمت دوستوں کی دل سے کرو اور دشمنوں کی استمالت کرنا واجب ہے۔ ملاقات جس سے کرو اس کے نباہ کا دل میں خیال رکھو۔ اگر دوست سے کوئی کام بُرا بن آوے تو دل میں اس دوست کی برائی نہ رکھو۔ اور اگر موقع جانو دوبدو ہو کر صفائی حاصل کرلو اگر ایسا نہ ہو تو اپنے قلب میں یہ کہہ کر نادم کرو کہ اس دوست نے فلاں وقت میں میرے ساتھ بھلائی کی تھی اگر اس سے برائی ہوئی تو کچھ مضائقہ نہیں۔ دل میں غور کرو کہ ملاقات بہت کچھ خرچ ہو کر پیدا کرتی ہے یہ کام جاہلوں کا ہے کہ مدت

کی مشقت کو ایک لمحہ میں کھو دینا۔ ملاقات کا ہونا مشکل ہے اور توڑنا سہل ہے ملاقات ادنیٰ آدمی کی بھی کسی موقع پر کام آ جایا کرتی ہے ملاقات عجب شئے ہے جو کام کہ لاکھ روپیہ خرچ کرنے سے ہوتا ہے بعضے موقع پر وہ کام بذریعہ ملاقات نہایت عمدہ طور سے ہو جاتا ہے۔ جائے غور ہے کہ بھلا ایسی عمدہ شئے کو مفت ہاتھ سے کھو دینا جاہلوں کا کام ہے۔ اپنا قابو ہوتے اس کو برباد نہ کرنا چاہیے اس کی قدر کرو جس کو الحب کہتے ہیں۔ اور ماں باپ کی تعظیم کرو اور عورت اور فرزند کو راضی رکھو۔ اور شیوہ خلق کا اختیار کرنا چاہیے کہ جس کے باعث شہرت پاؤ۔ اور اپنے منہ پر شکن مت ڈالو اور بشاشت سے اپنے رخ کو جلا دو۔ اور بڑوں کے قول پر اعتراض کرنا نہ چاہیے اور جو ادنےٰ شخص تجھ سے اعتراض کرے تو اسکو قبول کر۔



اور ہوشیار رہ اور اپنی جان کو حفظ کرنا واجب ہے۔ اور دو چیز کو ہمیشہ یاد رکھنا چاہیے مرگ و خالق کو اور دو چیز کو اپنی طبیعت سے محو کر دینا چاہیے اول احسان جس پر تو نے کیا ہو دوسرے جو خلق سے تجھکو بدی پہنچے۔ اور تواضع کا شعار رکھ مت کر تکبر اور تکبر کرنے سے شیطان ملعون وخوار ہوا ہے اور صحبت اپنی کو چک تر سے نہ رکھنا چاہیے کیونکہ اس سے رنج پیدا ہوتے ہیں۔ اور صاحب صحبت کا اثر ظاہر ہو جاتا ہے اور ہر بات میں بے ضرورت کے متواتر قسمیں نہ کھانا چاہئیں۔ اور جس سے بات کرے تو نرمی اور ملائمت کے ساتھ کرے اور جس سے ملاقی ہو پہلے سلام کرے کیونکہ سنت خیر البشر ہے۔ اور بیمار کے پوچھنے کو جانا چاہیے خویش وقبیلہ میں ہو یا غیر ہو۔ اور چال اپنی وہ اختیار کرے جو ہمیشہ بن آوے یعنی سوار ہو کر اکیلا بھی جاوے اور آدمیوں کے ساتھ

میں جاوے اور سودا بازار سے خود اپنے ہاتھ سے خریدے اور آدمیوں سے کراوے اور کپڑے پھٹے ہوں تو پیوند بھی لگا کہ پہنے اور نیا بھی پہنے پیوند لگانے سے نہ شرماوے۔ اور علم کی تحصیل پر دل کو رجوع کرے۔ اور اول سیکھے علم ادب بعدہٗ صرف ونحو کو حاصل کرے اور جس قدر پڑھے از بر یاد رکھے اول علم فقہ وحدیث وتفسیر پڑھے کیوں کہ اسکے پڑھنے سے عاقبت تیری خیر ہوگی۔ اور جبکہ عاقبت بخیر ہوئی تو دنیا کا کیا ڈر ایسا موقع ہاتھ کب آتا ہے زندگی چند روزہ کو غنیمت سمجھ کر وہ چال درویش اختیار کر کہ جس میں تیری نام آوری ہو۔ فخر خاندان کا نہ کرنا چاہیے کہ یہ کچھ کام نہیں آتا اور جاہل اور ناخواندہ کی صحبت اختیار مت کر گو وہ تیرے ہم عصر ہوں۔ اور بزرگوں سے دلیل وقال نہ کرنا چاہئے گو وہ خلاف کہیں مگر یہی کہو کہ جو سچ ہے۔ اور اپنے سے بڑے کی یعنی باپ خواہ خالہ چچا و پھوپھی و استاد و ملاقی پدر و چچا وغیرہ کے ہوں اور انکی تعظیم وتکریم اور ادب سے انکے سامنے کلام کر۔ اور جب غیروں کے یا اپنے گھر جاؤ تو نگاہیں نیچی رکھکر یہ شیوہ اچھے آدمیوں کا ہے۔ اور کھلکھلا کر اور قہقہہ مار کر نہ ہنس ایسا کہ دانت نظر آویں۔ اور فکر دنیویں چنداں نہ کرنا چاہیے کیونکہ جو میثاق تقدیر میں لکھا گیا وہ بہر حال ہوگا ہاں اگر فکر عقبیٰ کی کرے تو مضائقہ نہیں ہے۔ اور نماز پنجگانہ میں تاخیر مت کر اور ذکر کا شغل رکھ کوئی دم خالی ذکر سے مت رہ کیونکہ نزدیک اللہ تعالیٰ کے ذاکروں کا بڑا درجہ ہے۔ اور جب تیرے دوسرے بھائی چھوٹے سن بلوغ کو بھی پہنچیں انکو بھی اس طرح تعلیم کر اور اپنی ماں دادی و چچی وخالہ و پھوپھی وغیرہ کی خدمت بدو جاں کر۔

اور بعد مرگ میرے مجھے ہمیشہ ساتھ فاتحہ کے یاد کرتے رہنا کہ اس سے میری روح خوش ہوگی۔

اور حق کو دل سے ماننا ہمیشہ خدمت سے ان کے دل کو شاد رکھو۔اور اپنی ہم خوابہ سے بھی سلوک رکھنا جو کچھ بھول چوک اس سے ظہور میں آوے تو اسکو عفو کرنا بھول چوک اسکے خشم نہ کرنا یعنی غصہ نہ کرنا اور جو کوئی بات وہ تم سے کہے اس کو بغور سن لینا اور اگر موقع ہو تو کرنا اور اگر موقع نہ ہو تو نہ کرنا عورت ناقص العقل ہوتی ہیں برعکس اس کے کرنا چاہیے انہی ہے کس واسطے کہ کام جلد شیطان کا ہے۔اور خالد محمود تم کو لازم ہے کہ تمہارے چچا صاحب محمد قاسم و محمد طاہر محمد آصف سے بطور میرے خدمت گزاری کرنا اس لئے کہ انہوں نے میری خدمت کی ہے اور وہ بھی تم کو اپنے فرزند کی طرح سمجھتے ہیں اور میری خدمت تمہارے چچا نے ایسی کی ہے کہ جیسے ماں باپ کی کرتے ہیں اور انہوں نے مجھ کو بجائے بھائی کے والد بزرگوار مرحومؒ کے جانا اور جس کام کے کرنیکو کہا انہوں نے وہی کیا اور جس کام کے کرنے سے انکو منع کیا اس سے اجتناب کیا اور میں یقین واثق رکھتا ہوں کہ بعد میرے اسی طرح سے وہ تمہارے ملوک ہوں گے اور اپنے سے تم کو جدا نہ کریں گے اور تمہارے ناز کو اپنے اوپر مقدم جانیں گے اور ہر طور پر ناز برداری کریں گے اور اپنے بھائی محمد کاشف کا خاص خیال کرنا کیونکہ وہ وصل کے خاص اور علٰی مقام پر فائض ہے۔اس کو ہر حال میں راضی رکھنا یہ راضی تو میں بھی راضی دعا ہے اللہ اور اللہ کا رسول بھی تجھ سے راضی ہو جائیگا۔میری دعا ہر وقت ہر حال میں تمہارے ساتھ ہے بنی اللہ کی

رحمت سے ناامید مت ہونا جب بھی کوئی پریشانی ہو دو نفل پڑھ کر محمد ﷺ و آل محمد ﷺ کے صدقے میں اللہ کریم سے مانگنا کبھی بھی در آل رسول اللہ سے دور مت جانا ہاتھ بلند کر کے یوں کہنا۔

اللھم انی اسئلک بحق محمد وعلی و فاطمہ الحسن و الحسین .

میری حاجت پوری فرما دیکھتے ہی دیکھتے اللہ کریم ان کریم ہستیوں کے صدقے کرم فرمائے گا۔

اور انسان کو لازماً اپنی زندگی کے نشیب فراز میں ایسے لحات سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔ جن میں تمنائیں آرزوئیں ناامیدی کی چٹانوں سے ٹکرا کر پاش پاش ہو جاتی ہیں۔ اور



اضطراب کو تسلی دینے کے تمام سہارے اور امیدوں کے سارے بندھن ایک ایک کر کے ٹوٹ جاتے ہیں اس نامرادی اور پریشانی کے عالم میں انسان فطرتاً تسکین کا سامان مہیا کرے اسی وسیلے کا نام دعا ہے۔ جیسا کہ حق تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

وابتغو االیہ الوسیلۃ . (المائدۃ . ۳۵)

مفہوم۔ اور اسکے (قرب ورضا) کے لیے وسیلہ تلاش کرو۔

آج پوری قوم عدم تحفظ کا شکار ہے۔ قتل غارت گری۔ دہشت گردی۔ مصائب۔ مشکلات ۔فسادات ۔حادثات ۔ڈکیتیوں ۔پریشانیوں ۔بے چینیوں ۔زیادتیوں ۔اور لاتعداد بیماریوں نے انسان کو بری طرح گھیر رکھا ہے۔ ان حالات سے یقینی نجات اور مکمل تحفظ کیلئے ہمیں اپنے خالق کی طرف ہی رجوع کرنا چاہیئے۔ اللہ تعالیٰ کی طرف

رجوع کرنے کا عمدہ ترین ذریعہ دعا ہے۔ دعا کا لغوی معنی پکارنا ہے اصطلاحاً اس کائنات کے خالق اور اس مدبر کی بارگاہ لیں اپنی فریاد لے جا اس ذات کی بارگاہ میں ہاتھ پھیلانا۔ اس کی مشیت سے درخواست کرنا تاکہ وہ اپنی لوح محو اثبات میں اس کی تقدیر بدل دے۔

جیسا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا ہے۔

یمحو اللہ ما یشاء ویثبت .

مٹا دیتا ہے اور جس کو چاہتا ہے برقرار رکھتا ہے۔ (الرعد۔۳۹)

دعا کا فلسفہ حقیقی یہ ہے کہ محتاج بندہ کائنات کے مصدر طاقت اور سرچشمہ قوت اور منبع فیض سے مستفیض ہو کیونکہ وہ تمام علتوں کی علت۔ ہر سبب کا مسبب اور پوری کائنات کا حقیقی مالک ہے اور اس کے خزانوں میں کوئی کمی نہیں۔ دنیوی و آخروی اور عارضی وسماوی جملہ نوع کی آفات وبلیات سے محفوظ و مامون رہنے کیلئے حفاظت خود اختیاری کے عمل کو عملی اصطلاح میں۔ دعا۔ سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ اس اہم ترین وعظیم ترین عمل دعا ہی ہے۔ دعا مکمل بھروسہ کامل اعتماد۔ ذوق عقیدت کے ساتھ چاہئیے پس اللہ کریم کی رحمت بہت وسیع ہے۔

جیسا کہ ارشاد حق تعالیٰ ہے۔

لا تقنطو امن رحمۃ اللہ .

تم لوگ اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہونا۔ (زمر۔۵۳)

دعا گنہگار کے لیے مشکلات و دوزخ سے محفوظ رہنے کیلئے ایک ہتھیار اور ڈھال ہے۔ اللہ کریم ایسے بندوں کو بہت چاہتا ہے۔ جو اپنی حاجتوں کے لیے بار بار اس کی بارگاہ میں گڑگڑا کر رجوع کرتے ہیں۔

جیسا کہ معبود برحق نے ارشاد فرمایا ہے کہ۔

ویدعوننا رغبا ورھبا.

مفہوم۔ اور ہم کو بڑی رغبت (توقع) اور خوف کے ساتھ پکارتے ہیں۔

(الانبیاء۔۹۰)

دعا میں خشوع وخضوع اور گریہ کا طاری ہونا لازمی ہے اگر بحالت دعا ایک قطرہ کے برابر بھی آنسو آ جائے تو موجب قبولیت ہے۔



جیسا کہ ارشاد حق تعالیٰ ہے۔

قل ما یعبوء ابکم ربی لولا دعاؤ کم.

آپ فرما دیجئے۔ میرا پروردگار تمہاری پرواہ ہی نہ کرتا اگر تمہاری یہ دعائیں نہ ہوتیں۔

(الفرقان۔۷۷)

اس مالک رحیم وکریم نے دعا کی قبولیت کا وعدہ فرمایا ہے۔

جیسا کہ ارشاد حق تعالیٰ اجیب دعوۃ الداع اذا دعان.

مفہوم۔ میں دعا کرنیوالوں کی دعا قبول کرتا ہو جب وہ مجھے پکاریں۔

(البقرۃ۔۱۸۶)

دعا کی افادیت وقبولیت پر مزید برآن ارشاد قدرت ہے کہ۔

وقال ربکم ادعونی استجب لکم .

مفہوم۔تمہارا پروردگار ارشاد فرماتا ہے کہ تم مجھ سے دعائیں مانگو میں قبول کروں گا۔

اور حضور اکرم ﷺ نے فرمایا۔اگر تم اللہ کی اس طرح معرفت حاصل کرو۔جیسا کہ اس کا حق ہے تو تمہاری دعاؤں سے پہاڑ بھی اپنی جگہ سے ہل سکتے ہیں۔

اور امام جعفر صادق کا ارشاد ہے کہ۔دعا قضا وقدر کو روک دیتی ہے۔جب وہ حتمی مرحلہ میں داخل ہو جاتی ہے۔

اور حضرت امام سجاد کا فرمان ہے کہ دعا کی اہمیت کے بارے میں ارشاد ہے کہ تو نے دعا کا نام عبادت اس کے ترک کو غرور سے تعبیر کیا ہے اور اس پر جہنم میں ذلیل ہو کر داخل ہونے سے ڈرایا۔



اور فرمان سرور النبیا علیہ وسلم ہے کہ دعا مومن کا ہتھیار ہے اور یہ بھی ارشاد ہے کہ۔دعا عبادت کی جان ہے۔

اور اللہ تعالیٰ کے الطاف ونعمات کے شکر کا نام دعا ہے۔دعا اللہ کا پسندیدہ عمل ہے۔

بعض علماء فرماتے ہیں کہ۔اگر کوئی نماز کے بعد دعا نہ مانگے تو وہ نماز اس کے منہ پر ماری جاتی ہے۔

دعا قبول نہ ہونے کی وجوہات۔

معتبر ومستند روایات کے مطابق حضرت رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ۔تمہاری

دعائیں قبول نہ ہونے کی وجوہات یہ ہیں۔ تم اللہ کو پہچانتے ہو لیکن اس کی عبادت نہیں کرتے۔ قرآن مجید پڑھتے ہو مگر اس کے احکام پر عمل نہیں کرتے۔ دعویٰ کرتے ہو کہ تم حضرت رسول خدا ﷺ اور ان کی پاک آل کو دوست رکھتے ہو حالانکہ تم ان کی اتباع نہیں کرتے۔ تم دعویٰ شیطان سے عداوت اور دشمنی کا کرتے ہو۔ مگر پیروی اسی کی کرتے ہو۔ تم بہشت سے محبت کا دعویٰ کرتے ہو لیکن اس میں جانے والے اعمال نہیں کرتے۔ تم جہنم سے ڈرنے کا دعویٰ تو کرتے ہو۔ مگر اپنے ناپسندیدہ اعمال کے باعث اپنے جسموں کو اس سے گزارتے ہو۔ تم لوگوں کے عیب تو ڈھونڈتے میں مشغول رہتے ہو۔ مگر اپنے عیبوں پر نظر نہیں کرتے۔ تم دعویٰ دنیا سے بغض اور بیزاری کا کرتے ہو لیکن خود مال جمع کرتے ہو



۔ اور اسے دوست رکھتے ہو۔ تم موت کا اقرار تو کرتے ہو لیکن اس کے لیے خود کو تیار نہیں کرتے۔ اپنے مردوں کو دفن تو کرتے ہو لیکن اس سے عبرت حاصل نہیں کر سکتے۔

اور اوقات قبولیت دعا۔

شب جمعہ دعا کرے۔ روز جمعہ دعا کرے۔ جمعے کے دن آخری ساعت میں دعا کرے۔ رات کے آخری تہائی حصہ میں دعا کرے۔ شب بعثت اور روز بعثت دعا کرے۔ شب قدر و عید الاضحیٰ و عید الفطر اور ان کے دنوں میں دعا کرے۔ شب اول رجب دعا کرے۔ شب نیمۂ رجب دعا کرتے شب نیمۂ شعبان دعا کرے۔ شب ۱۷ ربیع الاوّل دعا کرے۔ وقت نزول باران۔ وقت طلوع فجر اور وقت اذان دعا کرے۔ دعا کے

وقت ہاتھ میں عقیق کی انگوٹھی رکھنا۔دعا کی عبارت غلط نہ ہو کہ اس کا بھی اثر ہو سکتا ہے۔

دعاؤں سے پہلےگناہوں کا اقرار کرے کہ خوف پیدا ہو۔دل نرم ہوگا تو آنکھ نم ہوگی اور دعا قبول ہوگی۔حالت دعا میں ہمہ تن اللہ کی طرف متوجہ رہے۔بلا نازل ہونے سے پہلے دعا کرے۔بارگاہ رب کریم میں اپنی ذات۔عاجزی اور کمزوری کا اظہار کرے۔وقت دعا گریہ کرے دعا میں آنحضور ﷺ کے حق کا واسطہ دے۔

وہ جن کی دعا بہت جلد قبول ہوتی ہے۔

مریض کی دعا عیادت کرنے والے کیلئے۔سائل کی دعا عطا کرنے والے کیلئے۔حاجی کی دعا استقبال کرنے والے کیلئے۔باپ کی دعا اور بددعا اولاد کیلئے۔ماں کی دعا اولاد کیلئے۔اولاد کی دعا والدین کیلئے۔اللہ کریم سے حضور دعا ہے کہ محمد و آل محمد ﷺ کے صدقے میں تمام مومنین و مومنات کی دعوٗں کو قبول فرمائے۔



دعا میں ہاتھوں کی کیفیت۔

معصیت سے پناہ مانگے تو ہتھیلی قبلہ کی طرف کریں۔رزق طلب کرنا ہو تو ہتھیلی آسمان کی طرف کریں۔رضا طرف خالق مقصود ہو تو درمیانی انگلی سے اشارہ کرے۔فریاد کرنا ہو تو ہاتھوں کو سر سے اونچا رکھے۔گڑگڑانا ہو تو درمیانی انگلی کو چہرے کے قریب حرکت دے۔

اور اگر عیاذاباللہ ان کی جانب سے۔

اور کوئی معاملہ ظہور میں آوے تو تم خود چشم بدور خدا کے فضل و کرم سے ہوشیار اور سب لائق ہو دست گر نہیں ہوا اور یہ نصیحتیں اس واسطے کی گئیں ہیں کہ اس عمر نا پیدا کا بالکل بھروسا نہیں

اللہ تعالٰی تم کو نیک کاموں کی ہدایت دے اور برے کاموں سے محفوظ رکھے۔

اور یاد رکھو غیبت زنا سے شدید تر گناہ ہے۔دوستی کی شیرینی کو ایک دفع کی رنجش کی یاد ہمیشہ زہر آلود کر دیتی ہے۔بدنصیب وہ شخص ہے جسے رمضان کا مہینہ ملا اور اپنی بخشش نہ کرا سکا۔طمع کرنا مفلسی ہے بے غرض ہونا تونگری اور بدلہ نہ چاہنا صبر ہے۔ہاں۔ہر مشکل کے ساتھ آسانی ہے۔ہنسی کی کثرت دل کے مردہ نے کا سبب ہو جاتی ہے۔برے دوستوں سے بچوں کیونکہ وہ تمہارا تعارف بن جاتے ہیں۔جو لوگ زندگی کو ایک مقصد فریضہ سمجھ کر بسر کریں کبھی ناکام نہیں ہوگے۔تحمل اور بردباری نبیوں اور ولیوں کی خصلت ہے۔وہ دعوت بری ہے جس میں امیر بلائے جائیں اور غریب دھتکارے جائیں۔جانور تو اپنے مالک کو پہچانتا ہے مگر انسان اپنے پروردگار کو نہیں پہچانتا۔محبت کو یاد رکھنا نفس کی تمام بیماریوں کی دوا ہے۔انسان کے کمال کی نشانی یہ ہے کہ وہ پہاڑ کو بھی مسمار کر دے۔چاہے کوئی قدر شناس نہ ملے مگر تم اپنی نیکی کو بند نہ کرو۔جسے سال بھر کوئی تکلیف نہ پہنچے وہ سمجھ لے کے رب اس سے ناراض ہے۔جو بیوقوف کے ہاتھ پیغام بھیجتا ہے وہ اپنے پاؤں آپ کاٹتا ہے۔آپ کی عورت سب سے اچھا اور آخری آسمانی تحفہ ہے۔نیک عمل وہ ہے جو لوگوں سے بے نیاز ہو کر کیا جائے۔مایوسی موت کا دوسرا نام ہے۔دوسروں کی تکلیف کو اپنی سمجھنا حقیقی سخاوت ہے۔جو لوگوں کا شکر گزار نہ ہوگا وہ خدا کا بھی شکر گزار نہیں ہو سکتا۔

بعض لوگ اچھا بننے کیلئے اتنی کوشش نہیں کرتے جتنی اچھا نظر آنے کی۔ جو دن نیکی کئے بغیر گزر گیا وہ دن روئے جانے کے لائق ہے۔ ماں باپ کے سامنے اف نہ کرو ان سے نرمی اور ادب سے بات کرو۔ اگر تو گناہ پر آمادہ ہے۔ تو ایسی جگہ تلاش کر جہاں خدا نہ ہو۔ جس شخص نے ظالم کا ساتھ دیا وہ اسلام سے نکل گیا۔ اگر آنکھیں روشن ہیں۔ تو ہر روز۔ روز محشر ہے۔ نگاہ ونظر کی حفاظت کے بغیر فسق و فجور سے بچنا دشوار ہے۔

ہر چیز کے ثواب کا ایک اندازہ ہے مگر صبر کا ثواب بے اندازہ ہے۔ شکستہ قبروں پر غور کرو کہ کیسے حسینوں کی مٹی خراب ہو رہی ہے۔ اگر خدا کی محبت کا دعویٰ کرتے ہو تو اُس کے بندوں کی خدمت کرو۔ اپنے فن اور قابلیت سے کمانا قابل تحسین ہے۔ بُڑھاپے سے پہلے جوانی کو اور موت سے پہلے بڑھاپے کو غنیمت جانو۔ ہم حرام کے خوف سے نو حصہ حلال بھی چھوڑ دیتے ہیں۔ تلوار کا زخم بدن پر ہوتا ہے۔ اور بدگوئی کا روح پر۔ قدرت انتقام رکھتے ہوئے۔ غصہ کو پی جانا جہاد ہے۔ حق پر استوار ہو خواہ تمہارے نفس کے خلاف ہو۔ سچ ذریعہ نجات ہے اور جھوٹ تباہ کر ڈالتا ہے۔ اللہ جس کی بھلائی چاہتا ہے اسے دین کی سمجھ عطا کرتا ہے۔ حقیر سے حقیر پیشہ اختیار کر لینا ہاتھ پھیلانے سے بہتر ہے۔ طالب دنیا کو علم خاص سکھنا رہزن کے ہاتھ تلوار فروخت کرنا ہے۔ وہ ہر کام دنیا ہے جس سے آخرت مقصود نہ ہو۔ شروع کرنا تیرا کام ہے اور تکمیل کرنا خدا کا۔ محنتی کے سامنے پہاڑ کنکر ہیں اور سست کے سامنے کنکر پہاڑ۔ غصہ کا بہترین علاج خاموشی ہے۔ مسلمان وہ ہے جس کے ہاتھ اور زبان سے مسلمان

سلامت رہیں۔عورتوں کو سونے کی سرخی اور فیشن کی رسم نے تباہ کر دیا ہے۔ظلم کی رات خواہ کتنی طویل ہو سویرا ضرور ہوتا ہے۔بیمار کی عیادت کرو اور بھوکوں کو کھانا کھلاؤ۔بہت برا گناہ یہ ہے کہ تم وہ بات کہو جو تم خود نہیں کرتے۔علم مال سے بہتر ہے کیونکہ علم تمہاری حفاظت کرتا ہے اور تم مال کی۔پیدا کرنا اور حکم چلانا صرف اللہ ہی کا حق ہے۔جو سوچنا ختم نہیں کرتا وہ کبھی کام شروع نہیں کرتا۔حکمت عملی قوت بازو سے زیادہ کام کرتی ہے۔حیا اور شرم ایمان کا ایک جز ہے۔کیا ہم ایک ہی کتاب پڑھنے اور سیکھنے کے قابل نہیں۔خالی پیٹ شیطان کا قید خانہ اور بھرا ہو پیٹ اس کا اکھاڑ ہے۔بخل اور ایمان ایک دل میں جمع نہیں ہو سکتا۔دیوار کا ہر پتھر خواہ وہ کتنا ہی چھوٹا کیوں نا ہو اپنی اہمیت رکھتا ہے۔اپنے کاموں کی تکمیل میں رازداری سے کام لو۔جواب دیتے وقت جو سوچتا نہیں اس کی باتیں مہمل ہوتی ہیں۔بزدل کی ہم نشینی سے تنہائی بدرجہا بہتر ہے۔دولت کے بھوکے کو کبھی حقیقی راحت نہیں ملتی۔ہاتھوں سے پہلے دماغوں کو مسلح کرنا ضروری ہے۔مشاہدے کی آنکھ کھلی رکھیے علم و عقل میں اضافہ ہوگا۔آزادی کی حفاظت نہ کرنے والا غلامی میں گرفتار ہو جاتا ہے۔جو شخص اپنے نفس کا معلم نہیں دوسروں کا کس طرح ہوگا۔اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے۔کامیابی ناکامیوں سے گزر کر ہی حاصل ہوتی ہے۔خندہ روئی سے پیش آنا سب سے پہلی نیکی ہے۔حرص سے کچھ روزی نہیں بڑھتی بلکہ قدر گھٹ جاتی ہے۔خود کو بدل دو قسمت خود بخود بدل جائے گی۔سب سے بڑی خیانت قوم سے غداری ہے۔زبان کو شکوہ شکایت سے روک

لوتو خوشی کی زندگی میسر آئے گی۔تم کہیں بھی ہو موت تم کو اکر رہے گی۔اپنا حق لینے میں کوتا ہی نہ کرو اور نہ حق غضب کرو۔عاجزی خدا تعالیٰ کی قوت پر اعتماد کی دلیل ہے۔جو قومیں اپنے محسنوں کو فرموش کر دیں وہ جلد مٹ جاتی ہیں۔نماز مومن کی معراج ہے۔جس مال کی زکوٰۃ نہ نکالی جائے وہ مال ضائع ہو جاتا ہے۔اپنے آپ کو سب سے بہتر سمجھ لینا جہالت ہے۔تمام خوشیاں نیکی کے احساس میں جمع ہے۔جسم ولباس کی پاکیزگی نصف ایمان ہے۔کامل ایمان اس کا ہے جس کا اخلاق اچھا ہو۔خشک روٹی کھاؤ لیکن خشک مزاج نہ بنو۔رات کو سونے سے پہلے دن بھر کے اعمال کا محاسبہ کیا کرو۔معافی نہایت اچھا انتقام ہے۔جنت ماں کے قدموں تلے ہے۔مسکراہٹ سے دل میں شگفتگی پیدا ہوتی ہے۔آنحضورﷺ و آل آنحضورﷺ پر درود سلام بھیجنا سب سے افضل عبادت ہے۔مظلوم کی بددعا سے بچو بھلے وہ کافر کیوں نہ ہو۔



اگر چڑیا متحد ہو جائیں تو شیر کی کھال کھینچ سکتی ہے۔تجارت کو حق تعالیٰ نے حلال اور سود کو حرام قرار دیا۔اسلام کی انکھ میں پیار اور چہرے پر جمال ہے۔اگر کوئی تیرے حق میں بُرائی کرے تو اس کے حق میں نیکی کر۔عقیدہ میں شک کرنا شرک کے برابر ہے۔جھوٹ تمام گناہوں کی ماں اور سچ سب بُرائیوں کا علاج ہے۔کفر کے بعد سب سے بڑا گناہ دل آزاری ہے خواہ مومن کی ہو یا کفر کی۔منصوبہ بندی ہر قسم کی کامیابی کی کلید ہے۔انسان صوم وصلوۃ سے نہیں بلکہ معاملات سے پہچانا جاتا ہے۔باقی سب کو ہدایت کی جاتی ہے کہ محمد اسلم ابن کمال دین سے محبت والفت سے پیش آئے

کیونکہ اس نے میری خدمت اولاد کی طرح دل جان سے کی ہے اپنا تمام اسباب اس نے میرے اوپر لگا دیا ہے۔ محمد اسم ابن کمال دین نے عرصہ تاویل سے میری خدمت گزاری کی ہے۔ زمانہ تدریسی میں اپنے سبق قلم بند کیے ہیں۔ پورا عشرہ جو سماع کیا اس کو لکھ دیا ہے۔ اب اس سے ہزاروں مدرسے فائدہ اٹھا رہے ہیں۔ اللہ کریم اس عظیم کارِ خیر کو محمد اسلم ابن کمال دین کا ذریعہ نجات بنائے دعا ہے اللہ کریم کی صدا رحمت اس پر بنی رہے آمین۔

یاالٰہی میری یہ دعا ہے کہ اس دنیائے ودل میں میری عزت رکھ لے اور عقبٰی میں نعمت کثیر عطا کر تو غنی اور رحیم و کریم ہے۔ اور میں فقیر ہوں اور میری اولاد کو بھی بہرمند کر کیونکہ درمیان میرے اور دوسرے اولاد سے مجھکو ایک دم جدا نہ کر کیونکہ درمیان میرے اور ان کے ایک رابطہ ہے۔ اللہ کریم محمد کاشف کو تمھارے سپرد کرتا ہوں اپنے حبیب کے صدقہ ہر عالم میں اس کی حفاظت اور نگرانی فرما یاالٰہی ان کے اوپر اپنا فضل رکھ اور انکی اولاد کو چین سے آباد شاد رکھے اور میرے ماں باپ اور استاد پر فضل کر اور جتنے میرے دوست اور اشناء ہیں۔ انکی بھی حاجت روائی کر اور اس کتاب کو اپنے فضل و کرم سے قبول کر اور ناظرین کو اس سے فائدہ پہنچا اور بطفیل اپنے حبیب کے ہماری بخشش فرما امین ثم امین یا رب العالمین۔

والسلام

خادم الفقراء ابومحمد کاشف شفیق حسین


Join now ** AMLIYAAT Free Pdf Books **
www.facebook.com/groups/1565958406774232

## گزارش

ایک مسلمان جان بوجھ کر قرآن مجید اور احادیث مبارکہ اور دینی و دیگر علمی کتابوں میں غلطی کرنے کا تصور بھی نہیں کر سکتا بھول کر ہونے والی غلطی یا کتابت یا کمپوزنگ وغیرہ سے امکان باقی رہتا ہے لہذا قارئین کرام و اہل علم حضرات سے مئودبانہ گزارش ہے کہ غلطیوں کی نشاندہی فرمائے تاکہ ائندہ ایڈیشن میں اصلاح ہو سکے

والسلام



طالب دعا:



خادم الفقراء ابو محمد کاشف شفیق حسین۔

# ہماری مطبوعات

## مجربات کاملین وملائکۃ افلاک۔

سورۃ جن سورۃ مزمل بامئوکل اضمار پوش کے ساتھ اور سو فیصد کامیاب مجرب عمل۔ ملائکہ اور آسمان کواکب کی معلومات۔ طریقت کے سوال جواب مکمل تین حصے۔

## جملۃ المقاصد واکسیر القلوب۔

ہر مقصد کا حل مطلوب کو طالب بنانے کیلئے لاکھوں مرتبہ آزمایا ہوا عمل اکسیر القلوب ازدواجی کے نمبرات عناصر اور لکی عداد نمبر عدد غالب مغلوب نقشہ رجال الغیب رجعت نحوست کا توڑ



## خطبات عشرہ۔

اہلبیت اطہار کی شان میں ایک آیت مبارکہ پر دس دن خطاب۔

## کلام ابو محمد کا شف۔

طریقت۔ معرفت۔ تصوف۔ حقیقت۔ کارخانہ۔

## مرشدی وامام الحق والموتی البرزخ۔

اولیاء اللہ کے مجرب عمل شجرہ شریف حضرت گولی والی سرکار صحیح مرشد اور امام حق کی معرفت بعد موت کے احوال بہت بڑا علمی ذخیرہ خطیبوں ادیبوں کیلئے۔

